# تذکرہ
# محدث اعظم پاکستان

جلد اول

محمد جلال الدین قادری

ضیاء القرآن پبلی کیشنز
لاہور۔کراچی۔پاکستان

| | |
|---|---|
| نام کتاب | تذکرہ محدث اعظم پاکستان (جلد اول) |
| | حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد قدس سرہ العزیز |
| مؤلف | مولانا محمد جلال الدین قادری |
| زیرسرپرستی | پیر طریقت قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی |
| کمپوزنگ | مفتی محمد محمود احمد |
| پروف ریڈنگ | مولانا قاری محمد حبیب احمد و مولانا غازی محمد مسعود احمد |
| باہتمام | مولانا قاضی محمد سعید احمد نقشبندی |
| | محلہ لطیف شاہ غازی کھاریاں، ضلع گجرات |
| تاریخ اشاعت | اگست 2005ء |
| کمپیوٹر کوڈ | 1Z467 |
| قیمت | 300/- |

ملنے کے پتے

ضیاء القرآن پبلی کیشنز

داتا دربار روڈ، لاہور۔فون:7221953 فیکس:۔042-7238010

9۔الکریم مارکیٹ، اردو بازار، لاہور۔فون:7225085-7247350

14۔انفال سنٹر، اردو بازار، کراچی

فون:021-2212011-2630411۔ فیکس:۔021-2210212

e-mail:- sales@zia-ul-quran.com

zquran@brain.net.pk

Visit our website:- www.zia-ul-quran.com

# فہرست

# تذکرہ محدث اعظم پاکستان جلد اول

# دعائیہ کلمات

از حضرت شیخ الحدیث مولانا علامہ غلام رسول رضوی، شارح بخاری

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہ ونصلی علی رسولہ الکریم

فقیر پر تقصیر نے ''تذکرہ محدث اعظم پاکستان'' مختلف مقام سے دیکھا، جسے مولانا محمد جلال الدین صاحب نے بڑی خوش اسلوبی سے مرتب فرمایا ہے۔ موصوف کی مساعی جمیلہ قابل قدر اور لائق تحسین ہیں۔ اللہ تعالیٰ انہیں جزائے احسن سے نوازے۔

حضرت محدث اعظم علیہ الرحمۃ یکتائے زماں اور محورِ اتقیائے دوراں تھے۔ نیز علم وعمل میں شریعتِ مطہرہ کی زندہ تصویر، آپ کی شخصیت بڑی پرکشش تھی، جو دیکھتا گرویدہ ہوجاتا، اور جسے آپ کی محفل میں رہنے کی سعادت حاصل ہوئی، اسے عشق مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی دولت ابدی نصیب ہوئی۔ آپ کا جمال سنیوں کے لئے راحت قلب ونظر اور آپ کا جلال وہابیہ کے لئے سم قاتل۔

بندہ نے زندگی کے ہر شعبہ میں حضرت محدث اعظم علیہ الرحمہ کو متبع سنت پایا۔ آپ کو تصنع اور تکلف سے نفرت، تواضع وانکساری سے محبت تھی۔

حقیقت ہے کہ محدث اعظم پاکستان علیہ الرحمۃ کو فیضان نبوت سے حظ وافر عطا ہوا تھا۔ اللہ تعالیٰ آپ کے فیوض وبرکات کو ہمیشہ جاری رکھے اور مولانا الموصوف نے جو یہ تاریخی کارنامہ انجام دیا، اسے شرف قبولیت سے نوازے۔ آمین!

غلام رسول قادری رضوی

شیخ الحدیث جامعہ رضویہ......فیصل آباد

# عرض مولف

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ و نصلی علی رسولہ الکریم و علیٰ آلہٖ و صحبہٖ اجمعین الی یوم الدین

سید العرفاء سند الاتقیا حضرت شیخ الحدیث قدسنا اللہ اسرارنا بسرہ العزیز کی ذات مجمع صفات کا ایک ایک پہلو اور آپ کی سیرت کا ایک ایک ورق ہمارا راہنما ہے۔ آپ کے ارشادات وہدایات پر عمل پیرا ہو کر ہم فلاح وصلاح سے ہم کنار ہو سکتے ہیں۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز کے وصال کو آج ربع صدی گذری ہے۔ اسی عرصہ میں آپ کی حیات طیبہ اور سیرت مبارکہ پر جامع اور قابل قدر کتاب منظر عام پر نہ آسکی۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے یوم وصال (۱۳۸۲ھ/۱۹۶۲ء) سے ہی اس حقیر کی خواہش رہی (اور یہی خواہش آپ کے ہر متوسل کی رہی) کہ کاش کوئی کتاب آپ کی سیرت وسوانح پر ایسی منظر عام پر آئے جو جامع اور مکمل ہو، مگر یہ آرزو تشنہء تکمیل رہی۔ جب کبھی اس طرف توجہ کی، اپنی بے بضاعتی، ناقص العلمی اور مواد کی عدم فراہمی حائل رہی، مگر یہ آرزو درد بن کر ہمیشہ دل میں جاگزیں رہی۔

مہلتے باید کہ تا خون شیر شد

۴ محرم الحرام ۱۴۰۴ھ/ ۱۱ اکتوبر ۱۹۸۳ء کو یہ فقیر حقیر دربار گہر بار حضور داتا گنج بخش علی ہجویری قدس سرہ العزیز میں حاضر ہوا۔ فراغت کے بعد جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور میں وارد ہوا، مولانا مفتی محمد عبد القیوم ہزاروی مہتمم جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور اور مولانا محمد عبد الحکیم شرف قادری نے گھیر لیا۔ فرمانے لگے کہ ایک عرصہ سے ہم نے فیصلہ کر رکھا ہے کہ آپ کو (مجھ حقیر کو) حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا مکمل تذکرہ لکھنے پر مجبور کریں۔ فقیر ان دنوں باوجود علالت کے چند دیگر مقالات کی ترتیب میں مصروف تھا، اپنا عذر پیش کیا، مگر ان کا اصرار میرے انکار پر غالب آیا

۔انہوں نے مجھے تذکرہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ پر مجبور کر دیا، وہ جیتے اور میں ہارا۔لیکن میری یہ ہار در حقیقت میری سعادت کا باعث بنی اور آج یہ تذکرہ آپ کے ہاتھوں میں ہے۔

مذکورہ بالا تاریخ کے بعد مواد کی فراہمی کا سلسلہ شروع ہو گیا۔اور ساتھ ساتھ ترتیب کا کام بھی۔خاندانی مواد کی فراہمی میں سب سے زیادہ اعانت حضرت صاحبزادہ قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی مدظلہ خلف اکبر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ العزیز نے فرمائی۔حضرت مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی اور ان کے رفقاء نے بھی مواد کی فراہمی میں بھر پور مدد کی۔نیز حکیم اہل سنت الحاج حکیم محمد موسیٰ امرتسری، برادر عزیز محمد علیم الدین مجددی نے بھی مفید مشوروں سے نوازا، جن کا شکریہ ادا کئے بغیر نہیں رہ سکتا۔

## استدعا

آخر میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے اجلہ تلامذہ اور خلفاء بالخصوص اور تمام متوسلین سے بالعموم استدعا ہے کہ حضرت کے احوال وآثار پر مزید مواد ارسال فرمائیں تا کہ آئندہ ایڈیشن میں شامل اشاعت ہو سکے۔دعا ہے کہ یہ کتاب ان حضرات کے لئے تحریک کا کام دے۔رب کریم اس کوشش کو اپنی بارگاہ میں شرف قبولیت عطا فرمائے اور میرے لئے توشۂ آخرت بنائے۔آمین

وصلی الله تعالی علی خیر خلقه نورعرشه وزینة فرشه حبیبه ومحبوبه وآله وصحبه وبارک وسلم، والحمدلله رب العالمین.

فقیر محمد جلال الدین قادری عفی عنہ

کھاریاں (ضلع گجرات)

۱۷ر رمضان المبارک ۱۴۰۷ھ/۱۵ مئی ۱۹۸۷ء بروز جمعۃ المبارک (یوم بدر)

# تصدیق وتوثیق

از پیر طریقت رہبر شریعت حضرت قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی مدظلہ العالی

سجادہ نشین آستانہ عالیہ محدث اعظم پاکستان۔ فیصل آباد

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

نحمدہٗ ونصلی علی رسولہ الکریم وعلی آلہٖ وصحبہٖ اجمعین الی یوم الدین

رب کائنات نے حضرات علماء کرام کو اپنی مخلوق کی ہدایت کے لئے منتخب فرمایا اور انہیں انبیاء کرام علیہم الصلوٰۃ والسلام کی نیابت کا منصب عطا فرمایا۔ یہ حضرات علماء کرام روشنی کے ایسے مینار ہیں، جن سے رشد وہدایت کی راہیں روشن ہوئیں۔ مخلوق خدا نے ان سے تزکیہ وتصفیہ حاصل کیا اور وصل حقیقی کی راہ پر گامزن ہوئی۔

محدث اعظم مخدوم اہل سنت رہبر شریعت وطریقت منبع علم وفضل سیدی وسندی مرشدی ووالدی حضرت مولانا الحاج ابو الفضل محمد سردار احمد صاحب رضی اللہ تعالیٰ عنہ ان علماء عارفین سے ہیں، جنہوں نے مسلک اہل سنت وجماعت کی تبلیغ واشاعت میں اپنی ساری زندگی وقف کر رکھی تھی۔ آپ کے درس وتدریس وعظ وتبلیغ اور دعوت وارشاد کا محور ومرکز عشق مصطفےٰ صلی اللہ علیہ وسلم کی دولت بے کراں کو عام کرنا تھا۔ اللہ تعالیٰ نے آپ کی مساعی جمیلہ کو شرف قبولیت عطا فرمایا۔ حتیٰ کہ ممتاز فضلاء نے آپ سے علمی وروحانی استفادہ علماء عرب وعجم نے آپ سے علوم وفنون اور سلاسل طریقت کی سندات حاصل کیں۔ آپ کی علمی وجاہت اور روحانی بسالت افق عالم تک پھیلی اور آپ کی ذات فی الواقع منبع فیض اور سرچشمہ علم وعرفان بنی۔

حضرت سیدی ومرشدی قبلہ والد ماجد رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے وصال کے بعد خواہش ہوئی کہ آپ کی سیرت وسوانح کا کوئی جامع تذکرہ مرتب ہو۔ بعض حضرات نے اس سلسلہ میں چند مقالات لکھے اور شائع کئے، مگر جامع

تذکرہ کی انتظار تا ہنوز رہی۔

اللہ تعالیٰ نے حضرت مولانا جلال الدین صاحب قادری کو اس اہم اور نازک کام کے لئے منتخب فرمالیا۔ مولانا نے بڑی مشقت، محنت اور محبت سے حضرت سیدی والدی المکرّم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی سیرت وسوانح کے واقعات کو جمع فرمایا اور انہیں حسین اور جدید انداز میں اس طرح ترتیب دیا کہ زیر نظر کتاب سوانح محدث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی جامع تذکرہ ہے، بلکہ یہ کتاب خزینۂ علم وعرفان بنی۔

میں نے اس کتاب کو اول سے آخر تک بغور سنا اور پڑھا ہے۔ بحمدہٖ تعالیٰ حالات اور واقعات کو بالکل صحیح اور درست پایا۔

مولا کریم اپنے حبیب کریم صلی اللہ علیہ وسلم کے طفیل مصنف کو جزائے خیر عطا فرمائے اور اس تذکرہ کو عوام وخواص کے لئے مشعل راہ بنائے۔ آمین!

قاضی محمد فضل رسول غفرلہ

آستانہ عالیہ محدث اعظم رضی اللہ تعالیٰ عنہ۔ گلستان محدث اعظم ...... فیصل آباد

۲۰ رشوال المکرّم ۱۴۰۷ھ

# ولادتِ باسعادت، ابتدائی حالات

شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سردار احمد قدس سرہٗ قصبہ دیال گڑھ ضلع گورداسپور (مشرقی پنجاب بھارت) میں پیدا ہوئے۔ آپ کی صحیح تاریخِ ولادت کا تعین تا حال نہ ہوسکا۔ قرآئن اور روایات کے مطابق سالِ ولادت ۱۳۲۱ھ/ ۱۹۰۳ء سے ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۶ء کے درمیان ہے۔

تاریخ ولادت کے بارے میں چند روایات پیشِ خدمت ہیں۔

☆ پنجاب یونیورسٹی گزٹ لاہور ۱۹۲۲ء میں آپ کے کوائف یہ ہیں۔

رول نمبر:۱۲۰۲۔ نام: چوہدری سردار محمد

مرکز امتحان: بٹالہ تاریخ ولادت: ۲۲ ستمبر ۱۹۰۳ء(۱)

اس حساب سے تقویم ہجری کے مطابق آپ کی تاریخ ولادت ۲۹ جمادی الاخری ۱۳۲۱ھ بنتی ہے۔

☆ اشرف العلماء مولانا محمد شریف الحق امجدی، مفتی دارالافتاء بریلی لکھتے ہیں۔

''میرے اندازہ کے مطابق سن ولادت ۱۳۲۳ھ/۱۹۰۵ء ہے۔''(۲)

☆ جناب امید رضوی مدیر ماہنامہ نوری کرن، بریلی لکھتے ہیں۔

''مجھے سن یاد نہیں۔ لیکن پھر بھی قیاس سے اتنا ضرور کہہ سکتا ہوں کہ غالباً ۱۹۲۲ء یا ۱۹۲۳ء تھا۔ یہ میری اوائل عمری کا زمانہ تھا۔ زمانہ طفلی رخصت ہوکر سن شعور کا آغاز ہونے والا تھا کہ اس زمانہ

(۱) پنجاب یونیورسٹی گزٹ امتحانات ۱۹۲۲ء، امتحان میٹرک ۱۹۲۲ء۔ ص ۴۴ مخزونہ پنجاب لائبریری لاہور

نوٹ: ۱۹۲۲ء میں امتحان میٹرک میں ۱۰۰۹۴ امیدوار شامل ہوئے۔

(۲) ا ماہنامہ نوری کرن، بریلی۔ (محدث اعظم پاکستان نمبر)۔ مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۵

ب ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور (محدث اعظم نمبر)، ۱۳ دسمبر ۱۹۶۳ء۔ ص ۱۳

میں، میں نے ایک صبح کو ایک باوجاہت وعظمت انسان کو دیکھا۔ جس کی پیشانی صبح سعادت کی آئینہ دار تھی۔ بڑی بڑی غلافی آنکھیں، جن میں جاذبیت اور شرم وحیا کے ساتھ ساتھ سمندر کا سا گہرا سکوت تھا۔ ایک سبزہ آغاز نوجوان متانت وتہذیب کی مکمل تصویر، گھٹنوں سے نیچے کرتا، تہبند، سر پر پنجابی وضع کی پگڑی، لبوں کا انداز جیسے ہر وقت متبسم رہتے ہوں...... یہ تھے اس وقت کے سردار احمد اور آج کے محدث پاکستان۔" (۳)

☆ فقیہ العصر مولانا اعجاز ولی رضوی بریلوی (م ۱۳۹۳ھ/۱۹۷۳ء) حضرت شیخ الحدیث سے اپنے تعلقات کا ذکر یوں کرتے ہیں۔

"آہ اب جبکہ حضرت شیخ الحدیث ابدی نیند سو رہے ہیں۔ (بریلی کی) ۱۹۲۴ء والی محبتیں یاد آ کر کلیجہ منہ کو آتا ہے............" (۴)

☆ مولانا محمود احمد قادری، احسن المدارس کانپور (انڈیا) اپنے ایک مکتوب میں لکھتے ہیں۔

"حضرت صاحب (شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) اور والدی الماجد (مولانا شاہ رفاقت حسین) آٹھ برس اجمیر شریف اور دو برس بریلی شریف میں ہم درس رہے۔ یہ زمانہ ۱۳۴۵ھ...... ۱۳۵۱ھ/ (۱۹۲۶ء تا ۱۹۳۳ء) کا ہے" (۵)

☆ حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی کے سوانح حیات کا مضمون ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ نے ایک شمارے میں شائع ہوا۔ اس میں حضرت شیخ الحدیث کی حجۃ الاسلام کے حضور پہلی حاضری کا زمانہ "گاندھی گردی کی تحریک" بتایا گیا ہے۔ یہ تحریک (ترک موالات) ۲۳-۱۹۲۲ء میں پورے شباب پر تھی۔ (۶)

بالا روایات سے معلوم ہوتا ہے کہ آپ بغرض تعلیم ۱۹۲۲ء تا ۱۹۲۴ء (کسی وقت) بریلی میں پہنچ چکے تھے۔ اس

(۳) ماہنامہ نوری کرن، بریلی۔ مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۴۵ (۴) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور ۱۳ دسمبر ۱۹۶۳ء۔ ص ۲۵

(۵) مکتوب مولانا محمود احمد قادری کانپوری بنام مولانا محمد منشا تابش قصوری لاہور۔ محررہ ۲۵ اپریل ۱۹۷۷ء

(۶) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، مجریہ ۱۸، جمادی الاولیٰ ۱۳۷۹ھ

سے قبل آپ نے میٹرک کا امتحان پاس کیا۔ ایف اے کی تیاری میں مشغول تھے۔ اس وقت آپ کی عمر سترہ، اٹھارہ برس کی ہوگی۔ اس حساب سے سال ولادت ۱۹۰۴ء کے لگ بھگ بنتا ہے۔

☆ جناب صبوحی دہلوی نے آپ کا سال ولادت ۱۹۰۴ء بتایا ہے۔(۷)

☆ مولانا محمود احمد قادری مؤلف تذکرہ علماء اہل سنت نے سال ولادت اوائل ۱۹۰۳ء بتایا ہے۔(۸)

☆ مولانا عبدالحکیم شرف قادری نے سال ولادت ۱۳۲۲ھ/۱۹۰۴ء لکھا ہے۔(۹)

والدین نے آپ کا نام (باقی بھائیوں کے ناموں کی مناسبت سے) سردار محمد رکھا۔ لیکن جب حصول تعلیم کی غرض سے بریلی تشریف لے گئے تو وہاں کے اکابر، اساتذہ، احباب اور ہم درس طلباء آپ کو سردار احمد کے نام سے یاد کرتے تھے۔ اس صورتِ حال کے پیشِ نظر آپ نے والدین کا تجویز کردہ نام بھی ترک نہ فرمایا اور اساتذہ کے عطا کردہ نام کو بھی استعمال میں رکھا۔ اس طرح آپ اپنا نام محمد سردار احمد تحریر فرمایا کرتے تھے۔

چونکہ اس وجود مسعود نے درِ احمد ﷺ سے بچھڑے ہوئے سروں کو اپنے آقا و مولیٰ کے درِ اقدس پر جھکانا تھا۔ اس لئے والدین اور اساتذہ نے بتوفیقِ الٰہی آپ کا نام ہی مناسب تجویز فرمایا۔

مناظرہ بریلی منعقدہ ۱۳۵۴ھ/۱۹۳۵ء میں دیوبندی عقائد کے مایہ ناز مناظر مولوی منظور احمد سنبھلی کے مقابل عدیم المثال فتح مبین کے بعد آپ کی کنیت ابوالمنظور ہوگئی۔ بعد ازاں خلف اکبر صاحبزادہ محمد فضل رسول کی ولادت پر ابوالفضل کنیت مشہور ہوگئی۔ بمقتضی "الاسماء تتنزل من السماء" اس عظیم المرتبت مجسمۂ علم وفضل کے لئے یہی کنیت موزوں بھی تھی۔(۱۰)

---

(۷) ہفت روزہ طوفان، ملتان، مجریہ ۷ اپریل ۱۹۶۳ء (۸) تذکرہ علماء اہل سنت، مطبوعہ کانپور (۱۳۹۱ھ)۔ ص ۹۹

(۹) تذکرہ اکابر اہل سنت، مطبوعہ لاہور (۱۳۹۶ھ)۔ ص ۱۴۹

نوٹ: مؤلف اوراق ہذا فقیر قادری عفی عنہ نے سفارتی ذرائع کی معرفت کوشش کی کہ آپ کے آبائی وطن دیال گڑھ، ضلع گورداسپور کے سکول ریکارڈ یا ضلعی دفتر سے صحیح تاریخ ولادت کا تعین کیا جاسکے، لیکن تا حال کوئی صورت نہ بن سکی۔ لعل الله يحدث بعد ذلك امرا۔

(۱۰) ماہنامہ نوری کرن، بریلی۔ (مضمون مولانا شریف الحق امجدی) مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۳۵

نائب دین نبی سردار احمد تیرا نام
یعنی تو فضل خدا سے قوم کا سردار ہے

عہد طفولیت ہی میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی پیشانی پر سعادت ازلیہ کے آثار نمایاں تھے۔ آپ کا بچپن دوسرے بچوں سے ممتاز تھا۔ والدین، افراد خانہ، اساتذہ اور بچپن کے ساتھیوں کے بیانات اس پر شاہد عادل ہیں۔ ان بزرگوں کے بیانات کی روشنی میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے عہد طفولیت سے ہی آپ کی پر عظمت زندگی کا واضح اندازہ ہوسکتا ہے۔

آپ کی کم سنی کے ایام میں آپ کی والدہ محترمہ، جن کی عظمت خود واضح ہے، آپ کو بوسہ دیتے ہوئے دعائیہ انداز میں فرماتیں۔

''آپ کا نام سردار محمد ہے۔ اللہ تعالیٰ تجھے دین و دنیا کا سردار بنائے۔''

اور اکثر یہ فرماتیں۔

''ان شاء اللہ میرا یہ لاڈلا بچہ عظیم شخصیت کا مالک ہوگا۔'' (۱۱)

آپ جب بڑے ہوئے، چلنے پھرنے کے قابل ہوئے تو والد ماجد کے ہمراہ مسجد میں نماز پڑھنے چلے جاتے۔ ذکر و اذکار اور نعت خوانی کا ذوق بچپن ہی سے تھا۔ اکثر اوقات چلتے جاتے اور ذکر و اذکار آپ کی زبان پر جاری رہتا۔ سامعین محظوظ اور متعجب ہوتے۔ (۱۲)

آپ کے رشتہ کے ماموں زاد چوہدری ناظر حسین صوفی منش بزرگ تھے، وہ حضور غوث پاک کے فدائی و شیدائی تھے۔ وہ آپ کے برادر بزرگ جناب حیات محمد عرف سائیں جی سے آپ کے متعلق ایسی باتیں کیا کرتے تھے جنہیں آپ کے بچپن میں عجیب و غریب تصور کیا جاتا تھا۔ ایک مرتبہ اُن سے فرمایا۔

''سائیں جی! تم کو مبارک ہو۔ تمہارے عزیز بھائی سردار محمد کی پیشانی میں نیک بختی اور خوش قسمتی کا

---

(۱۱) روایت چوہدری محمد اسمٰعیل برادر خورد حضرت شیخ الحدیث، مقیم فیصل آباد۔ ۱۰ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ (۱۲) ایضاً

چمکتا ہوا ستارا دیکھ رہا ہوں۔"(۱۳)

مولوی نذیر احمد سراجی مقیم چک نمبر۲۷، فیصل آباد حضرت شیخ الحدیث کے ہم وطن ہیں۔ آٹھویں جماعت تک آپ کے ساتھ پڑھتے رہے۔ وہ ایک مکتوب میں لکھتے ہیں۔

"جب آپ (حضرت شیخ الحدیث) پیدا ہوئے تو ہمارے گھروں میں چرچا ہوا کہ اس نومولود کی پیشانی مبارک پر چاند کی سی روشنی چمکتی ہے۔"(۱۴)

مکتوب میں مزید لکھتے ہیں۔

"ہمارے گھر اور آپ کے گھر میں چند گزوں کا فاصلہ تھا۔ میری والدہ اور آپ کی والدہ کا آپس میں پیار تھا۔ میں نے بچپن میں کوئی حرکت ایسی نہیں دیکھی جو شریعت مطہرہ علی صاحبہا افضل الصلوٰۃ و اکمل السلام کے خلاف ہو۔ میرے ناقص ذہن میں یہ خیال سرگرداں رہتا کہ وہ پیدائشی طور پر ولی ہیں۔ میں نے ان کے منہ سے کبھی نہ گالی سنی اور نہ کسی سے مزاحم ہوتے دیکھا۔"(۱۵)

صوفی اللہ رکھا سراجی، حضرت شیخ الحدیث کے ہم وطن ہیں۔ بچپن اکٹھا گزرا۔ ایک ملاقات میں وہ بتاتے ہیں کہ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی بچپن کی زندگی صاف ستھری زندگی تھی۔ مزاج سلجھا ہوا تھا۔ جھوٹ، غیبت سے ہمیشہ نفرت رہی۔ ساتھیوں سے مزاحم نہ ہوتے۔ شرم وحیا کا یہ عالم تھا کہ بچپن ہی میں فرمایا کرتے کہ دو عورتوں کے درمیان سے گزرنا شیطان کا کام ہے۔(۱۶)

شریعت مطہرہ سے شغف اور ذکر الٰہی کے ذوق وشوق ہی کی وجہ سے آپ نے بچپن ہی میں، جب کہ آپ سکول میں ساتویں آٹھویں جماعت میں پڑھتے تھے۔ حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ سے بیعت کرلی تھی۔(۱۷)

---

(۱۳) ایضاً

(۱۴) مکتوب مولوی نذیر احمد سراجی مقیم چک نمبر۲۷ باہمنی والا، ضلع فیصل آباد۔ بنام فقیر قادری عفی عنہ، موصولہ ۲۲ اپریل ۱۹۸۵ء

(۱۵) ایضاً (۱۶) روایت صوفی اللہ رکھا سراجی دیال گڑھی حال مقیم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد۔ ۲۲ صفر ۱۴۰۴ھ

(۱۷) روایت چوہدری محمد اسمٰعیل برادر خورد حضرت شیخ الحدیث۔ ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ

# تعلیم

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے ابتدائی تعلیم اپنے گاؤں دیال گڑھ کے پرائمری سکول میں حاصل کی۔اس زمانہ میں مولانا ذوالفقار علی قریشی پرائمری سکول کے صدر مدرس تھے۔قریشی صاحب متقی،متوکل،صابروشاکر،قانع اور سنت نبوی پر پابندی اور خلوص سے عمل کرنے والے استاذ تھے۔سکول کی تدریس کے علاوہ گاؤں کی مسجد کے امام و خطیب بھی تھے۔قرائن یہی ہیں کہ قرآن مجید کی ابتدائی تعلیم (ناظرہ) آپ نے مولانا قریشی صاحب سے پائی۔مولانا قریشی کی کوشش ہوتی تھی کہ اپنے تلامذہ میں اسلامی رنگ بھر دیا جائے۔حضرت شیخ الحدیث کی سعادت ازلی کو پیشانی میں نمایاں دیکھ کر پیار بھرے انداز میں بزبان پنجابی مولانا قریشی فرمایا کرتے تھے۔

"اوئے جٹا!توں تے وڈّا نامور مولوی عمل والا ہوویں دا۔" (۱)

یعنی اے جاٹ قوم کے سپوت سردار محمد!میں دیکھ رہا ہوں کہ تو بڑا ہوکر عظیم المرتبت عالم باعمل بنے گا۔

پرائمری درجہ کے آخری امتحان کے وقت آپ کے سر پر دستار کی بہار ایسی خوبصورت تھی کہ استاذ محترم مولانا قریشی نے فرمایا۔

خدا کرے میرے اس ہونہار کو نظر بد نہ لگ جائے۔(ا۔ا)

---

(۱) قلمی یادداشت میاں اللہ دین گورداسپوری،حال مقیم اندرون ٹکسالی دروازہ،لاہور

نوٹ: میاں صاحب موصوف حضرت شیخ الحدیث کے ہم وطن ہیں۔ابتدائی تعلیم آپ کے ہمراہ حاصل کی۔میاں صاحب فرماتے ہیں کہ ہمارے استاذ مولانا ذوالفقار علی متقی،الم اور روشن ضمیر تھے۔کرسی پر نہ بیٹھتے تھے۔فرماتے تھے کہ کرسی میں فرعونیت کی بو آتی ہے۔ان کی روشن ضمیری کا یہ عالم تھا کہ جو کچھ فرمادیتے،ہوکر رہتا۔ہمارے ایک ساتھی سراج الحق کو فرمایا کرتے تھے کہ"او سراجیا!توں تے تھانیدار بنیں گا۔" چنانچہ وہ پولیس میں بھرتی ہوا اور تھانیدار بن کر ریٹائر ہوا۔قریشی صاحب نے تقسیم ہند کے بعد ہجرت کی۔لاہور میں ان کا وصال ہوا۔فقیر قادری عفی عنہ

(ا۔ا) روایت چوہدری محمد اسمٰعیل برادر خورد حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ

پرائمری سکول کی تعلیم کے دوران آپ کے والد ماجد چوہدری میراں بخش کا وصال ہو گیا۔ اس وقت آپ کی عمر اندازاً آٹھ دس سال تھی۔ والد کی وفات سے دو سال قبل والدہ محترمہ کا سایہ سر سے اٹھ چکا تھا۔ والدین کے انتقال کے بعد خاندان کی کفالت آپ کے برادر بزرگ جناب چوہدری حیات محمد عرف سائیں جی نے فرمائی۔

پرائمری تعلیم کے بعد آپ اسلامیہ ہائی سکول بٹالہ، ضلع گورداسپور میں داخل ہوئے۔ بٹالہ ہائی سکول کے صدر معلم جناب حاجی پیر محمد تھے۔ حاجی صاحب کا بیان ہے کہ شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سردار احمد کو بچپن ہی سے بزرگان کرام اور جناب رسالت مآب ﷺ سے بے حد عقیدت و محبت تھی۔ چنانچہ آپ فرمایا کرتے تھے۔

''ماسٹر جی! ہمیں بزرگوں کی باتیں سنایئے۔ اور حضور سرکار کائنات ﷺ کی حیات طیبہ پر تو ضرور روشنی ڈالا کیجئے۔''(۲)

حضرت شیخ الحدیث کے وصال پر حاجی پیر محمد اپنے ان تاثرات کو بیان کرتے وقت فرط محبت میں رو رہے تھے۔ نیز اپنے سعادت مند شاگرد کا نام خاص احترام سے لے رہے تھے۔ حاجی صاحب کا بیان ہے۔

''ہمارے سکول کے طلبہ میں سے صرف آپ ہی ایک ایسے طالب علم تھے جن کی طرف سے اس قسم کی خواہش کا اظہار ہوا کرتا تھا۔ میں اس خدمت کو سرانجام دیا کرتا۔ مگر اس کے باوجود یہ بھی سوچا کرتا کہ اس لڑکے کے سوا کوئی اور دوسرا لڑکا اس قسم کے خیالات کا حامل نہیں اور سردار احمد کا یہ جذبہ کتنا قابل قدر اور لائق تحسین و آفرین ہے۔(۳)

جوہر شناس اور اولیاء اللہ کے محبّ صادق جناب حاجی پیر محمد بھی مقدور بھر کوشش کرتے کہ کوئی سبق ایسا نہ ہو جس میں نبی کریم، اولیا، کاملین کا محبت بھرا تذکرہ نہ ہو۔

---

(۲) مضمون ''ایک عالم ایک عارف'' مرتبہ رانا محمد اکرم چشتی، مشمولہ ماہنامہ عارف لاہور، فروری ۱۹۶۳ء بحوالہ ہفت روزہ محبوب حق لائل پور ۳۱ جنوری ۱۹۶۴ء۔ ص ۶

(۳) ایضاً ص ۶

سکول کی تعلیم کے دوران حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ جسمانی طور پر چاق و چوبند تھے۔ تیراکی، دوڑ اور کشتی میں آپ کی مہارت یہاں تک بڑھی ہوئی تھی کہ ضلع بھر میں آپ کی شہرت تھی، ہر مقابلے میں سب پر فوقیت اور سبقت لے جاتے۔ (۴)

میٹرک کے سالانہ امتحان میں آپ فرسٹ ڈویژن میں پاس ہوئے۔ (۵)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے پیر و مرشد حضرت شاہ سراج الحق چشتی قدس سرہ نے پٹوار کا امتحان پاس کر رکھا تھا۔ اس لئے آپ نے پیر و مرشد کی اتباع میں میٹرک کے امتحان کے بعد پٹوار کا امتحان پاس کیا، لیکن ملازمت نہ کی۔ (۶)

میٹرک کے امتحان پاس کرنے کے بعد پولیس کی تربیت گاہ فلور سے آپ کو پیش کش آئی کہ آپ پولیس میں بھرتی ہو جائیں لیکن آپ نے انکار کر دیا۔ (۷)

میٹرک کے بعد آپ ایف اے کرنے کے لئے لاہور تشریف لائے۔ ایف اے کی تیاری نجی طور پر کر رہے تھے۔ کسی کالج میں داخل نہ ہوئے۔ (۸)

۱۳۴۳ھ/۱۹۲۴ء میں انجمن حزب الاحناف، لاہور کے زیر اہتمام ایک عظیم الشان جلسہ کا انعقاد ہوا، جس میں برصغیر کے جلیل القدر مشائخ عظام اور عظیم المرتبت علماء کرام کثیر تعداد میں تشریف فرما ہوئے۔ ان علماء مشائخ میں حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی قدس سرہ بھی تھے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی سعادت انہیں جلسہ گاہ تک لے آئی۔ دورانِ اجلاس صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی (م ۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء) نے تقریر کرتے ہوئے حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا (۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) کی بریلی شریف سے تشریف آوری کا اعلان اس عظمت بھرے انداز میں فرمایا۔

---

(۴) روایت چوہدری محمد حسین دیال گڑھی، حال مقیم مغلپورہ لاہور — (۵) ایضاً

(۶) روایت چوہدری محمد اسمٰعیل، ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ — (۷) ایضاً

(۸) بعض مضامین میں اس نوعیت کا تاثر ملتا ہے کہ آپ لاہور کسی کالج میں داخل ہوئے۔ یہ امر خلاف واقع ہے۔ چوہدری محمد اسمٰعیل برادر حضرت شیخ الحدیث نے اس کی تردید کی ہے۔ فقیر قادری عفی عنہ

''اعلیٰ حضرت، عظیم البرکت، مجدد مأۃ حاضرہ، موید ملت طاہرہ، صاحب الدلائل القاہرہ، ذی التصانیف الباہرہ، امام اہل سنت، مولانا الشاہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی قدس سرہ کے شہزادے حامیٔ سنت، ماحیٔ بدعت، رہبرِ شریعت، فیض درجت، مفتیٔ انام، مرجع الخواص والعوام، حجۃ الاسلام، حضرت مولانا الشاہ حامد رضا خاں صاحب تشریف لا رہے ہیں۔''(۹)

اعلان کے انداز سے متاثر ہو کر ایف اے کا طالب علم محمد سردار احمد، حجۃ الاسلام کی زیارت کا مشتاق بن گیا۔

حسن سیرت کے ساتھ حسن صورت کی بے پناہ دولت سے بھی مالا مال تھے۔ جن خوش نصیب حضرات نے آپ کی زیارت کی ہے وہ اس امر کی تصدیق کرتے ہیں۔ ولی کامل حجۃ الاسلام کا چہرہ ''اِذَارُءُ وْا ذُكِرَ اللّٰهُ'' (انہیں دیکھ کے خدا یاد آجاتا ہے) کا حسین مصداق تھے۔

جلسہ گاہ میں حضرت حجۃ الاسلام کی زیارت کا شرف ملا۔ اسی ایک زیارت سے (حضرت شیخ الحدیث) محمد سردار احمد کے دل کی دنیا بدل چکی تھی۔ دنیوی تعلیم کو خیرباد کہہ کر دینی تعلیم کے حصول کا عزم پختہ ہو گیا۔ حجۃ الاسلام کی قیام گاہ آستانہ عالیہ حضرت شاہ محمد غوث قدس سرہ میں حاضر ہوئے۔ حجۃ الاسلام نے ایف اے کے طالب علم محمد سردار کی جبیں سعادت نشاں پر درخشاں کوکب اقبال کو دیکھ کر تاڑ لیا کہ نونہال ایک روز ملت اسلامیہ کا عظیم و وحید فرد ہوگا۔

''مَنْ سُعِدَ سُعِدَ فِیْ بَطْنِ اُمِّهٖ'' (ہر شخص اپنی سعادت اپنی ماں کے پیٹ سے لے کر آتا ہے) والدین کی حسن سیرت، حسن تربیت اور حسن نیت مولانا ذوالفقار قریشی اور مولانا حاجی پیر محمد کی حسن تربیت اور حجۃ الاسلام قدس سرھم کی زیارت اور پند و موعظت رنگ لائی۔ حضرت شیخ الحدیث نے حجۃ الاسلام سے عرض کی کہ انہیں بھی بریلی اپنے ساتھ لے چلیں تاکہ وہ مرکز علم و عرفاں بریلی میں حاضر ہو کر علم و معرفت حاصل کریں۔ حضرت حجۃ الاسلام نے آپ کی یہ عرض داشت قبول فرمائی اور انہیں بریلی لے آئے۔

---

(۹) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۱۸ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ۔ ص ۴

دارالعلوم منظر اسلام بریلی ( قائم شدہ ۱۳۲۲ھ/۵۔۱۹۰۴ء کے طلباء کا قیام عموماً شہر کی دوسری مساجد میں ہوتا تھا۔ انہی مساجد میں ان کے طعام کا انتظام ہوتا لیکن حضرت حجۃ الاسلام نے نو وارد طالب علم محمد سردار احمد کو خاص اپنے آستانہ پر ٹھہرایا۔ بریلی کے زمانہ طالب علمی میں آپ کا قیام، طعام اور دیگر اخراجات حجۃ الاسلام ہی کے ہاں سے ہوتے۔ حجۃ الاسلام حضرت شیخ الحدیث کے زمانہ طالب علمی میں اس قدر شفقت فرماتے کہ جس قسم کا لباس وہ اپنے صاحبزادوں کے لئے بنواتے، اسی قسم کا لباس وہ حضرت شیخ الحدیث کے لئے بنواتے، یہاں تک کہ لباس کے رنگ میں بھی یکسانیت اختیار فرماتے۔(۱۰)

دارالعلوم منظر اسلام بریلی میں آپ نے کم وبیش تین سال تک تعلیم پائی۔ پوری توجہ اور انہماک سے اسباق پڑھتے اور مطالعہ کرتے، اس عرصہ میں آپ نے حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا اور مولانا محمد حسین قدس سرھم سے درس نظامی کی ابتدائی کتابیں پڑھیں۔ صرف ونحو کی ابتدائی کتابیں مولانا محمد حسین مدرس منظر اسلام سے پڑھیں۔

منیہ، قدوری، کنز، شرح جامی تک کتابیں مفتی اعظم سے پڑھیں۔(۱۱)

حضرت مفتی اعظم فرماتے ہیں کہ جب بھی میں ان کو (مولانا محمد سردار احمد) دیکھتا، پڑھتے دیکھتا، مدرسہ میں، قیامگاہ پر حتی کہ جب مسجد میں آتے تو بھی کتاب ہاتھ میں ہوتی۔ اگر جماعت میں تاخیر ہوتی تو بجائے دیگر اذکار و اوراد کے مطالعہ میں مصروف ہو جاتے۔ ان کے اس والہانہ تحصیل علم سے میں بہت متاثر ہوا۔ میرے پاس دوسرے پنجابی طالب علم مولوی نذیر احمد سلمہ پڑھتے تھے۔ ان سے دریافت کرنے پر انہوں نے آپ کی ساری سرگذشت سنائی۔ پھر ان کے ذریعہ وہ میرے پاس آنے جانے لگے۔ ان کے باصرار درخواست اور مولوی نذیر احمد کے سفارش پر میں نے انہیں منیہ قدوری، شرح جامی تک پڑھایا۔"(۱۲)

(۱۰) قلمی یادداشت میاں شوکت حسین خاں بریلوی، مقیم کراچی، مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

(۱۱) ماہنامہ نوری کرن بریلی (مضمون مولانا شریف الحق امجدی) مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۳۵

(۱۲) ایضاً۔ ص ۳۵۔۳۶

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کمال پابندی سے اسباق پڑھتے اور اپنے اساتذہ اور افراد خانوادہ رضویہ سے نہایت عقیدت ومحبت سے پیش آتے۔ حضرت حجۃ الاسلام ٹھیک آٹھ بجے صبح اسباق کی تدریس کے لئے مسجد میں تشریف لاتے۔ اس وقت بالالتزام حضرت شیخ الحدیث ان کا جوتا اٹھا کر مسجد میں ایک کونے میں رکھتے اور جب وہ فارغ ہو کر واپس مسجد سے باہر نکلنے کا ارادہ فرماتے تو آپ فوراً ان کا جوتا سامنے رکھتے۔ اس معمول میں ذرا بھی تاخیر نہ کرتے۔ (۱۳)

قیام بریلی کے دوران ایک واقعہ نے حضرت شیخ الحدیث کے دل میں بے دینوں اور بد مذہبوں سے سخت نفرت پیدا کر دی۔ ہوا یوں کہ ایک روز کچھ لوگ حضرت حجۃ الاسلام کے حضور حاضر ہوئے اور کہنے لگے کہ "مولانا اشرف علی تھانوی اتنی کتابوں کے مصنف ہیں اور ایسے بزرگ ہیں۔" یہ بات سن کر حضرت حجۃ الاسلام خاموشی سے اندر چلے گئے اور جلد ہی واپس تشریف لائے۔ ان کے ہاتھ میں حفظ الایمان تھی۔ آپ نے صفحہ سات کی رسوائے عالم گستاخانہ عبارت سب کے سامنے رکھی۔ اس پر مجمع تھانوی حکیم الامت پر لاحول پڑھنے لگا۔ حضرت شیخ الحدیث فرمایا کرتے تھے کہ اس روز سے میرے دل میں حضور انور ﷺ کے گستاخوں سے قلبی نفرت پیدا ہو گئی۔ (۱۴)

تعلیم کا یہ عرصہ اندازاً ۱۳۴۳ھ تا ۱۳۴۵ھ / ۱۹۲۴ء تا ۱۹۲۷ء کے اوائل پر مشتمل ہے۔

طالب علمی کے اس زمانہ میں حضرت شیخ الحدیث بعض مؤقر جرائد کے لئے علمی وفقہی مضامین بھی لکھتے رہے۔ مراد آباد کے مشہور ماہنامہ "السواد الاعظم" کے شمارہ شعبان المعظم ۱۳۴۵ھ / فروری ۱۹۲۷ء فقہی معمے کے عنوان سے آپ کا ایک مضمون شامل اشاعت ہے۔

مولانا تقدس علی قادری سابق ناظم منظر اسلام بریلی حال شیخ الجامعہ راشدیہ قادریہ پیر گوٹھ (سندھ) اپنے ایک مکتوب میں لکھتے ہیں کہ ۱۳۴۵ھ بمطابق ۱۹۲۷ء اوائل تک آپ بریلی میں تعلیم حاصل کرتے رہے۔ (۱۵)

---

(۱۳) قلمی یادداشت جناب میاں شوکت حسن بریلوی، مقیم کراچی

(۱۴) تفصیل کے لئے دیکھئے محدث اعظم پاکستان، حصہ اول۔ مرتبہ مولانا محمد حسن علی رضوی میلسی۔

(۱۵) مکتوب مولانا تقدس علی بنام فقیر قادری عفی عنہ۔ محررہ ۲ جمادی الاولی ۱۴۰۴ھ

یہ وہ دور ہے کہ جب صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی (م ۱۳۶۷ھ/۱۹۴۸ء) خلیفہ امام احمد رضا قدس سرہم دارالخیر اجمیر مقدس کے مدرسہ معینیہ عثمانیہ میں صدر المدرسین کے عہدے پر فائز تھے۔ پورے برصغیر میں ان کی تدریس کا شہرہ تھا۔(۱۶)

مولانا عبدالمصطفیٰ الازہری ابن صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی لکھتے ہیں۔

"...........دارالامن اجمیر مقدس میں بارگاہ سلطان الہند میں امراء وغرباء حاضری کو باعث سعادت سمجھتے ہیں...........اسی سلسلہ میں والیٔ حیدر آباد دکن نواب عثمان علی خاں صاحب بھی روضہ مبارکہ پر حاضر ہوئے۔ آپ نے اپنے آنے کے بعد وہاں کے کوائف اور حالات معلوم کئے۔ تو پتہ چلا کہ حضرات، خدام صاحبان بالعموم دینی اور دنیاوی علوم سے بے بہرہ ہیں اور اس طرف ان کو کوئی خاص توجہ نہیں۔ تو آپ نے بارہ سو روپے ماہوار کی امداد سے یہ عظیم درس گاہ قائم کی۔ جس میں اس زمانہ میں بائیس مدرسین تدریس و تعلیم کے فرائض انجام دیتے تھے۔ اس کے پہلے صدر مدرس مولانا معین الدین صاحب اجمیری اور ان کے بعد مولانا مشتاق احمد صاحب کانپوری رحمۃ اللہ علیہما ہوئے۔ مولانا نے وہاں سے استعفیٰ دے دیا تو حضرت مولانا سید سلیمان اشرف صاحب رحمۃ اللہ علیہ نے متولی مدرسہ سید نثار احمد صاحب مرحوم کو مشورہ دیا کہ یہاں پر صدر المدرسین کی حیثیت سے صدر الشریعہ بدر الطریقت علامہ حکیم حضرت سیدی مولانا محمد امجد علی صاحب مصنف بہار شریعت نہایت موزوں رہیں گے۔ حضرت اس زمانہ میں بریلی شریف میں صدر المدرسین تھے۔ آپ کے لئے پہلے تو حضرت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا صاحب علیہ الرحمۃ راضی نہ ہوئے۔ لیکن حضرت مولانا سید سلیمان اشرف علیہ الرحمۃ کے اصرارِ شدید پر حضرت قبلہ کو

(۱۶) صدر الشریعہ نے ۱۳۴۳ھ سے ۱۳۵۱ھ تک/(۱۹۲۴ء تا ۱۹۳۲ء) جامعہ معینیہ عثمانیہ اجمیر میں بحیثیت صدر المدرسین درس دیا۔
ملاحظہ ہو: تذکرہ علماء اہل سنت، مطبوعہ کانپور۔ ص ۵۲

وہاں سے اجمیر شریف جانے کی اجازت عطا فرمائی اور اجمیر ہی سے حزب الاحناف لاہور کے اجلاس میں تشریف لائے۔"(۱۷)

حضرت شیخ الحدیث کو مولا کریم نے جس عظیم الشان خدمت دین کے لئے منتخب فرمالیا تھا۔اس کے لئے صدر الشریعہ جیسے "بحر العلوم" مربی کی ضرورت تھی۔چنانچہ جب خانوادہ رضویہ میں سے مولانا محمد ادریس رضا نبیرہ مولانا حسن رضا اجمیر مقدس بغرض تعلیم جانے لگے تو حضرت شیخ الحدیث بھی ہر دو شاہزادگانِ امام احمد رضا کی اجازت سے اجمیر صدر الشریعہ کی خدمت میں حاضر ہوئے۔(۱۸)

سلطان الہند خواجہ اجمیر قدس سرہ کی بارگاہ عرش پناہ میں علم وفضل کے "قطب اوحد" سے انہیں کیا ملا؟ اس بارے میں مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا کی شہادت کافی ہے فرماتے ہیں۔

"پھر تو بحر العلوم کے پاس گئے اور خود بھی بحر العلوم ہو گئے"(۱۹)

حضرت شیخ الحدیث چونکہ لاہور سے ہی بریلی حاضر ہوئے تھے اور بریلی سے اجمیر۔آپ کے گھر کوئی اطلاع نہ تھی کہ آپ کہاں ہیں۔گھر سے لاہور آئے تھے کہ ایف اے کی تیاری کریں گے۔مگر یہاں پہنچ کر اللہ تعالیٰ نے انہیں اپنے دین کے لئے منتخب فرمالیا۔گھر میں آپ کی اطلاع نہ ہونے کے باعث آپ کے بھائی اور دیگر رشتہ دار پریشان تھے۔جب کبھی مرشد برحق حضرت شاہ سراج الحق دیال گڑھ تشریف لے جاتے تو آپ کے بھائیوں کو تسلی دیتے کہ گھبراؤ نہیں۔ان شاء اللہ جلد اس کی اطلاع آپ کو مل جائے گی۔مرشد برحق ارشاد فرماتے۔

"سردار احمد کی بڑی شان ہوگی۔اس کے دستر خواں سے بے شمار لوگ فیض یاب ہوں گے۔"(۲۰)

---

(۱۷) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور۔۱۳ دسمبر ۱۹۶۳ء ص ۳۱

(۱۸) ماہنامہ نوری کرن بریلی (مضمون مولانا شریف الحق امجدی) مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ص ۳۶

(۱۹) ایضاً

(۲۰) روایت چوہدری اسمٰعیل برادر حضرت شیخ الحدیث ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ

ایک موقعہ پر مرشد برحق شاہ سراج الحق سلطان الہند خواجہ اجمیر کے حضور حاضر ہوئے۔ وہاں درسگاہ جامعہ عثمانیہ معینیہ میں آپ کے مرید صادق حضرت شیخ الحدیث سے ملاقات ہوگئی۔ پیرو مرشد کو دیکھ کر حضرت شیخ الحدیث حاضر ہوئے۔ حاضری کی کیفیت یہ تھی کہ آپ اس وقت درس گاہ کی سیڑھیوں سے اتر رہے تھے کہ حضرت پیرو مرشد اچانک نظر آئے، بے تابانہ حاضری کے لئے سیڑھیوں سے اترنے لگے کہ گر پڑے، سر پر چوٹ آئی۔ (۲۱)

کئی سال کے بعد بھائیوں سے حضرت شیخ الحدیث کی ملاقات کی تقریب یوں آئی کہ کرنال پہنچ کر حضور شاہ سراج الحق قدس سرہ نے دیال گڑھ حضرت شیخ الحدیث کے بھائیوں جناب حیات محمد عرف سائیں جی اور جناب محمد اسمٰعیل کو خط لکھا کہ کرنال آؤ۔ ادھر اجمیر میں حضرت شیخ الحدیث کو لکھا کہ وہ بھی کرنال آئیں۔ جناب حیات محمد اور جناب محمد اسمٰعیل کرنال پہنچ گئے۔ ایک روز آپ نے عصر کے وقت ان کو فرمایا کہ سٹیشن پر جاؤ کہ سردار احمد گاڑی سے آرہے ہیں۔"

چنانچہ بھائی سٹیشن پر گئے۔ حضرت شیخ الحدیث گاڑی سے اترے۔ کئی سالوں بعد بھائیوں میں دوبارہ ملاقات ہوئی۔ دو تین روز کرنال میں حضرت شاہ سراج الحق کے ہاں اکٹھے رہے۔ (۲۲)

اس طرح خاندان والوں کو آپ کی خیریت کی اطلاع ملی۔ نیز یہ معلوم کر کے کہ سردار محمد دینی علوم کی تحصیل میں مصروف ہے اور بہت جلد ہی ایک ممتاز عالم کی حیثیت اختیار کرے گا، بہت مسرور ہوئے۔

تعلیمی ارتقا کے تین اہم ستون ہیں۔

۱ ماہر اور محنتی استاذ

۲ ذہین طالب علم

۳ محنتی، ذہین اور شوقین ہم سبق

(۲۱) روایت صوفی اللہ رکھا سراجی دیال گڑھی مقیم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد

(۲۲) روایت چوہدری اسمٰعیل برادر حضرت شیخ الحدیث۔ ۱۰ ربیع النور ۱۴۰۵ھ

ان اہم اجزاء کا اجتماع کم ہی واقع ہوتا ہے۔ خوش بختی سے اس وقت یہ تینوں اجزاء اعلیٰ سے اعلیٰ اعتبار سے موجود تھے۔ قدرت کی فیاضی سے جو استاذ ملے وہ خود بحر العلوم تھے۔ آپ کے ہم سبق دنیائے علم وفضل کے آفتاب بن کر چمکے، اور خود حضرت شیخ الحدیث کا ذوق اور محنت اس دور میں اپنی مثال آپ تھا۔ تعلیم کا ذوق آپ کو کشاں کشاں آگے بڑھا رہا تھا۔ اس زمانہ میں آپ کے چند ہم سبق حضرات جو معیار علم وفن بنے، کے اسماء گرامی ملاحظہ ہوں۔

☆ جلالۃ العلم مولانا حافظ عبدالعزیز شیخ الحدیث جامعہ اشرفیہ، مبارک پور، اعظم گڑھ

☆ خیرالاذکیاء مولانا غلام یزدانی شیخ الحدیث مظہر اسلام بریلی

☆ فاضل جلیل مولانا قاضی شمس الدین جونپوری صدر مدرس مدرسہ رضویہ حمیدہ بنارس

☆ شیخ الادب مولانا غلام جیلانی اعظمی صدر مدرس مدرسہ فیض الرسول براؤن

☆ فاضل جلیل مولانا سید غلام جیلانی میرٹھی شارح بخاری

☆ فقیہ معظم مولانا مفتی رفاقت حسین مظفر پوری، احسن المدارس قدیم کانپور

☆ مفتی معظم مولانا محمد محسن شافعی

☆ فخر الاساتذہ مولانا محمد سلیمان بھاگل پوری، شیخ الحدیث اظہار العلوم مدرسہ اشرفیہ بھاگل پور (۲۳)

حضرت صدر الشریعہ کی موجودگی میں جامعہ معینیہ عثمانیہ میں تعلیم کا معیار بہت بلند تھا۔ خود حضرت صدر الشریعہ صبح سویرے مدرسہ میں تشریف لاتے اور جب دیگر مدرسین دوپہر کو سبق ختم کر کے گھروں کو چلے جاتے تو صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ خاص فوقانی اسباق اس وقت پڑھا رہے ہوتے۔ گرمیوں میں بھی بارہ بجے کے بعد تک حضرت صدر الشریعہ کا درس جاری رہتا۔ مدرسہ میں بعد ظہر اسباق کی چھٹی ہوا کرتی تھی۔ مگر حضرت شیخ الحدیث استاذ محترم حضرت صدر الشریعہ کے مکان پر حاضر ہوتے اور اپنی علمی پیاس بجھاتے۔

حضرت صدر الشریعہ درگاہ معلیٰ میں نماز عصر پڑھا کر مزار شریف کے قریب بیٹھ جاتے اور اس جگہ علمی مذاکرات

(۲۳) ماہنامہ نوری کرن بریلی (مضمون مولانا مجیب الاسلام اعظمی) مارچ اپریل ۱۹۶۳ء ص ۳۲

مغرب تک جاری رہتے۔ ان علمی مذاکرات میں حضرت شیخ الحدیث شریک ہوتے۔ اجمیر کے قیام کے آخری دور میں حضرت صدر الشریعہ کا جسم بھاری ہوگیا۔ اطباء کے مشورہ پر بعد نماز عصر دولت باغ، بارہ دری اور انا ساگر کے سامنے سیر کے لئے تشریف لے جاتے تو اس وقت صدر الشریعہ کے ہمراہ حضرت شیخ الحدیث کتاب ہاتھ میں لئے ہوئے ہوتے۔ دوران سیر کتاب کا سبق بھی جاری رہتا۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نہایت ذہین تھے۔ مطالعہ کتب آپ کا محبوب مشغلہ تھا۔ دوران تعلیم اجمیر مقدس میں ایک بار آپ کے سر پر سخت چوٹ آئی۔ ڈاکٹروں نے مکمل آرام کا مشورہ دیا اور کتب بینی کی سخت ممانعت کردی۔ اس کے باوجود تکلیف کی پروا کئے بغیر مطالعہ میں مصروف رہے اور اسباق کا ناغہ نہ کیا۔ (۲۳-ا)

شفیق و مہربان استاذ حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ نے اس جماعت کو جس میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بھی شریک تھے درس نظامی کی متداول کتب کے علاوہ علوم و فنون کی اعلیٰ ترین کتب مثلاً شرح چغمینی، محقق دوانی کے غیر مطبوعہ حواشی قدیمہ و جدیدہ، شرح تجدید، اشارات معہ شروح امام رازی وطوسی وغیرہ کا خصوصی درس دیا۔ (۲۴)

جمعہ کے روز دار العلوم میں تعطیل رہتی۔ صبح سے دس گیارہ بجے تک حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کی سرپرستی میں محفل تقریر منعقد ہوتی۔ اسی دوران طلبہ کو مناظرہ کی مشق کرائی جاتی۔ مسلک اہل سنت کی ترویج اور اصلاح عقائد و اعمال کے لئے طلبہ مدرسہ کی ایک انجمن بنائی گئی جس کا نام انجمن معینیہ حسینیہ اجمیر رکھا گیا۔ انجمن کے صدر جناب سید حسین علی رضوی وکیل جادرہ (مرید امام احمد رضا بریلوی) کلید بردار درگاہ مقدس تھے۔ یہ انجمن انہی کے نام سے منسوب تھی۔ (۲۵)

---

(۲۳-ا) ا مکتوب جناب سید حسین علی رضوی وکیل جادرہ، اجمیر، بنام مولانا حافظ محمد احسان الحق قادری۔ مندرجہ ہفت روزہ محبوب حق لائل پور، ۳ جنوری ۱۹۶۴ء ص ۳

ب مضمون "حیات شیخ الحدیث..." از مولانا ابوداؤد محمد صادق گوجرانوالہ، مشمولہ ماہنامہ نوری کرن، بریلی۔ مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۵۵

ج محدث اعظم پاکستان (حصہ اول) مرتبہ مولانا محمد حسن علی رضوی میلسی (مطبوعہ ۱۹۶۳ء) ص ۸

(۲۴) تذکرہ علماء اہل سنت مرتبہ مولانا محمود احمد قادری (مطبوعہ کانپور ۱۹۷۳ء) ص ۹۹

(۲۵) انجمن معینیہ حسینیہ اجمیر کے چند ممبران کے اسماء گرامی یہ ہیں۔

مولانا محمد سلیمان بھاگل پوری، مولانا حافظ عبدالعزیز مبارک پوری، مولانا محمد سردار احمد، مولانا رفاقت حسین، مولانا محی الدین، مولانا غلام معین الدین، مولانا شاہ صدیق اللہ، مولانا محمد محسن شافعی، مولانا غلام جیلانی میرٹھی، مولانا سید آل مصطفیٰ، مولانا محمد یونس، مولانا محمد ادریس، مولانا

(بقیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

اس انجمن کے زیر اہتمام طلبہ کو اندرونِ شہر مساجد میں اور بیرونجات دیہات میں وعظ وتبلیغ کے لئے بھیجا جاتا۔ چنانچہ شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو وہاب گڑھ موتی کٹلہ میں ۲۰ جمادی الاولی ۱۳۵۰ھ/۱۳ اکتوبر ۱۹۳۱ء کو تقریر کے لئے کہا گیا۔ آپ کو تقریر کے لئے مسائل وضو اور اسرار وضو کا موضوع دیا گیا۔ ۱۱ جمادی الثانی ۱۳۵۰ھ/۱۹۳۱ء کو محلہ الہ آبادیاں کی مسجد میں تقریر کے لئے مسائل نماز اور اتفاق کا موضوع دیا گیا۔ اسی طرح ضلع اجمیر کے دیہات میں شبینہ تقاریر کے لئے آپ کو بھیجا گیا۔ آپ نے کامیاب تقاریر فرمائیں۔(۲۶)

اجمیر مقدس کے قیام کے دوران حضرت دیوان سید آل رسول علی خاں سجادہ نشین آستانہ معلیٰ کے کاشانہ اور جناب سید حسین علی رضوی وکیل جاورہ (کلید بردار درگاہ معلیٰ) کے ہاں علمی مذاکرات میں حضرت شیخ الحدیث شرکت فرماتے۔ علاوہ ازیں آپ کے ہم سبق ساتھی عرس کے مبارک ایام میں آنے والے مہمان علماء ومشائخ کی خدمت کرتے۔ کبھی بعد سبق جمعرات کو حضرت تاج الاولیاء مولانا سید عبدالشکور قادری کی زیارت کے لئے نصیر آباد صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کے ہمراہ چلے جاتے۔(۲۷)

شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے طالب علمی کے یہ ایام نہایت عجیب وغریب حالات سے معمور ہیں۔ انہماک سے مطالعہ، بلاناغہ اسباق، فارغ اوقات میں حضرت صدر الشریعہ سے خصوصی اکتساب فیض، تبلیغ واشاعت کے لئے تقاریر، صدر الشریعہ کے فتاویٰ کی نقول، اساتذہ وسادات کا کمال احترام سے متعلق یادداشتیں تو آج بھی آپ کے ہم سبق حضرات کمال محبت سے بیان کرتے ہیں۔

---

(بقیہ۲۵) ابوتراب، مولانا غلام حیدر، مولانا خدا بخش، مولانا افضل الدین، مولانا محمد خلیل، مولانا غلام یزدانی، مولانا محمد بخش، مولانا نظام الدین، مولانا ابوالوفا، مولانا محمد یٰسین، مولانا نور محمد، مولانا عبدالقادر، مولانا فیض اللہ، مولانا محمد صدیق، مولانا محمد حامد، مولانا عبدالرشید، مولانا فخر الدین، مولانا سلیم الدین احمد، مولانا قمر اللہ، مولانا عبدالمتین، مولانا محمد فاروق، مولانا محمد ایوب بہاری۔

(ہفت روزہ محبوب حق لائل پور، ۳ جنوری ۱۹۶۴ء۔ ص ۳)

(۲۶) مکتوب جناب سید حسین علی وکیل جاورہ بنام مولانا حافظ احسان الحق قادری۔ مندرجہ محبوب حق لائل پور۔ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء ص ۳۔

(۲۷) فقیہ العصر مفتی محمد اعجاز ولی رضوی بریلوی، بحوالہ محبوب حق لائل پور ۱۳ دسمبر ۱۹۶۳ء ص ۲۵۔

حضرت موصوف علیہ الرحمۃ کے بے نظیر عمل پر آپ کے ہم درس ساتھی حضرت مولانا حافظ عبد العزیز شیخ الحدیث مدرسہ اشرفیہ مبارک پور (انڈیا) کی شہادت سن لیجئے۔

''خوفِ الٰہی وخشیتِ ربانی، زہد وتقوی، اتباعِ سنت آپ کی طبیعتِ ثانیہ تھی۔ ہر قول وفعل، تمام حرکات وسکنات، نشست وبرخاست میں اتباعِ سنت ملحوظ رکھتے تھے۔ زمانہ طالب علمی میں آپ اس قدر پابند سنت اور متبع شریعت تھے کہ آپ کے لیل ونہار، خلوت وجلوت کے تمام حالات سنت کریمہ کے مطابق ہوتے۔

اجمیر مقدس کا پورا دور طالب علمی میرے سامنے ہے۔ زمانہ طالب علمی میں وہ پاک اور ستھری زندگی ہے جو ریاضت ومجاہدہ کے بعد بھی دشوار ہے۔ کم کھانا، کم بولنا، کم سونا، شب روز تحصیل علم میں مصروف رہنا، آپ کا معمول تھا۔ سلسلہ کے وظائف اور نماز باجماعت کے پابند تھے۔ خشیتِ ربانی کا یہ عالم تھا کہ نماز میں جب امام سے آیت ترہیب سنتے تو آپ پر لرزہ طاری ہو جاتا۔ حتی کہ پاس والے نمازی کو محسوس ہوتا تھا۔ یہ طالب علمانہ مقدس زندگی کی کیفیات ہیں۔ اس سے آپ کی روحانیت کا اندازہ ہو سکتا ہے اور آپ کے مقام رفیع کا پتہ چل سکتا ہے۔'' (۲۸)

قیام اجمیر کے دوران آپ نے فخر العلماء مولانا سید امیر اجمیری علیہ الرحمۃ (مرید وخلیفہ حضرت خواجہ اللہ بخش تونسوی) نائب مدرس مدرسہ معینیہ عثمانیہ اجمیر سے بھی بعض سبق پڑھے۔ (۲۹)

---

(۲۸) ماہنامہ نوری کرن (محدث اعظم پاکستان نمبر) بریلی، مارچ اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۲۸

(۲۹) ایک عالم، ایک عارف، مرتبہ رانا محمد اکرم چشتی، مشمولہ ماہنامہ عارف لاہور فروری ۱۹۶۳ء۔ بحوالہ ہفت روزہ محبوب حق لائل پور۔ ۳۱ جنوری ۱۹۶۴ء۔ ص ۲

حضرت مولانا سید امیر اجمیری علیہ الرحمۃ تحصیل خوشاب ضلع سرگودھا کے گاؤں چڑہ میں پیدا ہوئے۔ علامہ جمال الدین گھوٹوی سے صرف ونحو پڑھی اور امام النحو کا خطاب پایا۔ لاہور اور اجمیر میں بھی تعلیم پائی۔ بعد میں اجمیر ہی میں مدرس ہو گئے۔ پینتیس سال اولیاء مسجد اجمیر کے حجرہ میں معتکف رہے۔ تقسیم برصغیر کے بعد حج کیا اور اپنے آبائی گاؤں مقیم ہو گئے۔

محقق دوراں حکیم محمد موسیٰ امرتسری مقیم لاہور نے آپ کی ایک خصوصیت ذکر کی ہے کہ مولانا اجمیری ۱۹۶۲ء میں بعارضہ فالج مریض ہو گئے۔ نومبر

(بقیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کو اپنے تلامذہ کے رسوخ فی العلم پر کمال اعتماد تھا۔ حسب دستور سالانہ امتحان میں محدث اعظم علیہ الرحمۃ اور ان کے ہم سبق ساتھی ہمیشہ اعلیٰ معیار قائم فرماتے۔ چنانچہ قیام اجمیر کے (غالبًا) آخری سال (۱۳۵۱ھ بمطابق ۱۹۳۲ء) میں مدرسہ عالیہ رامپور کے پرنسپل مولانا فضل حق رامپوری (م ۱۹۴۰ء) کو اس جماعت کے امتحان کے لئے دعوت دی گئی۔ (۳۰)

مدرسہ معینیہ عثمانیہ کے متولی میر نثار احمد کی وسیع حویلی میں امتحان لینے کے لئے اہتمام کیا گیا۔ علماء اور اکابر اہل سنت سینکڑوں کی تعداد میں موجود تھے۔ درس نظامی کی منتہی کتب امور عامہ وغیرہ کا امتحان لیا گیا۔ مولانا فضل حق رامپوری علیہ الرحمۃ نے نتائج کا اعلان کرتے ہوئے فرمایا۔

''جیسے طلباء یہاں موجود ہیں، پورے ہندوستان کے مدارس میں ایسے طلباء موجود نہیں۔'' (۳۱)

---

(بقیہ ۲۹) ۱۹۶۲ء میں مولانا لاہور تشریف لائے اور میرے مطب میں وارد ہوئے۔ میں نے انہیں بغور دیکھا مگر بظاہر وہ اچھے معلوم ہوتے تھے۔ فالج کا کوئی اثر نہ تھا۔ مولانا اشاروں میں باتیں کرنے لگے۔ مگر میری سمجھ میں نہ آیا۔ بولنے کی کوشش کی تو ایک لفظ بھی صحیح ادا نہ ہوسکا۔ قلم کاغذ پیش کیا گیا کہ جو کہنا چاہتے ہیں لکھ دیں۔ گرفت کے باوجود کچھ نہ لکھ سکے، اس کے بعد میں نے عرض کیا۔ حضرت کوئی لفظ زبان سے ادا بھی ہوتا ہے یا نہیں؟ اس کے جواب میں آپ نے بآواز بلند قراء کی مانند پڑھا۔

" الصلوٰۃ والسلام علیک یا رسول اللہ وسلم علیک یا حبیب اللہ "

پھر درود شریف پڑھا۔ اس دوران خفیف سی بھی لکنت نہ تھی۔ یہ کیفیت آخری دم تک طاری رہی۔ اپنے وطن مالوف میں ۴ شعبان المعظم ۱۳۹۰ھ/ ۶ اکتوبر ۱۹۷۰ء کو وصال فرمایا۔ حکیم محمد موسیٰ امرتسری نے ''شمع ہدیٰ خموش ہے۔'' ہجری تاریخ نکالی۔

(ملاحظہ ہو: تذکرہ علمائے اہل سنت، مرتبہ مولانا محمود احمد قادری (مطبوعہ کانپور) ص ۴۱، ۴۰۔

(۳۰) مجاہد کبیر مولانا فضل حق خیرآبادی علیہ الرحمۃ کے سال وصال ۱۲۷۸ھ میں مولانا فضل حق رامپوری دنیا میں رونق افروز ہوئے۔ دیگر علماء کے علاوہ مولانا لطف اللہ تلمیذ حضرت فضل حق خیرآبادی سے درس لیا۔ مدرسہ عالیہ کلکتہ اور مدرسہ عالیہ رامپور میں پرنسپل رہے۔ حضرت سید مہر علی گولڑوی سے مرید تھے ۱۹۴۰ء میں انتقال ہوا۔ مزار رامپور میں ہے۔ (تذکرہ علماء اہل سنت (مطبوعہ کانپور) ص ۲۱۳)

نوٹ: مولانا محمد حسن علی رضوی میلسی نے ممتحنین حضرات میں صدر الافاضل مولانا سید نعیم الدین مرادآبادی، علامہ معین الدین اجمیری اور مولانا سید سلیمان اشرف کا نام بھی لیا ہے۔ (ملاحظہ ہو محدث اعظم پاکستان (حصہ اول) ص ۹)

(۳۱) روایت مولانا عبدالمصطفیٰ ازہری۔ ہفت روزہ محبوب حق لائل پور۔ ۱۳ دسمبر ۱۹۶۳ء۔ ص ۳۲۔

اس امتحان میں شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے امتیازی حیثیت حاصل کی۔

دارالعلوم اجمیر کے مہتمم سید نثار احمد سے صدر الشریعہ کے اختلافات کی بنیاد پر حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ نے انہیں دوبارہ دارالعلوم منظر الاسلام بریلی میں بحیثیت صدر المدرسین تدریس کی دعوت دی ۱۳۵۲ھ/۱۹۳۳ء کو صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ نے اپنے چالیس منتہی طلبہ کے ہمراہ بریلی میں تدریس شروع کر دی۔ اس عرصہ میں شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے علوم عالیہ کی بعض ان کتابوں کا درس بھی لیا جن سے عام طور پر طلباء ناواقف رہتے ہیں۔ یہ کتابیں قلمی تھیں۔ سبق پڑھنے کے ساتھ ساتھ ان کتابوں کی نقلیں بھی تیار کرتے۔ اسی سال حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو منظر اسلام کا مدرس دوم بھی مقرر کیا گیا۔ (۳۲)

اسی سال حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اور ان کے ہم درس ساتھیوں نے حضرت صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ سے حدیث کی تعلیم مکمل کی۔ (۳۳)

بعض سوانح نگاروں (۳۴) نے اس قسم کی عبارات لکھی ہیں جن سے یہ تاثر ملتا ہے کہ آپ نے اجمیر شریف ہی میں حدیث کی تعلیم مکمل کی، یونہی بعض سوانح نگاروں کا خیال ہے کہ آپ نے دورہ حدیث حضرت حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ سے پڑھا۔ یہ امر بھی خلاف واقع ہے۔ ممکن ہے حجۃ الاسلام نے مدیر منظر اسلام کی حیثیت سے علوم وفنون سے فراغت اور دورہ حدیث کی تکمیل کے بعد جمیع سلاسل طریقت اور جمیع علوم دینیہ کی اجازت مطلقہ کی جو سند ۲۰ ربیع الآخر ۱۳۵۱ھ/۱۹۳۲ء کو جاری فرمائی اس سے یہ وہم پیدا ہوا ہو۔ یہاں علوم وفنون کی تدریس کا تذکرہ ہے۔ باقی رہا کسی امر کی اجازت (خواہ وہ حدیث وتفسیر کی ہو یا سلاسل طریقت کی) وہ اور شے ہے۔

---

(۳۲) ایضاً

(۳۳) ا ماہنامہ نوری کرن، بریلی (مضمون قاری محبوب رضا، کراچی) مارچ، اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۲۱

ب تذکرہ علماء اہل سنت، مطبوعہ کانپور۔ ص ۹۹

(۳۴) ا تذکرہ اکابر اہل سنت، مؤلفہ مولانا محمد عبدالحکیم شرف قادری۔ ص ۱۴۹

ب محدث اعظم پاکستان (حصہ اول) مؤلفہ مولانا محمد حسن علی میلسی۔ ص ۹

ج ماہنامہ نوری کرن، بریلی۔ مارچ اپریل ۱۹۶۳۔ ص ۵۸

مولانا محمود احمد کانپوری، مولانا غلام جیلانی میرٹھی کے تذکرہ میں لکھتے ہیں۔

''۱۳۵۱ھ میں صدر الشریعہ کی ہم رکابی میں مدرسہ منظر اسلام بریلی آئے۔ یہاں شرح چغمینی، اور محقق دوانی کے غیر مطبوعہ حواشی قدیمہ اور جدیدہ کے ساتھ شرح تجرید اور امام رازی اور طوسی کی شروح کے ساتھ اشارات کا سبق لیا۔ ۱۳۵۲ھ میں مدرسہ کے سالانہ جلسہ میں حضرت حجۃ الاسلام نے دستار فضیلت باندھی اور سند دی ............ راقم السطور کے والد ماجد و پیر و مرشد امین شریعت مولانا شاہ رفاقت حسین مدظلہ، شیخ الحدیث مولانا سردار احمد علیہ الرحمۃ، مجاہد ملت حضرت مولانا حبیب الرحمٰن مدظلہ، شیخ الحدیث مولانا شاہ عبد العزیز دار العلوم اشرفیہ آپ کے خصوصی رفقاء درس رہے۔ (۳۵)

(۳۵) تذکرہ علماء اہل سنت، مؤلفہ مولانا محمود احمد کانپوری، مطبوعہ کانپور۔ ص ۲۰۴۔

# بیعت وخلافت

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ سلسلہ عالیہ چشتیہ صابریہ میں حضرت خواجہ شاہ سراج الحق کرنالوی ثم گورداسپوری قدس سرہ (م ۲۸ شوال ۱۳۵۰ھ/ ۸ مارچ ۱۹۳۲ء) سے ۱۳۴۲ھ/ ۱۹۲۴ء میں بیعت ہوئے۔ (۱)

آپ اس وقت سکول کی تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ مرشدِ برحق شاہ سراج الحق قدس سرہ کرنال سے ہر سال علاقہ گورداسپور کا تبلیغی دورہ فرماتے تھے۔ اس علاقہ میں ان کے بے شمار مریدین تھے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ اپنے مرشدِ برحق کا نہایت درجہ ادب واحترام کرتے۔ ان پر جان نثار فرماتے اور دورانِ طالبِ علمی، رمضان المبارک کی تعطیلات کے دنوں اپنے مرشدِ برحق کی زیارت سے مشرف ہوتے اور کئی روز آپ کے آستانہ پر قیام فرما کر منازلِ سلوک طے فرماتے۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی شیخِ برحق سے محبت اس قدر غالب تھی کہ اپنا تعارف شیخ کامل کے طالبانِ صادق کے طور پر فرمایا کرتے۔ دورِ طالب علمی میں آپ نے اپنی بیاض پر اپنا نام یوں لکھا۔

"فقیر حقیر سراپا تقصیر خادم العلماء والفقراء سردار احمد غفرلہ الاحد الصمد گورداسپوری طالب حضرت
قدوۃ السالکین وزبدۃ العارفین شاہ سراج الحق قادری چشتی صابری کرنالوی ثم گورداسپوری
۱۵ شعبان المعظم ۱۳۴۷ھ۔ دار الخیر والقدس اجمیر شریف" (۲)

---

(۱)(ا) بروایت صوفی اللہ رکھا، مقیم جامعہ قادریہ، فیصل آباد
نوٹ: صوفی اللہ رکھا، حضرت شیخ الحدیث کے ہم عمر اور ہم وطن ہیں۔ صوفی صاحب نے یہ روایت اس فقیر کو ۲۲ صفر ۱۴۰۴ھ/ ۲۸ نومبر ۱۹۸۳ء کو بیان کی۔

(ب) چوہدری احمد دین دیال گڑھی حال مقیم چک ۲۰۹۔ آر۔ بی۔ فیصل آباد اپنے ایک مکتوب محررہ ۱۰ جنوری ۱۹۸۶ء میں لکھتے ہیں کہ ۱۹۱۵ء میں آپ نے بیعت کی۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۲) یہ بیاض ہمیں حضرت مولانا قاضی محمد فضل رسول خلف اکبر حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ سے دستیاب ہوئی۔ انہی کے شکریہ کے ساتھ اس کا عکس شامل کتاب ہے۔

ایک مرتبہ مرشدِ برحق شاہ سراج الحق قدس سرہ، اجمیر شریف آستانہ حضرت خواجہ غریب نواز رضی اللہ عنہ حاضر ہوئے۔ ان دنوں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ اجمیر شریف کے مدرسہ معینیہ عثمانیہ میں حضرت صدر الشریعہ (م ذیقعدہ ۱۳۶۷ھ/ستمبر ۱۹۴۸ء) سے پڑھتے تھے۔ اچانک مرشدِ برحق کو آستانہ مقدسہ پر پا کر انتہائی مسرور ہوئے۔ بے تابانہ بالا خانہ سے نیچے اترے کہ سیڑھیوں سے قدم پھسل گیا۔ سر پر چوٹ آگئی۔ مگر قدمبوسی کر کے ہی دم لیا۔ (۳)

حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ نے آپ کو سلسلہ عالیہ چشتیہ صابریہ میں اجازت وخلافت سے نوازا۔ صحیح تاریخ معلوم نہ ہوسکی۔ البتہ آپ کے ہم وطن اور ہم عمر صوفی اللہ رکھا حال مقیم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد کے ایک مکتوب محررہ ۹ جنوری ۱۹۸۴ء بنام فقیر قادری عفی عنہ سے معلوم ہوا کہ پیر و مرشدِ برحق نے بسترِ علالت سے ایک قاصد بطورِ خاص اجمیر شریف بھیجا تاکہ طالبِ صادق محمد سردار احمد کو کرنال لے آئے۔ آپ فوراً حاضر ہوئے۔ چند روز شیخ کی صحبت اور خدمت سے فیض یاب ہوئے۔ انہی ایام میں شیخِ طریقت نے آپ کو تمام سلاسل میں خلافت واجازتِ تامہ اور خصوصی نوازشات سے نوازا۔ یہی وجہ ہے کہ شیخِ طریقت شاہ سراج الحق کے وصال کے بعد حسبِ وصیت شیخِ کامل کی نمازِ جنازہ آپ نے پڑھائی۔ (۴)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو تمام سلاسلِ طریقت بالخصوص سلسلہ عالیہ قادریہ میں اجازت وخلافت حجۃ

(۳) حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ (غالباً) ۱۹۲۵ء میں دار العلوم حزب الاحناف لاہور کے سالانہ جلسہ میں حضرت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی کی زیارت سے مشرف ہوئے اور انگریزی تعلیم کو خیر باد کہہ کر ان کے ہمراہ بریلی چلے گئے۔ وہاں علومِ دینیہ کی تحصیل میں مصروف ہوگئے۔ کچھ عرصہ بعد اجمیر شریف میں تکمیل کے مراحل طے کرنے لگے۔ اتنا عرصہ آپ علومِ دینیہ کی تحصیل میں ایسے منہمک رہے کہ اپنے گھر بھی اطلاع نہ کی۔ آپ کے بہن بھائی جب بھی حضرت شاہ سراج الحق سے آپ کی اطلاع یا بازیابی کے لئے عرض کرتے تو حضرت خواجہ ہمیشہ اطمینان دلاتے اور فرماتے کہ
"سردار احمد کا ان شاء اللہ جلد پتہ چل جائے گا۔ اور اس وقت وہ علم وفضل کے اعلیٰ مقام پر فائز ہوگا۔ مخلوقِ خدا اس کے خوانِ کرم سے بہرہ ور ہوگی"
چنانچہ حضرت شاہ سراج الحق کی اجمیر میں آمد کے بعد گھر والوں کو کئی سال بعد انکشاف ہوا کہ محمد سردار احمد نہ صرف خیریت سے ہیں، بلکہ علم وفضل کی بلند منزلوں کو طے فرما رہے ہیں۔ حضرت شیخ الحدیث کے سر پر چوٹ لگنے کا سبب اور گھر والوں کو آپ کی خیریت کی اطلاع کی روایت صوفی اللہ رکھا نے اپنے مکتوب محررہ ۲۲ صفر ۱۴۰۴ھ میں لکھی۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۴) مکتوب صوفی اللہ رکھا، مقیم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد۔ ۹ جنوری ۱۹۸۴ء۔

الاسلام مولانا حامد رضا خلف اکبر و خلیفہ امام احمد رضا، مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا خلف اصغر و خلیفہ امام احمد رضا اور صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی خلیفہ امام احمد رضا سے حاصل تھی۔ اس طرح امام احمد رضا سے ماذون ومجاز سلاسل کی اجازت وخلافت حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو حاصل تھی۔ (۵)

۱۷ ربیع الثانی ۱۳۵۱ھ/۱۰ اگست ۱۹۳۲ء کو ریاست جے پور (بھارت) میں حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی قدس سرہ (م ۱۳۶۲ھ/۱۹۴۳ء) بغرض دعوت وارشاد تشریف فرما ہوئے۔ جناب عبدالرحیم جوہری کے مکان پر قیام تھا۔ اس سفر میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بھی ہمراہ تھے۔ حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ نے آپ کو ایک تفصیلی سند عطا فرمائی۔ جس میں آپ کو جمیع سلاسلِ طریقت، اوراد واشغال اور جمیع علومِ دینیہ کی اجازتِ مطلقہ عطا فرمائی۔ (۶)

مولانا عبدالقادر متوطن مانگٹ (منڈی بہاؤالدین) اور مولانا محمد سعید متوطن مانگٹ نے ۱۳۶۱ھ/۱۹۴۲ء کو دارالعلوم مظہر اسلام بریلی سے دورہ حدیث مکمل کیا۔ یہ دونوں حضرات، حضرت سید نور الحسن کیلیانوالہ (ضلع گوجرانوالہ) سے مرید ہیں۔ مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا مدیر مدرسہ مظہر اسلام اور مولانا محمد سردار احمد شیخ الحدیث و مدرس مدرسہ مذکورہ نے ان فارغ ہونے والے دونوں علماء کو علم وفضل میں ممتاز اور تقویٰ وورع سے مزین پایا۔ ان کے پیر ومرشد سید نور الحسن کے نام اپنے مکتوب میں لکھا کہ ہم نے آپ کے دونوں غلاموں (مولانا عبدالقادر اور مولانا محمد سعید) کی حتی المقدور تربیت کردی ہے۔ اس کے ساتھ خود بھی سندِ فراغت دونوں حضرات کو عطا فرمائیں۔

سند کی عبارت یوں ہے۔

---

(۵) امام احمد رضا کو حاصل ہونے والے تمام سلاسل اور ان کے ماذون ومجاز سلاسل کی تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو۔
"الاجازات المتینۃ لعلماء بکۃ والمدینۃ" مطبوعہ کتب خانہ حامدیہ، لاہور (۱۳۹۶ھ/۱۹۷۶ء)

(۶) مکتوب حضرت حجۃ الاسلام بنام مفتی تقدس علی (بقلم مولانا محمد سردار احمد) محررہ ۱۰ اگست ۱۹۳۲ء

نوٹ: مفتی تقدس علی بریلوی نے بیان کیا کہ اس سفر میں مَیں بھی شریک تھا۔ کھانے کے بعد "خلال" کی ضرورت محسوس ہوئی۔ صاحب خانہ نے خلال پیش کیا۔ حاضرین علماء نے خلال کے مادہ وزن کی نسبت سے عربی شعراء کا کلام پیش کیا۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے بھی اس علمی گفتگو میں بطور خاص حصہ لیا۔

"بسم الله الرحمن الرحيم . اجزت الفاضل ............ المولوی عبدالقادر کمااجازنی به

استاذی ............ صدر الشریعه مولانا المولوی ابو العلاء محمد امجد علی ............ عن

شیخه الاکرم ............ الشاه احمد رضا خاں ............ رحمة الله علیه ......

اناالفقیر محمدسرداراحمدغفر له الصمدالقادری الجشتی الفنجابی

خادم الطلبةبالمدرسةالرضویةببلدةبریلی ۱۳۶۱ھ"

دوسری سند میں مولانا محمد سعید کا نام درج ہے۔(۷)

مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا خلف اصغر و خلیفہ امام احمد رضا نے بھی ۴ ربیع الاول ۱۳۸۰ھ/۲۷ اگست ۱۹۶۰ء میں ایک تفصیلی سند میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو جمیع علوم اور سلاسلِ طریقت میں ماذون و مجاز بنایا۔ مجاہدِ ملت مولانا مجیب الرحمٰن اعظمی نے ۱۳۵۹ھ/۱۹۴۰ء میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سے جامعہ رضویہ مظہر اسلام بریلی میں دورہ حدیث پڑھا تھا۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے وصال پر (۱۳۸۲ھ) اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں۔

"تیسرا سال ہے جبکہ فقیر جامعہ مظہر اسلام کا خادم تھا۔ حضرت مرحوم (شیخ الحدیث) کی گذارش پر آقائے نعمت، شاہزادۂ اعلیٰ حضرت مفتی اعظم ہند دام ظلہ نے ایک جامع اجازت نامہ عربی میں ان کے لئے تحریر فرمایا۔ فقیر نے اس کا مبیضہ کیا۔ حضرت مدظلہ نے ان کے نام کے شروع میں" ولد الاعز " لکھا تھا۔ جس سے پتہ چلتا ہے حضرت مدظلہ کو ان کے ساتھ کتنی محبت تھی۔"(۸)

دوسرے سفر حج ۱۳۷۵ھ/۱۹۵۵ء کے موقعہ پر حرمین طیبین کے مقتدر مشائخِ عظام نے بعض اوراد و اشغال کی اجازت بھی عطا فرمائی۔(۹)

(۷) سندات کا عکس مولانا عبدالجلیل علی احمد رضا متوطن مانگٹ نے مہیا فرمایا ہے۔ ان کے شکریہ کے ساتھ ان کا عکس شامل کتاب ہے۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۸) ماہنامہ نوری کرن بریلی۔ مارچ، اپریل ۱۹۶۳ء۔ ص ۱۳۔

(۹) تفصیل سفر حج کے ضمن میں ملاحظہ فرمائیں۔ فقیر قادری عفی عنہ

چنانچہ سید احمد بن محمد رضوان المدنی شیخ الدلائل کا اسم گرامی خصوصیت سے قابل ذکر ہے۔ سید احمد موصوف نے ۲۲ ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ/۳۱ جولائی ۱۹۵۶ء کو محلّہ الشبیکہ، مکہ مکرمہ کے قیام کے دوران آپ کو دلائل الخیرات اور دیگر اوراد کی اجازت دی۔ (۱۰)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے علوم و معارف اپنے اساتذہ و مشائخ کرام کے فیضان کرم کا حصہ تھے۔ بالخصوص امام احمد رضا بریلوی (م ۱۳۴۰ھ/۱۹۲۱ء) کے ذکر و محبت نے ان کی زندگی میں ایک خاص تاثیر پیدا کر رکھی تھی۔ چونکہ آپ کو امام احمد رضا سے بلا واسطہ شرفِ تلمذ کا موقعہ نہ مل سکا تھا۔ اس لئے ان سے بلا واسطہ سند و اجازت بظاہر ناممکن تھا۔ مگر آپ کا عشق و محبت آپ کی ایسی سواری تھا، جس نے ناممکن سفر اور مشکل مراحل طے کرا دیئے۔ اس طرح آپ نے امام احمد رضا بریلی سے براہِ راست بلا واسطہ استفادہ فرمایا اور ان سے اسناد و اجازات حاصل کیں۔ اس استفادہ کا زمانہ امام احمد رضا کے وصال کے چالیس برس بعد کا ہے۔

اس کی تقریب یوں ہوئی کہ ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء میں دورانِ علالت بعض احباب کے پرزور اصرار پر آپ نے موسم گرما کا کچھ حصہ مری، ایبٹ آباد میں گذارا، اسی دوران ۹ ربیع الاول ۱۳۸۱ھ/۲۱ اگست ۱۹۶۱ء کے دن کی مصروفیات و برکات کا حال آپ کی بیاض سے پڑھئے۔ ان دنوں آپ کا قیام سنی بینک مری میں جناب امان اللہ خاں کے مکان پر تھا۔

> ''آج صبح نماز کے بعد یہاں سے مظفر آباد کی طرف ڈیڑھ میل چوک گولڈنا تک گیا۔ پھر واپس آیا۔ صوفی اللہ رکھا صاحب فقیر کے ہمراہ تھے۔ پھر واپس آ کر ناشتہ کیا۔ پھر حافظ ایوب سلمہ نے پانی گرم کیا۔ پھر غسل کیا۔ پھر حاضرین کے ساتھ رفعتِ شانِ نبوی کے چند مسائل بیان کئے۔ پھر کھانا کھایا۔ پھر بارہ بجے قیلولہ کیا۔ آنکھ لگ گئی اور دو پہر تک اعلیٰ حضرت عظیم البرکت مجددِ دین و ملت علامہ احمد رضا خاں صاحب بریلوی قدس سرہ العزیز کی خدمت میں رہا۔ اور اعلیٰ حضرت قدس سرہ

(۱۰) دلائل الخیرات مذکور کا نسخہ جس پر حضرت سید احمد رضوان نے اجازت نامہ لکھا وہ آپ کے زیر استعمال رہا۔ اب کتب خانہ شیخ الحدیث قدس سرہ میں محفوظ ہے۔

نے کچھ علمی اجازتیں بھی عطا فرمائیں۔ خدمت میں خوب حاضر رہا۔ آنکھ کھلی تو دو پہر کے دو بجے تھے۔ جب آنکھ کھلی تو زبان پر اعلیٰ حضرت کا ذکر خیر تھا اور دل میں بھی یہ تھا کہ خوب حاضری ہوئی۔ اللہ تعالیٰ کے فضل اور اس کے حبیب پاک علیہ الصلوٰۃ والسلام کی برکت سے غوث پاک کے فیض سے ایسا کرم ہوا۔"

فقیر ابوالفضل غفرلہ بقلم خود۔ ۹ ربیع الاول شریف بروز پیر

مکان جناب امان اللہ خاں صاحب، سنی بینک مری۔"(۱۱)

(۱۱) نقل بیاض حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

نوٹ: یہ بیاض، آپ کے مجموعہ اوراد کے ساتھ مجلد ہے۔ بیاض پر اکثر و بیشتر آپ خود اپنے مبارک خواب یا دیگر یادداشتیں درج فرماتے۔ کبھی کسی دوسرے سے نقل کرواتے اور اس کے آخر میں اپنے دستخط فرماتے۔ یہ واقعہ بھی کسی کاتب نے لکھا۔ اس کے آخر میں آپ نے دستخط ثبت فرمائے۔ حضرت مولانا قاضی محمد فضل رسول کے توسط سے اس بیاض سے استفادہ کا موقعہ ملا۔ فقیر قادری عفی عنہ

# حکیم مولوی ذوالفقار علی قریشی

**ولادت:** ۱۳۱۵ھ/۱۸۹۸ء **جائے ولادت:** محلہ قریشیاں اندرون ہاتھی گیٹ بٹالہ ضلع گورداسپور

**تعلیم:** میٹرک، A.L.O (اے، ایل، او)، (ایس، وی)، (S.V) حکیم حاذق

**پیشہ:** دیال گڑھ (ضلع گورداسپور) میں لوئر مڈل سکول میں بطور صدر معلم کام کرتے، گاؤں کے ڈاک خانہ کے انچارج (پوسٹ ماسٹر)۔ دیال گڑھ میں امامت وخطابت۔ شام کو مطب بھی چلاتے تھے۔

**وصال:** ۲۲ جمادی الاولی ۱۳۷۶ھ/۲۴ جنوری ۱۹۵۷ء بروز جمعرات

**تدفین:** قبرستان جی بلاک، ماڈل ٹاؤن لاہور

حکیم مولوی ذوالفقار علی قریشی اگرچہ بٹالہ کے رہنے والے تھے مگر زندگی کا بیشتر حصہ دیال گڑھ میں گذارا۔ آپ بچوں کو دنیوی تعلیم کے ساتھ دینی وروحانی تعلیم سے بھی بہرہ ور فرماتے۔ اعلیٰ پائے کے خطیب تھے۔ جس کی وجہ سے دیال گڑھ اور اس کے گردونواح کے لوگ آپ کی مذہبی راہنمائی سے مستفید ہوتے۔ اس اعتبار سے لوگ آپ کو عقیدت کی نگاہ سے دیکھتے۔ چونکہ آپ کا آبائی پیشہ کئی پشتوں سے معلّمی، حکمت، امامت اور خطابت ہی رہا، اس لئے آپ کی زندگی پر اپنے آباء واجداد کی گہری چھاپ تھی۔

آپ کے والد گرامی مولوی حکیم غلام محمد قریشی نے زندگی کا اکثر حصہ اپنے آبائی وطن بٹالہ میں بسر کیا۔ وہیں وفات پائی۔

۱۳۶۶ھ/۱۹۴۷ء میں ہجرت کر کے لاہور آ گئے۔ رینالہ خورد ضلع ساہیوال کے ایک گاؤں ۷۔۱۔۱۲ (کڑکنی) میں زمین الاٹ کروالی اور کچھ عرصہ وہیں رہائش پذیر رہے۔ پھر لاہور آ گئے اور ۶۲۔ بی ماڈل ٹاؤن میں مستقل رہائش اختیار کر لی۔ کچھ عرصہ بیمار رہ کر ۱۹۵۷ء میں وصال فرمایا اور وہیں دفن ہوئے۔ آپ کے جنازہ میں ہزاروں افراد نے

شرکت کی۔حکیم مولوی ذوالفقار علی قریشی سلسلہ قادریہ میں میاں محی الدین قادری زیب آستانہ بٹالہ سے مرید تھے۔

ہجرت کے بعد حکیم موصوف نے اپنے بڑے بیٹے محمد منور قریشی (ایم۔اے،ایم۔او۔ایل،بی۔ٹی) سابق ہیڈ ماسٹر مشن ہائی سکول بٹالہ اور ماڈل ہائی سکول لاہور کے ساتھ مل کر یورپین مشن سکولوں کے مقابلہ میں زیڈ۔ایم (Z.M) کے نام سے یورپین ٹائپ سکولوں کی بنیاد رکھی۔آپ کے زمانہ حیات تک یہ سکول لاہور، سیالکوٹ، شیخوپورہ، گجرات، پسرور، منٹگمری (ساہیوال) گوجرانوالہ اور سرگودہا میں بچوں کو دینی اور دنیوی تعلیم سے بہرہ ور کرتے رہے۔لاہور، شیخوپورہ اور گوجرانوالہ میں اب بھی یہ سکول اپنی خدمات بخوبی انجام دے رہے ہیں،ان سکولوں میں دینی تعلیم خصوصی طور پر دی جاتی ہے۔

حکیم صاحب نہایت غریب پرور، درویش صفت اور سادہ زندگی بسر کرنے والے انسان تھے۔ان کے دستر خواں پر ہمیشہ کوئی نہ کوئی غریب، رشتہ داریا واقف کار موجود ہوتا اور وہ آپ سے روحانی طور پر فیضیاب ہوتا۔حکیم صاحب موصوف کے بےشمار شاگرد ہیں ان میں اکثر اعلیٰ مناصب پر بھی فائز ہوئے۔اس وقت صرف چند نام سامنے آئے ہیں۔

☆ حضرت شیخ الحدیث مولانا ابوالفضل محمد سردار احمد قدس سرہ

☆ چوہدری عبدالحمید۔ریٹائرڈ ڈائریکٹر آف ایجوکیشن راولپنڈی مقیم فیصل آباد

مولوی حکیم ذوالفقار علی کا حلقہ احباب نہایت وسیع تھا۔آپ کے دوستوں میں ہر طبقہ کے انسان شامل تھے۔چند دوستوں کے نام یہ ہیں۔

☆ مولوی محمد شفیع، چیئرمین انسائیکلوپیڈیا آف اسلام۔لاہور

☆ ایس۔پی سنگھا، سابق رجسٹرار پنجاب یونیورسٹی، لاہور

☆ پی۔کے بنوٹ۔ریٹائرڈ سی ایس پی (CSP)

حکیم موصوف نے اپنی اولاد کی تربیت بھی اسی انداز میں کی جو آپ کو ورثہ میں ملا۔آپ کی اولاد کے نام یہ ہیں۔

☆ محمد منور قریشی

بڑے صاحبزادے ہیں۔ تعلیم ایم اے، ایم او ایل، بی ٹی ہے۔ پیشہ معلّمی رہا۔ والد صاحب کے ساتھ مل کر زیڈ ایم سکولز کے نام سے سکولوں کا اجراء کیا جس میں دینی تعلیم پر خصوصی توجہ دی جاتی۔

☆ غلام ربانی سعید

دوسرے صاحبزادہ ہیں۔ بی اے تک تعلیم پائی، آزادی ہند کے وقت میونسپل کمیٹی رینالہ خورد کے ہیڈ کلرک تھے۔ پھر میونسپل کمیٹی کوٹ رادھا کشن میں بطور سیکرٹری رہے۔ وفات سے پہلے وثیقہ نویسی اختیار کی۔

☆ نظیر الحسنین

تیسرے صاحبزادے ہیں۔ تعلیم میٹرک۔ ایس وی، ادیب عالم، پیشہ معلّمی ریٹائرمنٹ سے پہلے گورنمنٹ مڈل سکول گورنر ہاؤس میں ملازم تھے۔ ۶۰ برس کی عمر میں وفات پائی۔

☆ ظفر الاسلام گلزار

حکیم صاحب کے چوتھے صاحبزادہ ہیں۔ تعلیم میٹرک، ایس وی، ادیب عالم، گورنمنٹ ہائی سکول چوبرجی گارڈن لاہور سے ریٹائر ہوئے۔ ۵۰ برس کی عمر میں وفات پائی۔

☆ محمد خورشید اقبال

پانچویں صاحبزادہ ہیں۔ واپڈا میں ایس ڈی او۔ کے عہدہ پر فائز ہیں۔

☆ مستخر احمد لطیف

چھٹے صاحبزادہ ہیں۔ جے وی حیثیت سے گورنمنٹ پرائمری سکول والٹن ائیرپورٹ لاہور میں بطور صدر معلم ملازم ہیں۔ مولوی ذوالفقار علی قریشی کے بڑے بیٹے محمد منور نے ایک کتاب ''زبان قرآن'' تصنیف کی، جسے خود مولوی صاحب نے شائع کروایا۔ یہ کتاب مولوی صاحب کے جاری کردہ مدارس میں پڑھائی جاتی ہے۔

مولوی صاحب مرنجان مرنج بزرگ تھے۔ زندگی بھر کسی کا دل نہ دکھایا۔ بلکہ دشمنی کا جواب ہمیشہ خلوص ومحبت

سے دیا۔ اپنی خوش الحانی کے باعث ہر دل عزیز تھے۔ وفات سے کچھ عرصہ قبل مولوی صاحب سیشن جج کے ساتھ جیوری میں بطور اسیسر کام کرتے رہے۔ اس وقت ان کا کام یہ ہوتا تھا کہ جج کے ہمراہ قتل کے مقدمہ کو سننے کے بعد میں اپنی رائے سے مطلع کرتے، جس کی روشنی میں جج فیصلہ لکھتا۔ قتل کے ایک مقدمہ میں کسی کو ناحق موت کی سزا ہوئی جس کا آپ کو بہت صدمہ ہوا، وہیں عدالت میں آپ کو دل کا دورہ پڑا۔ اس کے بعد صحت یاب نہ ہو سکے۔ ۲۸ شعبان ۱۳۷۶ھ/۳۰ مارچ ۱۹۵۷ء بروز ہفتہ مولوی صاحب کے چہلم میں آپ کے ممتاز تلمیذ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ تشریف لائے اور حاضرین سے خطاب فرمایا۔ اس سے قبل استاذ محترم کے وصال کے دوسرے روز بھی تعزیت کے لئے تشریف لائے۔ کچھ دیر قبر پر بیٹھ کر فاتحہ خوانی کی۔(۱)

استاذ محترم حکیم مولوی ذوالفقار علی اپنے ممتاز، ہونہار شاگرد حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سے نہایت شفقت و محبت کرتے۔ حضرت کے بچپن کے آثار ہی بتاتے تھے کہ آپ اعلیٰ پائے کے عالم باعمل اور درویش کامل بنیں گے۔ انہی آثار و قرائن کے پیشِ نظر حکیم صاحب آپ سے بہت پیار کرتے، قبول عامہ کی سند آپ کو یوں عطا ہوئی کہ قریہ قریہ، بستی بستی آپ کی عزت و شہرت ہے۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بایں بلند مرتبت اپنے استاذ یا ان کے گھرانہ کے کسی فرد سے ملاقات کرتے تو نہایت عزت و احترام فرماتے۔ اور مناسب اسباب خورد و نوش سے تواضع فرماتے۔ دیر تک اُن سے گفتگو فرماتے۔ چنانچہ اسی نوعیت کا واقعہ مسنخر احمد لطیف، ظفر الاسلام اور ان کے صاحبزادہ محمد جاوید اسلام سناتے ہیں۔ مولوی صاحب کے وصال کے بعد حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ اپنے استاذ محترم کی قبر پر مراقبہ میں بیٹھے رہے اور پھر کہا۔

"ماشاءاللہ میں نے استاذ محترم کا بہت مرتبہ دیکھا ہے۔"(۲)

---

(۱) میاں اللہ دین نقشبندی بیان کرتے ہیں کہ جنازہ بھی حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے پڑھایا۔ واللہ اعلم

(۲) مولوی حکیم ذوالفقار علی قریشی کے بارے میں جملہ معلومات ان کے پوتے جناب محمد جاوید اسلام قریشی، ماڈل ٹاؤن لاہور نے اپنے تین مکاتیب میں اپنے افراد خاندان بالخصوص مسنخر احمد لطیف سے حاصل کر کے مہیا کیں۔ فقیر ان سب کا ممنون ہے۔ فقیر قادری عفی عنہ

# مولانا حاجی پیر محمد خاں صاحب

مولانا حاجی پیر محمد خاں صاحب ۱۸۸۷ء میں بٹالہ ضلع گورداسپور (مشرقی پنجاب) میں پیدا ہوئے۔ میٹرک تک تعلیم اے۔ ایل۔ او۔ ای۔ ہائی سکول بٹالہ سے حاصل کی۔ اس کے بعد محکمانہ ٹریننگ کی کئی سندات حاصل کیں۔ میاں حسین بخش صاحب (والد محترم میاں سر فضل حسین) نے ۱۹۰۶ء میں مسلم ہائی سکول بٹالہ کے پرائمری شعبہ کی بنیاد رکھی، جس کے پہلے مدرس حاجی صاحب مقرر ہوئے، اس کے بعد ۱۹۰۸ء میں سکول محکمہ تعلیم کی طرف سے مڈل کے درجہ تک منظور ہوا اور حاجی صاحب ہی ہیڈ ماسٹر کے فرائض سرانجام دیتے رہے۔ ۱۹۱۲ء میں سکول کو ہائی کا درجہ دیا گیا اور حاجی صاحب موصوف بطور سرپرست کام کرتے رہے۔ چنانچہ تدریس کا یہ سلسلہ ۱۹۴۷ء تک باقاعدگی سے جاری رہا۔

حاجی صاحب بیک وقت اعلیٰ پایہ کے مدرس، خطیب، مناظر، واعظ، قاری اور نعت خواں تھے۔ بٹالہ اور اس کے گردونواح کے قریباً ہر مسلمان خاندان نے آپ کی تعلیمی خدمات سے استفادہ کیا۔ ہزاروں نامور علماء، ڈاکٹرز، انجینئرز، ماہرین تعلیم، قانون دان اور دانشوران کے ہاتھوں پروان چڑھے۔ ملک وملت کی دینی و تعلیمی خدمات کا یہ سلسلہ پاکستان بننے کے بعد بھی ۱۹۵۴ء میں گورنمنٹ اسلامیہ ہائی سکول سمن آباد لاہور کا اجراء کر کے جاری رکھا۔ ان میں بچوں کو پڑھانے کا جذبہ عشق کی حد تک موجزن رہا۔ یہاں تک کہ اپنے بیٹوں کو بھی وصیت فرما گئے کہ بچوں کو علم کے زیور سے آراستہ کرنے کے لئے اپنی زندگیوں کو وقف کردو۔ چنانچہ ان کے صاحبزادگان میں سے بڑے بیٹے میاں افتخار احمد خاں اسلامیہ ہائی سکول سمن آباد میں گذشتہ تیس سال سے بطور صدر معلم خدمات سرانجام دے رہے ہیں اور چھوٹے بیٹے ڈاکٹر رشید احمد خاں لاء کالج پنجاب یونیورسٹی نیو کیمپس لاہور میں بطور ایسوسی ایٹ پروفیسر اسلامی قانون وفقہ کی تعلیم دے رہے ہیں۔

حاجی صاحب نے انگریزی اور اردو درسی کتب کے علاوہ نعتوں کا ایک مجموعہ بھی تیار کیا۔ آپ محض ایک سکول ماسٹر ہی نہ تھے، بلکہ ایک دینی عالم بھی تھے، چنانچہ ان کے مشہور تلامذہ میں سے مولانا سردار احمد صاحب شیخ الحدیث، میاں بدر محی الدین قادری سجادہ نشین قادریہ فاضلیہ (بٹالہ شریف) سید غلام خالق سابق ایجوکیشن اٹیچی حکومت پاکستان

لندن، میاں ارشد حسین سابق وزیر خارجہ حکومت پاکستان شیخ محمد علی بی۔اے اکاؤنٹنٹ جنرل قابل ذکر ہیں۔

حاجی صاحب کا وصال ستمبر ۱۹۶۵ء بروز پیر رات کے ۲/۱،۱۲ بجے ہوا، امین الحسنات سید خلیل احمد قادری خطیب مسجد وزیر خاں لاہور نے نماز جنازہ پڑھائی۔ اور حاجی صاحب دو دفعہ حج بیت اللہ اور روضہ اقدس کی زیارت سے مشرف ہوئے۔۔ بیعت کا سلسلہ حضرت پیر سید حافظ جماعت علی شاہ صاحب محدث علی پوری سے تھا۔ سالانہ عرس کے موقع پر نعت خوانی اور تقاریر کے سلسلہ میں محدث موصوف کے دست مبارک سے تمغات اور سندات ملتی رہیں۔ آپ تحریک پاکستان کے سرگرم رکن تھے اور انہیں ہمیشہ ملک وملت کی خدمت کرنے کا شرف حاصل رہا۔

حاجی پیر محمد خاں صاحب جماعت میں دنیاوی تعلیم کے ساتھ ساتھ دینی مسائل کے بارے میں طلباء کو معلومات فراہم کرتے رہتے تھے۔ مولانا سردار احمد صاحب بھی چھ سال تک ان کے زیر تعلیم رہے اور مسلم ہائی سکول بٹالہ سے میٹرک کا امتحان امتیازی حیثیت سے پاس کیا۔ مولانا مرحوم کے متعلق حاجی صاحب فرمایا کرتے تھے کہ تمام طلباء میں سے وہ میری دینی باتیں بہت توجہ سے سنتے اور اس پر عمل پیرا ہوتے۔ اکثر اوقات اختتام اوقات مدرسہ پر دینی مسائل پر گفتگو کرتے، جس سے مجھے یہ تأثر ملا کہ مولانا بچپن ہی سے دینی معاملات ومسائل سے بہت شغف رکھتے تھے۔ اس سلسلہ کی ایک کڑی یہ بھی ہے کہ مولانا حاجی صاحب کو میلاد النبی ﷺ کی محفلوں میں اکثر اپنے گاؤں دیال گڑھ میں مدعو کرتے رہتے اور حاجی صاحب کے مواعظ حسنہ سے ہزاروں لوگ مستفید ہوتے رہتے۔ اس بارے میں مولانا سردار احمد صاحب کا کردار بچپن ہی سے قابل ستائش تھا۔ مولانا کے دوران تحصیل علم اور بعد از تکمیل علوم دینیہ حاجی صاحب کا ان سے، سلسلہ ملاقات برابر قائم رہا۔ حاجی صاحب اپنی مجالس میں اس فاضل شاگرد کی قابلیت پر ہمیشہ فخریہ انداز میں ذکر فرمایا کرتے تھے۔ جب انہیں مولانا کی وفات کی خبر لاہور میں سنائی گئی تو آپ زار وقطار رونے لگے اور فرمانے لگے کہ ''ایسا عاشق رسول، فاضل مدرس اور شیخ الحدیث صدیوں کے بعد پیدا ہوتا ہے۔''

مولانا کے متعلق حاجی صاحب ہمیشہ فرمایا کرتے تھے کہ وہ بہت ذہین، طباع اور حساس طبیعت کے مالک تھے۔ اور اگر کبھی کسی دن پڑھائی کے بعد کلاس میں دینی مسائل کا تذکرہ نہ ہوتا تو سردار احمد مجھے یاددہانی کراتے اور آئندہ کے لئے، یہ سلسلہ جاری رہتا۔''(۱)

(۱) مہیا فرمودہ: ڈاکٹر رشید احمد خاں پروفیسر لاء کالج لاہور، خلف اصغر مولانا الحاج پیر محمد خاں صاحب

# حضرت خواجہ شاہ محمد سراج الحق چشتی صابری قدس سرہ العزیز

**ولادت :** ۱۲۸۴ھ/۱۸۶۸ء

**وصال :** ۲۸ شوال المکرّم ۱۳۵۰ھ/ ۸ مارچ ۱۹۳۲ء

مخلوق کی اصلاحِ نفس اور اخلاقی تربیت جیسے اہم ومقدس فریضہ کے لئے اللہ تعالیٰ نے جن برگزیدہ حضرات کو منتخب فرمایا ہے ان میں حضرت خواجہ شاہ محمد سراج الحق گورداسپوری قدس سرہ السامی کا نامِ نامی بھی نمایاں حیثیت کا حامل ہے۔

شاہ محمد سراج الحق، کرنال (بھارت) میں ۱۲۸۴ھ/۱۸۶۸ء کو ایک معزز ومتمول خاندان میں پیدا ہوئے۔(۱)

آپ کے والد ماجد کا نام محمد منیر الحق تھا۔

شاہ سراج الحق میں انسانی ہمدردی اور اعلیٰ اخلاق کا عنصر بچپن ہی میں نمایاں تھا۔ چنانچہ جن دنوں آپ ملتان میں آٹھویں جماعت میں پڑھتے تھے لاعلاج مریض آپ کے ہاں حاضر ہوتے اور بفضلہٖ تعالیٰ شفا پاتے۔ شریعت مطہرہ پر خود بھی عمل پیرا ہوتے اور دوسروں کو بھی احکام شریعت کی پابندی کرنے کی تلقین کرتے۔ طالب علمی کے ایام میں ہی آپ نے ایک انجمن بنائی ہوئی تھی۔ جس کا کام صرف یہ تھا کہ بے نمازیوں کو نماز پڑھنے کی ترغیب دی جائے۔ یہ انجمن اپنے مقاصد میں بہت کامیاب ہوئی۔

آپ کے والد ماجد نے میٹرک کے بعد پٹوار کا امتحان پاس کر رکھا تھا اور وہ محکمہ مال میں اہم عہدے پر فائز تھے۔ اس لئے ماحول کے تقاضا اور والد ماجد کی خواہش کے پیشِ نظر خواجہ سراج الحق نے بھی میٹرک کے بعد پٹوار کا امتحان پاس کیا۔(۲)

(۱) ماہنامہ السراج، لائل پور۔ بحوالہ ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور، مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء

(۲) بروایت مولانا قاضی محمد فضل رسول حیدر رضوی، فیصل آباد۔

اس دور میں دنیوی طور پر اتنی ہی تعلیم کافی تصور کی جاتی اور پھر خاندان دنیوی طور پر فارغ البال تھا۔اس کے باوجود حضرت خواجہ کی طبیعت شروع ہی سے ہمہ وقت عبادت کی طرف راغب رہتی۔سلاسلِ طریقت کے متعدد اوراد واشغال میں منہمک رہتے، شیخ کامل کی تلاش کا جذبہ موجزن تھا۔کافی عرصہ مرشدِ کامل کی تلاش میں گذرا۔بالآخر استخارہ میں آپ کو مرشد برحق حضرت صوفی محمد حسین شاہ صاحب مرادآبادی کی طرف راہنمائی ہوئی۔تلاش بسیار کے بعد صوفی محمد حسین مرادآبادی قدس سرہ سے کلیر (بھارت) عرس کے موقعہ پر زیارت ہوئی۔عرس سے فارغ ہوکر مرادآباد آکر حضرت صوفی صاحب قبلہ سے بیعت ہوئے اور وہیں آپ کے پاس رہ کر منازل سلوک طے فرمائیں۔(۳)

(۳) حضرت صوفی محمد حسین صاحب قدس سرہ کے بارے میں صدرالافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مرادآبادی اپنے ایک مکتوب مورخہ ۲۹ رمضان المبارک ۱۳۵۹ھ/۱۲ نومبر ۱۹۳۹ء میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو لکھتے ہیں۔

''حضرت مولانا صوفی سید شاہ محمد حسین صاحب مرادآبادی قدس سرہ ایک عارف کامل تھے۔اس فقیر کو ان کی خدمت بابرکت میں عرصہ دراز تک پابندی سے حاضری دینے کا شرف حاصل ہے اور حضرت ممدوح سے بہت فیض پایا ہے۔ہم استاذی کی نسبت بھی ہے مگر عقیدت و نیازمندی کی نسبت جو ذریعہ فیض ہے وہی قابلِ فخر ہے۔زمانہ طلب علم میں بھی یہ فقیر حضرت کی خدمت میں حاضری کا التزام رکھتا تھا۔اور اپنے ہر شعبہ زندگی کو ان کے منشاء کے مطابق بنانے میں کامیابی سمجھتا تھا۔سنیت کی نعمت پر اس فقیر کو استحکام حضرت کی بدولت حاصل ہوا۔وہابیہ غیر مقلدین اور تمام بدمذہبوں کا حضرت صوفی صاحب بیدریغ رد فرماتے تھے۔وہابیہ کے علماء بھی حضرت صوفی صاحب قدس سرہ کی خدمت میں بغرض مناظرہ پہنچے اور شرمندہ ہوکر واپس ہوئے۔زبانیں بند ہوگئیں۔اور جواب بن نہ آیا۔بشیر احمد قنوجی اور اس کا سرمایہ فخر شاگرد تلطف حسین، صوفی صاحب کے مقابلہ میں نہایت ذلیل ہوئے۔مسئلہ امکانِ کذب باری تعالیٰ پر بحث تھی۔صوفی صاحب کی گفتگو نے لاجواب کردیا۔حفظ الایمان اور براہین قاطعہ وتحذیرالناس کے مصنفین کو تو صوفی صاحب بڑی حقارت کی نظر سے دیکھتے تھے اور جاہل گمراہ فرماتے تھے۔تقویۃ الایمان اور اس کے مصنف کو بدمذہبی کی خرافات کا بانی اور عیار دنیاطلب فرماتے تھے۔میں نے ان کی زبان مبارک سے سنا کہ اسمٰعیل دہلوی نے حضرت شاہ عبدالعزیز صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا زمانہ پایا۔ان کی قرابت پر فخر بھی ہے۔انہیں کے مرید سید احمد سے مرید بھی ہے مگر وہ شاہ صاحب سے مرید نہ ہوا۔اس سے اس کا مقصد حاصل نہ ہوتا تھا۔ایک جاہل سید احمد کو پھانسا اور اس کو پیر بنا کر اپنی بدمذہبی کو رواج دیا۔فاتحہ، عرس گیارہویں شریف، میلاد شریف، توشہ سفر برائے زیارت قبور تو صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کے ایسے معمولات ہیں جن پر تمام عمر عمل رہا۔خود اپنے مکان پر اپنے پیر کا ہمیشہ عرس کیا کرتے۔بغیہ شریف کے عرس اور میلاد شریف میں شریک ہوتے۔دور دور عرسوں میں تشریف لے جاتے۔کلیر شریف ہر سال حاضر ہوتے اور وہاں ایک بڑا شاندار کیمپ آپ کا ہوتا۔کثرت سے لوگوں کو اس عرس میں ساتھ لے جاتے، جانے کی ترغیب دیتے، بے استطاعت لوگوں کے مصارف کی خود کفالت فرماتے۔عرس کلیر شریف ہی میں بیمار ہوئے۔اسی مرض میں وصال فرمایا۔

یہ باتیں ایسی ہیں جو لاکھوں آدمیوں نے اپنی آنکھوں سے دیکھیں ہیں اور وہ لوگ ابھی زندہ موجود ہیں۔فاتحہ آپ کے یہاں ہر ہفتہ لازمی طور پر ہوتی تھی اور اس سے زیادہ بھی ہوجاتی تھی۔جو اس فقیر کا مسلک ہے وہی صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کا مسلک تھا۔(بقیہ اگلے صفحہ پر)

والد محترم، حضرت خواجہ شاہ سراج الحق کو بھی دنیوی اعتبار سے بھی صاحب عز و جاہ دیکھنا چاہتے تھے۔ ان کی خواہش تھی کہ آپ کسی اعلیٰ عہدے پر فائز ہوں۔ والد محترم کی خواہش کا احترام کرتے ہوئے شروع میں آپ نے ملازمت اختیار کی۔ اور معمولی سی کوشش سے ڈپٹی کمشنر گورداس پور کے ریڈر مقرر ہو گئے۔ (۴)

آج کے اس دور میں ملازمت (بالخصوص محکمہ مال کی ملازمت) میں تقوی پر قائم رہنا ذرا مشکل ہے۔ شاذ ہی کوئی مثال ایسی ملے جو ملازمت کے باوجود اپنے حق پر ہی اکتفا کرتے ہوئے تقویٰ کی راہ پر گامزن ہو۔ لیکن حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ کے تقویٰ کا یہ عالم تھا کہ سرکاری قلم دوات سے کبھی اپنا خط تک نہ لکھا۔

نماز کے وقت ہر قسم کے کام کو چھوڑ کر نماز ادا فرماتے۔ دور انگریزی میں ملازمت کے دوران نماز ادا کرنا کتنا دشوار تھا، اس کا اندازہ وہی حضرات کر سکتے ہیں، جنہیں اس کا تجربہ ہوا ہے۔

ایک روز آپ جمعہ کی نماز ادا کرنے جا رہے تھے۔ انگریز ڈی سی نے کہا کہ وہ ذرا ٹھہر جائیں۔ چند ضروری سرکاری کام کرلیں۔ مگر آپ نے فرمایا۔

---

(بقیہ ۳) میں ان کے حکم سے وعظ کہتا، رد وہابیہ کرتا، وہ تشریف فرما رہتے۔ جامعہ نعیمیہ کی بنیاد صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی امداد اور ان کی ارشاد پر رکھی گئی۔ اس کے تمام جلسوں میں صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ شرکت فرماتے۔ وہابیہ کی تدابیر اشاعت بد مذہبی کے خلاف صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ ہی کی راہ پر عمل ہوتا۔ مولوی رشید احمد گنگوھی کے ممتاز خلیفہ مولوی محمد صدیق مراد آبادی کو مسجد بغیہ شریف کی امامت سے علیحدہ کرنے میں صوفی صاحب قدس سرہ نے زور اور قوت سے کام لیا اور انہیں نکال کر چھوڑا۔ صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ اہل باطل کے ساتھ قلبی عداوت کے ساتھ عملی مقابلہ بھی فرماتے تھے اور ان کو ذلیل کرتے تھے۔ اگر اس کی تفصیل کی جائے تو ایک کتاب تیار ہو۔

خلاصہ یہ ہے کہ صوفی صاحب رحمۃ اللہ علیہ کی وہی راہ تھی جس پر وہ مجھے چلا گئے، اللہ تعالیٰ اسی راہ راست پر میرا بھی خاتمہ فرمائے اور ایمان کے ساتھ دنیا سے اٹھائے۔ آمین"

صدر الافاضل اور حضرت صوفی صاحب کے تعلقات روحانی بنیادوں پر استوار ہوئے تھے۔

ماہنامہ عرفات لاہور اپنی جون ۱۹۷۸ء کی اشاعت میں رقم طراز ہے۔

"جامع شریعت و طریقت حضرت مولانا شاہ صوفی محمد حسین صاحب چشتی صابری مراد آبادی علیہ الرحمۃ کو صدر الافاضل کی دستار بندی سے بے حد مسرت ہوئی۔ اور جا بجا حضرت کی تقریروں کے انتظامات کرائے۔" (ص ۵)

(۴) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور۔ مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء

''نماز حاکم اعلیٰ کا حکم ہے۔ میں اسے نہیں چھوڑ سکتا۔ نہ اسے موخر و مقدم کر سکتا ہوں۔''

انگریز ڈی۔سی اس سے مطمئن نہ ہوا۔ آپ باہر تشریف لے آئے اور فوراً استعفیٰ لکھ کر دے دیا اور خود نماز جمعہ ادا کرنے چلے گئے۔ (۵)

حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ کی ایک کرامت مشہور ہے۔ جب آپ ملازمت کر رہے تھے۔ انہی ایام میں آپ پر رشوت کا ناحق الزام لگایا گیا۔ چونکہ آپ کا معاملہ نہایت صاف تھا۔ اس لئے آپ کو اس الزام سے کوئی باک نہ ہوا۔ مقدمہ انگریز ڈپٹی کمشنر کی کچہری میں پیش ہوا۔ آپ نے اپنی صفائی میں فرمایا۔

''میں خود اپنی صفائی پیش کروں یا میری گھوڑی میری صفائی پیش کرے۔''

اس پر انگریز ڈی۔سی حیران ہوا، اور بولا۔ ''اپنی گھوڑی سے ثبوت دلوادیں''

حضرت نے کسی خادم کو حکم دیا کہ کسی کا چارہ چوری کاٹ کر میری گھوڑی کے سامنے ڈالو۔ چوری کا چارہ گھوڑی کے سامنے ڈالا گیا۔ مگر گھوڑی نے چارہ نہ کھایا۔ آپ نے چارہ کے مالک کو بلایا چارا کا معاوضہ ادا کر دیا اور اس کے حقوق معاف کروالئے۔ تب گھوڑی نے وہی چارہ کھانا شروع کر دیا۔

اس پر انگریز ڈپٹی کمشنر بہت متاثر ہوا۔ اسے حقیقتِ حال کا علم ہوا۔ اس نے آپ کو باعزت بری کر دیا اور الزام دینے والے کو زجر و توبیخ کی۔ (۶)

جس زمانہ میں حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ پٹواری کے فرائض سرانجام دے رہے تھے۔ کسی دیہاتی نے آپ کو ایک گنا پیش کیا۔ غیر شعوری طور پر آپ نے اسے چوسنا چاہا۔ مگر ابھی اسے چھیل ہی رہے تھے کہ گنا کا چھلکا لگنے سے انگلیوں سے خون بہنے لگا۔ آپ نے گنا وہیں رکھ دیا اور زمیندار سے گنا لینے کی اس غیر شعوری معمولی سی حرکت سے بھی استغفار فرمایا۔ (۷)

---

(۵) ہفت روزہ محبوب حق لائل پور، مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء

(۶) مکتوب محمد جاوید اسلام قریشی، ماڈل ٹاؤن لاہور، مجریہ ۲۲ جنوری ۱۹۸۵ء۔ بنام فقیر قادری عفی عنہ

(۷) بروایت صوفی اللہ رکھا سراجی، فیصل آباد

کاش آج کے صاحب اقتدار حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ کی سیرت سے سبق حاصل کریں۔

انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کے اوائل میں گورداس پور کا علاقہ خاص طور پر مرزا غلام احمد قادیانی کے ہزلیات و ہذیانیات سے متاثر ہوتا دکھائی دے رہا تھا۔ علماء و مشائخ نے مرزا قادیانی کے دجل و مکر سے عامۃ الناس کو بچانے کے لئے اپنی بساط بھر مساعی فرمائیں۔ تحریری و تقریری مباحثے ہوئے۔ عملی روحانی اقدار اور اقدامات کو ردمرزائیت پر مرتکز کر دیا گیا۔

علماء و صوفیہ عموماً دو انداز سے اصلاح کا کام کرتے ہیں۔ ایک طبقہ وہ ہے جو کھل کر سامنے آتا ہے اور مبارزت طلبی کرتے ہوئے باطل کو نیست و نابود کرنے کی آخری کوشش تک مصروف عمل رہتا ہے۔ جبکہ دوسرا طبقہ فوج کے سپہ سالار کی طرح خود تو پس منظر میں رہتا ہے، مگر اپنے سپاہیوں کو ہر وقت ہدایات دیتا ہے۔ اور ان کی نقل حرکت پر گہری نظر رکھتا ہے۔ موخر الذکر نوع میں یوں تو تمام علماء و صوفیہ حضرات شامل ہیں، لیکن خصوصیت سے اس سلسلہ میں، اس دور میں حاجی امداد اللہ مہاجر مکی اور صوفی محمد حسین مراد آبادی کا نام لیا جا سکتا ہے۔ حضرت حاجی صاحب نے حضرت سید مہر علی شاہ گولڑوی کو حجاز مقدس سے واپس ہندوستان اس لئے بھیجا کہ وہ فتنہ مرزائیت کا سد باب کریں۔ اسی طرح حضرت صوفی صاحب نے اپنے نامور خلیفہ، شاہ سراج الحق کو کرنال سے لاکر گورداس پور صرف اس لئے بٹھایا کہ آپ کی تبلیغ سے فتنہ مرزائیت کا استیصال ہو۔ یہ زمانہ اندازاً ۱۹۰۰ء کا ہے۔ (۸)

گورداس پور سے مشرقی جانب حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ نے ایک خالی جگہ کو دعوت و ارشاد کا مرکز بنایا۔ ایک چھوٹی سی مسجد تعمیر کی۔ وہیں سے آپ نے خلقِ خدا کی ہدایت اور ردمرزائیت کا کام جاری فرمایا۔ آپ کے چہرۂ انور پر نورِ توحید جلوہ گر تھا۔ مغرب اور عشا کے درمیان اور صبح سحری سے نماز فجر تک نفی و اثبات کا ذکر باآواز بلند فرماتے۔ اس ذکر کی روحانی کیفیت بیان سے باہر ہے۔

گذشتہ سطور میں یہ گذر چکا ہے کہ ابتدائے عمر ہی میں آپ میں ایسی مقناطیسی کشش تھی جو بہت سی لاعلاج

(۸) ہفت روزہ محبوب حق لائل پور۔ مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۲ء

بیماریوں کو سلب کر لیتی تھی۔صوفی محمد حسین مراد آبادی سے بیعت کے بعد اب تو نورِ ولایت نے سونے پر سہاگے کا کام دیا۔ آپ کی مجلس میں حاضر ہونے والا یہیں کا ہو کر رہ جاتا۔ اور بے دام غلامی پر فخر محسوس کرتا۔ آپ سے ارادت کا حلقہ امیر و غریب تک یکساں وسیع ہوتا چلا گیا۔ حسنِ عقیدہ، عمل صالح کی دولت سے ہر آنے والا مالا مال ہو جاتا۔

مرزا قادیانی نے جب سنسنی خیز پیش گوئیوں کے ذریعے عوام کو اپنی طرف متوجہ کرنا شروع کیا تو حضرت خواجہ نے علماء وصوفیہ کی جماعت لے کر قادیان کے گرد ایک تبلیغی حصار قائم کر دیا۔ دیہات کے لوگ مرزا سے واقف تھے۔ مرزا کی شکل وصورت میں ان کے لئے کوئی جاذبیت نہ تھی۔ جب وہ حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ کی صورت میں نور کے ایک پیکر کو اپنی نگاہوں کے سامنے دیکھتے تو ان کے لئے حق و باطل میں امتیاز کرنا مشکل نہ رہتا۔ وہ حضرت خواجہ کی بیعت کر کے اپنے آپ کو بے دینی اور الحاد کے ہر وار سے محفوظ کر لیتے۔ حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ دس بارہ افراد کو خلعتِ خلافت سے سرفراز فرما کر تبلیغ کا کام سپرد کر دیا۔ یہ علماء وصوفیہ اسی علاقہ سے تعلق رکھتے تھے۔ (۹)

مشہور نعت گو شاعر حافظ مظہر الدین اپنے والد مولانا نواب الدین رمداسی علیہ الرحمۃ (مرید و خلیفہ حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ) کی رد مرزائیت مساعی کے ذکر میں ایک واقعہ بیان کرتے ہیں۔

> ''جب مرزا ایک مقدمے میں ماخوذ ہو کر گورداسپور کی کچہری میں آیا تو والد صاحب بھاگم بھاگ کچہری پہنچ گئے۔ اور مرزا کے گرد لوگوں کا حصار توڑ کر مرزا کا بازو پکڑ لیا۔ بازو کو ایک شدید جھٹکا دے کر فرمانے لگے کہ او مردود! نبوت اگر جاری ہوتی اور اللہ تعالیٰ اس علاقے میں کوئی نبی بھیجتا تو بتا کہ مجھ جیسے وجیہہ انسان کو بھیجتا یا تجھ جیسے بجو کو۔ یہ سن کر حاضرین کیا انبوہ سے ایک قہقہہ بلند ہوا اور مرزا پر سکتے کا عالم طاری ہو گیا۔ والد صاحب کی روانگی کے وقت ہی حضرت خواجہ سراج الحق صاحب کو معلوم ہو گیا تھا کہ مولوی صاحب (نواب الدین رمداسی) مرزا سے باتیں کرنے کے لئے گئے ہیں۔ چنانچہ بہت جلد حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ بھی پہنچ گئے اور والد صاحب کو اپنے ساتھ لے آئے۔'' (۱۰)

(۹) ماہنامہ ضیائے حرم لاہور (ختم نبوت نمبر) ذی قعدہ ۱۳۹۴ھ/دسمبر ۱۹۷۴ء

(۱۰) ماہنامہ ضیائے حرم، لاہور (ختم نبوت نمبر) دسمبر ۱۹۷۴ء۔ ص ۸۱

حضرت خواجہ نے گورداسپور میں جب عرس کا افتتاح کیا تو خواجگان چشت کی عام روش سے ہٹ کر، بجائے ہجری تقویم کے عیسوی تقویم کے مطابق عرس کی تاریخ مقرر کی۔اس میں کیا حکمت تھی؟ حافظ مظہر الدین کی زبانی سنئے۔

> ''میرے عہد طفولیت میں ایک دفعہ ایک صاحب نے سوال کیا کہ حضرت! اپنے بزرگوں کے خلاف عرس کی تاریخ عیسوی کیوں مقرر کی گئی ہے؟
>
> حضرت نے فرمایا کہ انہی تاریخوں میں قادیان کا جلسہ ہوتا ہے۔ ہمارا مقصد یہ ہے کہ لوگ ادھر نہ جائیں۔'' (۱۱)

اسی پر حافظ مظہر الدین اپنے تاثرات یوں بیان کرتے ہیں۔

> ''بظاہر یہ ایک معمولی سی بات معلوم ہوتی ہے۔لیکن اس سے یہ اندازہ ہوتا ہے کہ عوام کو مرزائیت سے باز رکھنے کی حضرت کو کس قدر فکر تھی۔عین ممکن ہے کہ یہ تدبیر بھی حضرت نے اپنے پیر و مرشد صوفی محمد حسین صاحب مراد آبادی کے ایما اور مشورہ سے اختیار کی ہو۔'' (۱۲)

یاد رہے کہ قادیان میں مرزائیوں کا جلسہ عیسائیوں کے استرضا اوران کی اتباع میں دسمبر کے آخری عشرہ میں ہوتا تھا۔مرزائیوں کے جلسہ کی یہ روایت آج بھی ربوہ میں باقی رکھی گئی ہے۔عیسائیوں کے ایما اور تعاون سے پیدا ہونے والا فتنہ مرزائیت آج بھی اپنی اصل پر دلالت کرتا ہے۔

حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ کا معمول تھا کہ نماز فجر کے بعد تلاوت اور وظائف میں مشغول ہو جاتے۔بعد ازاں طالبانِ حق کی تعلیم و تربیت کی طرف متوجہ ہو جاتے۔آپ کے پاس آنے والا بامراد لوٹتا۔

آپ کی حیاتِ طیبہ کا نصب العین ہی احیاءِ دین، اصلاحِ احوال اور باطل قوتوں کا انسداد تھا۔یہ مقصد ظاہری دینی تعلیم کے بغیر پورا نہیں ہوتا۔اس لئے آپ کو تعلیمی مشاغل سے دلچسپی تھی۔غریب طلباء کو اپنے خرچ پر مدارسِ دینیہ میں تعلیم حاصل کرنے کے لئے بھیجتے۔یہ علماء فارغ ہو کر آپ کے مشن میں ہمہ تن لگ جاتے۔ان حضرات میں چند نام یہ ہیں۔

(۱۱) ماہنامہ ضیائے حرم لاہور (ختم نبوت نمبر) دسمبر ۱۹۷۴ء ص ۸۴

(۱۲) ماہنامہ ضیائے حرم لاہور (ختم نبوت نمبر) دسمبر ۱۹۷۴ء ص ۸۴

☆ شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد گورداسپوری

☆ مولانا حامد علی شاہ شکر گڑھی

☆ مولانا عبدالغنی

☆ مولانا نواب الدین سنکوہی

☆ مولانا عبدالعزیز

☆ مولانا نظام الدین، لائل پور

☆ صوفی فضل دین

☆ سید دولت علی دسوہیہ والے

☆ سید محمد شریف چوہدری والے (مدفون کھڑریانوالہ، فیصل آباد) قدست اسرارھم۔ (۱۳)

چھوٹے بچوں کی تعلیم وتربیت کے لئے آپ نے خانقاہ معلّٰی کے نزدیک ہی ایک پرائمری سکول جاری فرمایا۔ اس مدرسہ میں بچوں کی تعلیم کے ساتھ اخلاقیات کی تربیت نہایت احسن انداز میں کی جاتی۔

آپ کی مجلس میں علماء کو خاص عزت کا مقام حاصل ہوتا تھا۔ آپ ان سے علمی گفتگو فرماتے۔ اپنے متوسلین کو علماء کی عزت وتکریم کی خاص ہدایت کی جاتی۔ معاصر علماء ومشائخ سے ملاقات کا منظر قابلِ دید ہوتا۔ نہایت انس واحترام سے ان سے ملاقات فرماتے۔ آپ سے ملاقات کرنے والوں میں

---

(۱۳) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو۔

(ا) ہفت روزہ محبوب حق لائل پور۔ مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء

(ب) مکتوب صوفی اللہ رکھا مقیم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد، محررہ ۷ فروری ۱۹۸۴ء

(ج) مکتوب مولانا نذیر احمد سرابی مقیم چک ۲۷۔ فیصل آباد

نوٹ: جناب شیخ بشیر احمد سابق صدر بلدیہ لائل پور اپنے ایک بیان مورخہ ۱۸ جمادی الاولی ۱۴۰۶ھ میں فرماتے ہیں کہ حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ ۱۹۲۸ء سے قبل لائل پور تشریف لائے۔ فقیر قادری عفی عنہ

☆ مولانا نور احمد امرتسری

☆ مولانا عبداللہ تلونڈی

☆ پیر سید جماعت علی محدث علی پوری

☆ پیر سید جماعت علی ثانی لاثانی علی پوری۔ رحمہم اللہ تعالیٰ کے اسماء قابل ذکر ہیں۔ (۱۳)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے حضرت خواجہ سراج الحق علیہ الرحمۃ سے اس وقت بیعت کی جب آپ سکول کی تعلیم حاصل کر رہے تھے۔ (۱۴)

حضرت شیخ الحدیث کے خاندان کے کئی افراد اور آپ کے برادرِ حقیقی جناب حیات محمد المعروف سائیں صاحب اس سے قبل حضرت خواجہ کے سلسلہ میں داخل ہو چکے تھے۔ صوفی اللہ رکھا، جو حضرت شیخ الحدیث کے ہم وطن ہیں، انہوں نے آپ کے ساتھ تقسیم برصغیر سے پہلے اور بعد کافی عرصہ زندگی بسر کی ہے۔ وہ بیان کرتے ہیں کہ حضرت شاہ خواجہ سراج الحق قدس سرہ نے حضرت شیخ الحدیث اور مجھے ایک ہی وقت بیعت فرمایا۔ یہاں تک کہ ہم دونوں کے ہاتھ اکٹھے کر کے دست اقدس میں لے کر داخل سلسلہ فرمایا۔ (۱۴۔۱)

شیخ الحدیث قدس سرہ کو اپنے شیخ طریقت شاہ سراج الحق علیہ الرحمۃ سے انتہائی گہری عقیدت تھی۔ اجمیر مقدس میں تعلیم کے دوران دارالعلوم معینیہ میں سالانہ تعطیلات ہوتیں تو آپ حضرت خواجہ کے حضور کرنال (بھارت) حاضر ہوتے اور رمضان المبارک کا کچھ حصہ آپ وہیں بسر فرماتے۔ (۱۵)

حضرت خواجہ بھی اپنے مرید صادق حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ پر بڑی شفقت فرماتے۔ شیخ الحدیث علیہ

---

(۱۳) ہفت روزہ محبوب حق، لائل پور۔ مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء

(۱۴) چوہدری احمد دین دیال گڑھی حال مقیم چک نمبر ۲۰۹ آر۔بی۔ فیصل آباد اپنے ایک مکتوب بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۱۰ جنوری ۱۹۸۶ء لکھتے ہیں کہ آپ نے ۱۹۱۵ء میں حضرت حضرت خواجہ سراج الحق قدس سرہ سے بیعت کی۔

(۱۴۔۱) صوفی اللہ رکھا نے یہ روایت مجھ سے ۲۴ صفر ۱۴۰۴ھ ایک ملاقات کے دوران بیان کی۔

(۱۵) مکتوب صوفی اللہ رکھا مقیم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد۔ بنام فقیر قادری محررہ ۹ جنوری ۱۹۸۴ء

الرحمۃ کی تعلیم مکمل ہونے میں ابھی ایک سال باقی تھا کہ حضرت خواجہ پیرومرشد نے آپ کا نکاح خود پڑھایا۔ حسنِ اتفاق سے آپ کے سسرال بھی حضرت خواجہ کے عقیدت مندوں میں سے تھے۔ مرید باصفا (شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) نے عرض کیا چونکہ میں ابھی زیرِ تعلیم ہوں اس صورت حال میں ایک سال تک اپنے اہلِ خانہ کے نان ونفقہ ادا نہیں کر سکتا، چنانچہ آپ کی یہ شرط سسرال والوں نے قبول فرمالی۔ (۱۶)

حضرت خواجہ کا بیشتر حصہ (متحدہ) پنجاب میں بغرض دعوت وارشاد گذرتا۔

شوال ۱۳۵۰ھ/مارچ ۱۹۳۲ء میں آپ بغرض تبلیغ دسویہ ضلع ہوشیار پور تشریف لے گئے کہ آپ بیمار ہوگئے۔ (۱۷) علالت کی وجہ سے مزید سفر ترک کر کے واپس کرنال تشریف لے آئے۔ اور ایک قاصد کو اجمیر شریف روانہ فرمایا کہ وہ مرید باوفا حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ (جو وہاں زیرِ تعلیم تھے) کو لے آئے۔ آپ فوراً کرنال حضرت خواجہ کے حضور حاضر ہوئے۔ چند روز کرنال ہی میں شیخ کامل کے فیوضات سے بہرہ ور ہوئے۔ چونکہ شیخ کامل سفر آخرت کی تیاری فرما رہے تھے، اس لئے سلسلہ عالیہ چشتیہ کی امانت اپنے مرید خاص شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو ودیعت فرمائی اور خلافت واجازت سے نوازا۔ (۱۸)

حضرت شاہ سراج الحق قدس سرہ چند روز بیمار رہ کر ۸ شوال المکرم ۱۳۵۰ھ/ ۸ مارچ ۱۹۳۲ء کو واصل باللہ ہوئے۔ رحمۃ اللہ علیہ رحمۃً واسعۃً

وصال کے بعد متوسلین کے درمیان مشورہ ہوا کہ پیرومرشد کا مزار پُرانوار کہاں بنایا جائے۔ طے پایا کہ گورداس پور مزار بنے۔ چنانچہ جنازہ مبارکہ گورداس پور لایا گیا۔ تمام مریدین وخلفاء کی موجودگی میں شیخ کی وصیت کے مطابق آپ کا جنازہ حضرت شیخ الحدیث نے پڑھایا۔

---

(۱۶) بروایت صوفی اللہ رکھا، فیصل آباد۔ ۲۴ صفر ۱۴۰۴ھ

(۱۷) ہفت روزہ محبوب حق لائل پور۔ مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء میں ماہنامہ السراج لائل پور کے حوالے سے ہوشیار پور کے بجائے کپورتھلہ کا ذکر کیا ہے۔ ممکن ہے اس سفر میں دونوں جگہ تشریف لے گئے ہوں۔

(۱۸) مکتوب صوفی اللہ رکھا۔ بنام فقیر قادری محررہ ۹ جنوری ۱۹۸۴ء

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ یہ بات اکثر بطور تحدیث نعمت بیان فرمایا کرتے تھے۔

''میں نے دو ولیوں کا جنازہ پڑھایا ہے۔حضرت خواجہ شاہ سراج الحق قدس سرہ اور حضرت حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا قدس سرہ'' (۱۹)

(۱۹) مکتوب صوفی اللہ رکھا بنام فقیر قادری۔محررہ ۹ جنوری ۱۹۸۴ء

# حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی قدس سرہ

امام احمد رضا کے بڑے صاحبزادے مولانا حامد رضا بریلوی ربیع الاول ۱۲۹۲ھ/۱۸۷۵ء میں بریلی میں پیدا ہوئے۔ آپ کا نام محمد ہے، جو تاریخی نام ہے، عرف حامد رضا اور حجۃ الاسلام اور امام الاولیاء القاب ہیں۔ والد ماجد امام احمد رضا سے درسیات کی تکمیل کی۔ علوم نافعہ، اصول، منقول و معقول سے فیض یاب ہوئے۔ یہاں تک کہ اکابر علماء نے آپ کی استعداد اور لیاقت کا اعتراف کیا ہے۔ انیس برس کی عمر میں فارغ التحصیل ہوئے۔ عربی زبان و ادب پر بڑا عبور حاصل تھا۔ برس ہا برس دار العلوم منظر اسلام بریلی میں درس حدیث و تفسیر دیا۔ منظر اسلام کے مہتمم ہوئے۔ آپ کا درس بیضاوی شرح عقائد نسفی، شرح چغمینی بہت مشہور تھا۔ تقریر ایسی فرماتے جو آسانی سے طلباء کے ذہن نشین ہو جاتی۔ فقہی مسائل حل کرنے اور فتاویٰ لکھنے میں بھی بہت ملکہ حاصل تھا۔ بلکہ بعض علماء کو فقہ کی مشہور و معتبر اور متداول کتاب درمختار کا بھی درس دیا کرتے تھے۔

حضرت مخدوم شاہ سید ابوالحسین احمد نوری مارہروی قدس سرہ سے بیعت و خلافت تھی۔ والد گرامی نے جمیع سلاسل کی خلافت و اجازت دی۔ علم و فضل میں اپنے والد ماجد کے آئینہ تھے۔ اسی حقیقت کو امام احمد رضا نے یوں بیان فرمایا ہے۔

اَنَا مِنْ حَامِدٍ حَامِدٌ رِضَا مِنِّیْ کے جلووں سے
بِحَمْدِ اللہِ رِضَا حَامِدٌ ہیں اور حامد رضا تم ہو۔

حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا کی سند برکۃ المصطفی فی الہند شیخ محقق محدث دہلوی قدس سرہ تک بطریق ذیل ہے۔

"امام حجۃ الاسلام رضی اللہ عنہ عن السید السند المولی الکریم مولانا الشاہ ابی الحسین احمد النوری عن جدہ الکریم المولی الکریم مولانا السید ال الرسول المارہروی عن عمہ العارف الکامل مولانا الشاہ السیدال احمد المارہروی عن

استاذہ الکریم مولانا السید التقی النقی الشاہ حمزہ ابن السید السند الشاہ ال محمد المارھروی عن البارع الکامل السید طفیل محمد عن الاستاذ الکامل البارع الاورع السید فخر الدین البلجرامی عن استاذہ الشیخ الافخم عدیم العدیل فی عصرہ مولانا الشیخ نور الحق عن ابیہ الکامل المحقق المحدث مولانا الشیخ عبد الحق الدھلوی قدس اللہ اسرارھم"(۱)

منظر اسلام بریلی کا اجراء ۱۳۲۲ھ/۱۹۰۴ء میں ہوا، اس کی تقریب یوں ہوئی کہ مولوی غلام یٰسین خام سرائی دیوبندی نے اہل سنت کے روپ میں امام احمد رضا کی حمایت و تائید میں بریلی میں مصباح التہذیب کے نام سے مدرسہ قائم کیا، اس مدرسہ میں مولانا محمد ظفر الدین بہاری بطور طالب علم داخل ہو گئے۔ اور امام احمد رضا کی خدمت میں بھی حاضر ہوتے رہتے۔ انہی کے ذریعے یہ بات ظاہر ہوئی کہ مولوی غلام یٰسین در پردہ دیوبندی ہے۔ مولانا ظفر الدین نے امام احمد رضا کے برادر خورد مولانا حسن رضا اور خلف اکبر مولانا حجۃ الاسلام کو ہم خیال کر کے حضرت مولانا حکیم سید محمد امیر اللہ بریلوی کو ان کی سیادت کے پیش نظر منتخب کیا کہ امام احمد رضا سید ہونے کی وجہ سے ان کی بات نہ ٹالیں گے۔ حضرت حکیم موصوف نے سب کی طرف سے امام احمد رضا سے مدرسہ قائم کرنے کی درخواست پیش کی۔ امام احمد رضا نے اپنی تصنیفی مصروفیات کی وجہ سے معذرت کر دی۔ تب حکیم موصوف نے کہا کہ قیامت کے دن اگر پوچھا گیا کہ بریلی میں دیوبندیت کو کس نے فروغ دیا تو میں آپ کا نام لوں گا.......۔

امام احمد رضا نے دریافت فرمایا وہ کیوں کر؟ حکیم موصوف نے کہا کہ آپ مدرسہ قائم نہیں کرتے اس لئے...... امام احمد رضا نے فرمایا۔ میں اپنی تصنیفی مصروفیات کی بنا پر چندہ کی فراہمی اور انتظامی امور کی دیکھ بھال نہیں کرسکتا۔ حکیم موصوف نے فوراً عرض کیا۔ ہم لوگ مدرسہ قائم کرتے ہیں، آپ تائید فرمادیں...... چنانچہ رحیم یار خاں کے مکان پر مولانا ظفر الدین اور مولانا عبد الرشید عظیم آبادی دو طلبہ سے مدرسہ کا افتتاح ہوا۔ امام احمد رضا نے بخاری شریف کا درس دیا۔ منظر

(۱) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، مجریہ ۱۸ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ۔ ص ۵، ۶۔ مضمون مفتی محمد اعجاز ولی رضوی بریلوی

اسلام مدرسہ کا تاریخی نام (۱۳۲۲ھ) مولانا حسن رضا نے تجویز فرمایا اور مولانا حسن رضا پہلے مہتمم مقرر ہوئے۔ (۲) بعدازاں امام احمد رضا مہتمم ہوئے۔ عالم اسلام کا یہ بے مثال عالم نہ صرف تدریس کے فرائض سرانجام دیتا بلکہ یہاں کے طلبہ کو، جو پاک و ہند کے گوشے گوشے اور بیرونی ممالک سے آتے تھے۔ اپنی جیب خاص سے نوازتا ان کے لئے خاص اہتمام فرماتا۔ عید کی تقاریب پر طلبہ کے لئے نئے نئے کھانے پکواتا، جو ان کے مرغوب اور دل پسند ہوتے۔ انہیں کھلا کر مسرت محسوس کرتا تھا۔

منظر اسلام کی آمد و خرچ کی ایک ایک پائی کا حساب رکھا جاتا۔ کثرت کار کی وجہ سے امام احمد رضا کے لئے مدرسہ کا اہتمام جب مشکل ہو گیا۔ تو اپنے خلف اکبر مولانا حامد رضا کو مدرسہ کا مہتمم بنا دیا۔ (۳)

حجۃ الاسلام قدس سرہ کو علم و فضل اور ادب و تفقہ میں وہ ملکہ تام حاصل تھا کہ بڑے بڑے علماء دیکھ کر عش عش کر اٹھتے تھے۔ فی البدیہہ عربی میں قصائد و نظم کی تدوین معمولی بات تھی۔ آپ کے عربی ادب پر مہارت کے چند واقعات مولانا مفتی محمد اعجاز ولی بریلوی شیخ الجامعہ جامعہ داتا گنج بخش لاہور نے لکھے ہیں۔ مولانا موصوف لکھتے ہیں۔

”مجھے اچھی طرح یاد ہے کہ ۱۳۴۲ھ/۱۹۲۴ء میں حجاز مقدس کے وزیر دفاع حضرت سید حسین دباغ رحمۃ اللہ علیہ ان مظالم کا ذکر کر رہے تھے۔ جو اہل حرمین و مقابر مطہرہ پر کئے جا رہے تھے اور حضرت امام حجۃ الاسلام قدس سرہ ان کے ساتھ برجستگی کے ساتھ عربی میں گفتگو فرما رہے تھے۔ چنانچہ خود حضرت سید حسین دباغ نے فرمایا کہ ”میں نے اکناف و اطراف ہند میں دورہ کیا۔ مگر ایسی تیز اور نفیس و سلیس عربی بولنے والا دوسرا کوئی نظر نہ آیا۔“

اسی طرح ایک مرتبہ ترکی سے سید محمد مالکی تشریف لائے۔ گفتگوئیں ہوئیں۔ بڑی مسرت کا اظہار فرمایا اور یہی فرمایا کہ طول و عرض ہند میں ان جیسا کوئی عربی بولنے والا نہ ملا۔“ (۴)

(۲) تذکرہ علماء اہل سنت، مرتبہ مولانا محمود احمد قادری کانپوری، مطبوعہ خانقاہ قادریہ اشرفیہ اسلام آباد (بہار)۔ ص ۱۱۰، ۱۱۱

(۳) ا حیات مولانا احمد رضا خاں بریلوی، مؤلفہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد۔ ص ۲۱۲

ب اجالا۔ مؤلفہ پروفیسر ڈاکٹر محمد مسعود احمد ص ۲۷، ۳۱

(۴) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۱۸ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ/ ۲۰ نومبر ۱۹۵۹ء۔ ص ۵

مولانا سید ریاض الحسن نیر خطیب حیدر آباد (برادر حضرت سید محمد مرغوب اختر الحامدی) اپنے ایک مضمون میں آپ کے علم و فضل اور عربی زبان و بیان پر دسترس کے بارے میں لکھتے ہیں۔

''حضور کا علمی فضل و کمال مہر منیر کی طرح درخشاں و تاباں ہے۔ مدینہ طیبہ میں شیخ عبد القادر طرابلسی سے مباحثہ اور شیعی مجتہد سے گفتگو دو عظیم گواہ موجود ہیں۔ مجھ سے مولانا محمد اسلام صاحب سنبھلی زید مجدہم نے بیان فرمایا کہ حضرت صدر الافاضل استاذ العلماء مولانا نعیم الدین مراد آبادی رحمۃ اللہ علیہ فرماتے تھے کہ حضور جب اجمیر اقدس تشریف لے گئے۔ تو جناب مولانا معین الدین صاحب اجمیری نے زبان عربی میں حضرت سے کچھ سوالات کئے جن کا حضور نے برجستہ عربی اشعار میں جواب دیا اور اس کے بعد حضرت صدر الافاضل جیسی شخصیت نے اعتراف فرمایا کہ عربی زبان کا ماہر میں نے حضرت جیسا کسی کو نہ دیکھا۔''(۵)

حجۃ الاسلام عربی زبان پر ایسی دسترس رکھتے تھے کہ اپنے والد ماجد امام احمد رضا کی تصانیف جلیلہ الدولۃ المکیۃ بالمادۃ الغیبیۃ (۱۳۲۳ھ) اور کفل الفقیہ الفاھم (۱۳۲۳ھ) کی عربی زبان میں تمہیدات قلم برداشتہ لکھیں اور امام احمد رضا نے حرمین طیبین اور عالم اسلام کے جلیل القدر علماء کو جو علمی سندات دیں ان کو ترتیب دیا۔ ان پر مقدمہ لکھا۔ اس سلسلہ میں دو شواہد پیش خدمت ہیں۔

مولانا سید ریاض الحسن نیر خطیب حیدر آباد لکھتے ہیں۔

''اعلیٰ حضرت رضی اللہ عنہ کے رسائل مبارکہ الدولۃ المکیۃ اور کفل الفقیہ الفاھم کی تمہیدات بزبان عربی حضور نے قلم برداشتہ تحریر فرمائیں۔ جو خود اعلیٰ حضرت رضی اللہ تعالیٰ عنہ کو بہت پسند آئیں، ستائش فرمائی اور داخل رسائل فرمانے کا اذن دیا۔''(۶)

---

(۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۱۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۸ھ۔ ص ۴

نوٹ: شیخ عبد القادر طرابلسی سے عربی میں گفتگو مدینہ طیبہ میں ہوئی جب کہ آپ اپنے والد ماجد کے ہمراہ ۱۳۲۳ھ کو حج کے لئے حرمین طیبین میں حاضر ہوئے۔ تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو: الملفوظ، حصہ دوم، مطبوعہ کراچی۔ ص ۳۷

(۶) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۱۶ جمادی الاولیٰ ۱۳۷۸ھ۔ ص ۴

مولانا محمد عبدالحکیم اختر شاہ جہاں پوری لکھتے ہیں۔

''مذکورہ بعض سندوں اور اجازتوں، نیز علمائے حرمین کے چند مکتوبات کی نقول کو اعلیٰ حضرت قدس سرہ کے خلفِ اکبر یعنی حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا خاں بریلوی رحمۃ اللہ علیہ (التوفی ۱۳۶۲ھ/ ۱۹۴۲ء) نے الاجازات المتینہ لعلماء بکۃ والمدینہ کے تاریخی نام سے جمع کیا۔ (۷)

تدریس اور تحریر کی طرح حجۃ الاسلام کی تقریر بھی ایسی مدلل اور مؤثر ہوتی کہ حاضرین پر رقت طاری ہو جاتی۔ مجمع پر عجیب کیفیت طاری ہو جاتی۔ کئی بد مذہب تائب ہو جاتے۔ اور غیر مسلم دولتِ اسلام سے مالا مال ہو جاتے۔ عیدالاسلام مولانا عبدالسلام قادری، مولانا عبدالباقی برہان الحق اور دیگر اہلِ جبل پور (بھارت) کے پُر زور اصرار پر امام احمد رضا، جبلپور جلوہ فرما ہوئے۔ حجۃ الاسلام ہمراہ تھے۔ وہاں کے احباب نے اس موقع پر ایک عظیم الشان جلسہ کا اہتمام کیا۔ اس جلسہ میں پہلی مدلل اور جامع تقریر حضرت حجۃ الاسلام کی ہوئی۔ مجمع پر بہت اثر ہوا۔ دورانِ تقریر امام احمد رضا جلسہ گاہ میں تشریف فرما ہوئے۔ اور اپنے خلف اکبر کی تقریر سنی۔ مُسرت کا اظہار فرمایا۔ داد دی اور کلماتِ تحسین فرمائے۔ (۸)

یہ امر ملحوظِ خاطر رہے کہ امام احمد رضا فاضل بریلوی قدس سرہ کے حضور تقریر کرنا ہر عالم کے بس کی بات نہیں۔ ان کے ہاں تو ایک ایک لفظ پر شرعی گرفت کا خوف رہتا تھا۔

حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ نے فرق باطلہ سے متعدد مناظرے کئے۔ جن میں بفضلہٖ تعالیٰ آپ نے ہمیشہ فتح پائی۔ لاہور کا فیصلہ کن مناظرہ آپ کا تاریخی مناظرہ تھا۔ شوال المکرم ۱۳۵۲ھ/ ۱۹۳۴ء کو انجمن حزب الاحناف لاہور کی طرف سے مسجد وزیر خاں میں یہ فیصلہ کن مناظرہ ہونا قرار پایا۔ علماء دیوبند کی طرف سے مولوی اشرف علی تھانوی مناظر مقرر ہوئے اور اہل سنت کی طرف سے حجۃ الاسلام مناظر مقرر ہوئے۔ قرار پایا کہ حفظ الایمان، براہین قاطعہ اور تحذیر الناس کی متنازعہ فیہ عبارات پر فیصلہ کن گفتگو کی جائے۔

---

(۷) رسائل رضویہ، جلد دوم (تقدیم)، مطبوعہ مکتبہ حامدیہ، لاہور (۱۳۹۶ھ)۔ ص ۵۴

نوٹ: مزید تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۸ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ۔ ۲۰ نومبر ۱۹۵۹ء۔ ص ۳

(۸) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۸ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ/ ۲۰ نومبر ۱۹۵۹ء۔ ص ۳

حجۃ الاسلام نے جو مکتوب مولوی اشرفعلی تھانوی کو مناظرہ کی اطلاع کا لکھا وہ یہ ہے۔

''بخدمت وسیع المناقب جناب مولوی اشرفعلی صاحب تھانوی ہداکم المولی تعالیٰ

اَلسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْھُدٰی.

انجمن حزب الاحناف لاہور کے جلسہ کے موقع پر وہابیہ نے مناظرہ کی آمادگی کے اعلان شائع کئے اور وقت پر مناظرہ ملتوی کرایا اور مولوی ابو الوفا شاجہانپوری و مولوی منظور سنبھلی وغیرہ کے اتفاق سے میرا آپ کا مناظرہ طے اور قرار دیا کہ فریقین میں سے جو نہ آئے یا اپنا وکیل مجاز نہ بھیجے اوس کی جماعت اوس سے قطع تعلق کرے گی اور اس کو بر سر غلطی و خطا تسلیم کرے گی۔ میں بفضل اللہ تعالیٰ اس مناظرہ کو قبول کرتا ہوں۔ تاریخ مناظرہ یعنی چہار شنبہ ۱۵ شوال ۱۳۵۲ھ / ۳۱ جنوری ۱۹۳۴ء کو باذنہ تعالیٰ خود لاہور میں موجود ہوں گا اور اگر وکیل کو اجازت دینا مناسب خیال کروں گا تو کسی شخص کو مجمع کے روبرو اپنی زبان سے وکیل بنادوں گا اور اپنا مجاز و ماذون کر دوں گا۔ اس موقع پر آپ ضرور پہنچیں۔ ان شاء المولیٰ تعالیٰ ہندوستان کی خانہ جنگیوں کا خاتمہ ہو جائے گا۔ گفتگو نہایت متانت سے کی جائے گی۔ اگر آپ کو خود مناظرہ کرنے میں کوئی عذر صحیح ہو اور شرعاً اس مناظرہ کفر و اسلام میں توکیل کی وجہ صحت رکھتے ہوں تب بھی آپ تاریخ مذکورہ پر لاہور ضرور پہنچیں اور مجمع کے روبرو اپنی زبان سے اپنے کسی معتمد کو وکیل بنادیں اور اس کو ماذون و مجاز اور اس کو اپنا قائمقام تسلیم کرلیں۔ یا ہم سے ہمارے معتمد اشخاص طلب کر کے اون کے سامنے وکالت نامہ پر دستخط کریں اور وکیل کو ماذون مطلق بنادیں۔ ہمارے نزدیک اس کے سوا توکیل کی کوئی اور اطمینان بخش صورت نہیں۔ اگر آپ کے نزدیک مناظرہ کے لئے ثالث کی ضرورت ہو تو جن کو آپ اس کا اہل سمجھیں ان کے نام شائع کر دیں اگر مجھے اون میں سے کسی پر اعتماد ہوا تو میں بھی اوس کے متعلق رائے دے دوں گا اور فریقین کا ایک ہی ثالث ہو جائے گا۔ ورنہ اپنی طرف سے ثالث نامزد کر دوں گا۔ اس طرح ثالثوں کی ایک جماعت باہم مل کر فیصلہ کرلے گی۔ وَالسَّلَامُ عَلٰی مَنِ اتَّبَعَ الْھُدٰی. فقیر حامد رضا قادری غفرلہ

خادم سجادہ وگدائے آستانہ رضویہ بریلی (۸)

۶ رشوال المکرم ۱۳۵۲ھ / ۲۲ جنوری ۱۹۳۴ء۔ یوم الاثنین بصیغہ رجسٹری

---

(۸) اصل مکتوب کتب خانہ حضرت شیخ الحدیث میں موجود ہے۔ فقیر قادری عفی عنہ

وقت مقررہ پر حضرت حجۃ الاسلام کے علاوہ کثیر تعداد میں علماء اہل سنت مسجد وزیر خاں پہنچ گئے۔

چند علماء کے اسماء گرامی درج ذیل ہیں۔

☆ شیخ طریقت مولانا سید علی حسین کچھوچھوی

☆ صدر الافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی

☆ پیر سید صدر الدین سجادہ نشین موسیٰ پاک ملتان

☆ فقیہ اعظم مولانا ابو یوسف محمد شریف کوٹلی لوہاراں

☆ مولانا محمد شاہ سیالکوٹی وغیرہ

مگر مولوی اشرفعلی دیو بندی نہ خود آئے اور نہ ہی اپنا وکیل بھیجا۔ کاش دیو بندی مناظر میدان مناظرہ میں آجاتے اور اختلاف ونزاع کے رفع و خاتمہ کی کوئی صورت ہو جاتی ۔ بہر حال حضرت حجۃ الاسلام کے مقابل اسے آنے کی جرأت نہ ہوسکی ۔(۹)

اہل سنت کی اس عظیم الشان فتح پر مرکزی انجمن حزب الاحناف کی طرف سے حضرت حجۃ الاسلام کے اعزاز و اکرام میں ایک بہت بڑا جلسہ منعقد ہوا۔ جس میں آپ کی خدمت میں نذرانہ عقیدت اور ہدیہ تہنیت پیش کیا گیا۔ شعراء نے نظمیں اور قصیدے پڑھے۔ فضا حجۃ الاسلام زندہ باد کے فلک شگاف نعروں سے گونج اٹھی ۔ ایسا نورانی اور پرشکوہ منظر اہل لاہور نے شاید ہی کبھی دیکھا ہوگا۔(۱۰)

حضرت حجۃ الاسلام علم وفضل اور حسن سیرت کے ساتھ ساتھ حسن صورت کی دولت سے بھی سرفراز تھے۔ نہایت ہی حسین وجمیل اور وجیہہ شخصیت کے مالک تھے۔ آپ کی وجاہت، چہرہ کی رونق، نورانیت اور خداداد حسن و جمال بھی ایسا تھا کہ جس سے اہل سنت کی خود بخود تبلیغ ہو جاتی ۔ آپ کے نورانی چہرہ کو دیکھ کر ہی لوگ خود رفتہ ہو کر پروانہ وار جمع ہو

(۹) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۱۸/ جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ ص ۳ (۱۰) ایضاً

جاتے اورآپ کے سلسلہ میں داخل ہو جاتے۔

ایک مرتبہ کرت پور ضلع بجنور کے احباب نے ایک بہت بڑا جلسہ منعقد کیا۔جس میں صرف حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ کو دعوت دی آپ کرت پور پہنچے تو وہاں کے احباب نے شاندار استقبال کیا اور آپ کے دیدار سے لطف اندوز ہوئے۔ اس مجمع میں ایک شخص آپ کی زیارت سے ایسا خود رفتہ ہوا کہ پروانہ وار کبھی ادھر جاتا، کبھی ادھر اور لوگوں سے آپ کے حسن و جمال کی تعریف کرتا اور خوش ہوتا۔اسی محویت کے عالم میں وہ بازار گیا اور کانگرسی ملاؤں کے معتقدین سے کہنے لگا کہ

''آج بریلی شریف سے اہل سنت و جماعت کے ایک ایسے جلیل القدر عالم تشریف لائے ہیں کہ جن کے چہرہ پر نور برستا ہے۔اگر تم میں بھی کوئی ایسا ہو تو دکھاؤ۔تمہارے بہت سے بڑے بڑے علماء آئے۔مگران میں سے ایک بھی ایسا نظر نہیں آیا۔''(۱۱)

مولانا مفتی محمد اعجاز ولی بریلوی اپنے ایک مضمون میں آپ کے حسن و جمال کے کمال کو یوں بیان کرتے ہیں۔

''آپ کے اخلاق وخصائل اور صورت وسیرت ایسی پاکیزہ تھی کہ کتنے ہی غیر مسلم محض جمال جہاں آرا کو دیکھ کر مشرف باسلام ہو گئے۔''(۱۲)

حضرت حجۃ الاسلام علیہ الرحمۃ وسیع اخلاق کے مالک، متواضع اور منکسر المزاج تھے۔سب کے ساتھ نہایت شفقت ورافت سے پیش آتے۔علم دین حاصل کرنے والے طلباء، اہلِ حاجت اور فقراء پر خصوصی شفقت فرماتے۔ اپنے خدام اور عقیدت کیشوں کو خوب نوازتے۔ علماء کرام بالخصوص صدر الشریعہ اور صدر الافاضل کا بہت احترام فرماتے۔دین کی خدمت کا کوئی کام دیکھ کر اور اہل سنت کی کوئی انجمن، جماعت، یا جمعیت قائم ہونے کا سن کر بہت خوش ہوتے۔اگر کوئی بیماری، مشکل یا مصیبت پیش آجاتی تو اسے نہایت صبر وتحمل سے برداشت کرتے۔دیکھنے والے لوگ اور علاج کرنے والے معالج آپ کے صبر وتحمل اور سکون واطمینان کو دیکھ کر حیران رہ جاتے۔جب شب برأت آتی تو ظہر

(۱۱) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔۱۸ر جمادی الاول ۱۳۷۹ھ۔ص۴ (۱۲) ایضاً ص۶

سے لے کر شام تک سب سے معافی مانگتے۔ حتی کہ اپنے سے چھوٹوں کو بھی کہتے کہ اگر میری طرف سے کوئی بات ہوگئی ہو تو مجھے معاف کر دو۔ آپ کے اخلاق سے بڑے بڑے علماء و مشائخ بھی متاثر ہوئے۔ امیر ملت سید جماعت علی، علی پوری کو بھی آپ کے ساتھ بہت محبت تھی۔ چنانچہ ایک مرتبہ آپ کو وہ اپنے ساتھ علی پور سیداں بھی لے گئے تھے۔(۱۳)

استقامت علی الشریعت اور للّٰہیت جیسی خوبیاں آپ کی ذات میں بدرجہ اتم موجود تھیں۔ ان کا اظہار اکثر موقعوں پر ہوتا رہتا تھا۔ آپ حالات کے ساتھ خود نہ بدلتے تھے، بلکہ حالات کو بدل دیتے تھے۔ دنیوی وجاہت سے مرعوب ہونا آپ کے لئے اجنبی تھا۔ اس سلسلہ کا ایک واقعہ یوں ہے جب نجدیوں نے مدینہ طیبہ پر بم باری کی تھی اور مقابر و ماثر کے انہدام کا سلسلہ شروع کیا تھا۔ اس وقت لکھنو میں ''خدام الحرمین'' نام سے ایک انجمن قائم ہوئی تھی۔ جس کے سربراہ مولانا عبدالباری فرنگی محلی (م ۱۳۴۴ھ/۱۹۲۵ء) علیہ الرحمۃ تھے۔ اس وقت مسلمانوں میں بہت زیادہ ہیجان و اضطراب تھا۔ حرمین شریفین کی حفاظت و صیانت کے لئے ایک بڑا اجتماع لکھنؤ میں بلایا گیا۔ اس میں بریلی سے جماعت رضائے مصطفیٰ کا علماء پر مشتمل بہت بڑا وفد زیر قیادت حجۃ الاسلام لکھنؤ پہنچا۔ وفد کے چند حضرات یہ تھے۔

حضرت حجۃ الاسلام، حضرت مفتی اعظم محمد مصطفیٰ رضا، حضرت مولانا سید محمد میاں مارہروی، حضرت مولانا سید محمد نعیم الدین مراد آبادی اور حضرت مولانا حشمت علی خاں لکھنوی و دیگر علماء اراکین جماعت رضائے مصطفیٰ بریلی۔

مولانا عبدالباری نے لکھنؤ اپنے مالدار و روساء مریدین و معتقدین کے ہمراہ حضرت حجۃ الاسلام کے شاندار استقبال کا اہتمام کیا۔ جب حجۃ الاسلام ٹرین سے اتر رہے تھے تو مولانا عبدالباری نے مصافحہ کی کوشش کی مگر آپ نے ہاتھ روک لیا اور مصافحہ نہ کیا بلکہ فرمایا۔

''مصافحہ ہوگا، مگر پہلے وہ مسئلہ شرعی طریقہ سے طے ہو جانا چاہئے۔ جس کی وجہ سے آپ کی اور ہماری علیحدگی ہوئی ہے۔ مسئلہ طے ہونے تک آپ کے ہاں قیام نہ کروں گا۔ میرے ایک دوست یہاں پر ہیں ان کے ہاں میرا قیام ہوگا۔''

---

(۱۳) ایضاً۔ ص ۸

یہ واقعہ ایک عظیم استقبال کے موقعہ پر ہوا۔ مولانا عبدالباری فرنگی محلی ناکام واپس آگئے۔ ان کے لئے یہ صورت حال انتہائی ناگوار تھی۔ اس واقعہ کا پس منظر یہ تھا کہ تحریک خلافت اور تحریک ترک موالات کے دور میں مولانا عبدالباری ہندو لیڈر گاندھی سے بہت متاثر ہوئے۔ اسی دور میں ان سے کچھ ایسے کلمات وحرکات صادر ہوئے جو ایک مسلمان کی شان کے خلاف تھے۔ امام احمد رضا نے انہیں توجہ دلائی کہ آپ ان کلمات سے توبہ کریں۔ دونوں حضرات کے درمیان مراسلت جاری رہی۔ (۱۴)

مگر معاملہ طے نہ ہو سکا۔ اس بنا پر علماء اہل سنت ان سے خوش نہ تھے۔ مولانا عبدالباری کی ناگواری دیکھ کر حضرت صدرالافاضل مولانا سید محمد نعیم الدین اور مولانا عبدالقدیر صاحب بدایونی ان کے پاس تشریف لے گئے اور فرمایا کہ مولانا! آپ کو ناگوار نہ ہو۔ اس میں ناراضی کی کوئی بات نہیں۔ چونکہ امام احمد رضا کا شرعی فتویٰ آپ کے خلاف موجود ہے۔ آپ نے ان کے انتباہ کے باوجود اپنی غیر شرعی حرکات سے رجوع نہیں کیا۔ اس لئے حضرت حجۃ الاسلام نے اس شرعی ذمہ داری کی بنا پر محض دین کی خاطر ایسا کیا ہے۔ اگر انہیں دنیا رکھنی منظور ہوتی تو لکھنؤ میں آپ کی وجاہت اور آپ کے ساتھیوں کی کثرت دیکھ کر ضرور آپ سے مصافحہ فرمالیتے۔ مگر انہوں نے اس کی قطعاً پرواہ نہ کی، بلکہ شرعی فتویٰ کا احترام کیا اور حکم شرعی پر علانیہ عمل کر کے دکھایا ہے۔ حضرت صدرالافاضل کی اس تقریر پُرتاثیر کا مولانا عبدالباری پر گہرا اثر ہوا۔ انہوں نے اس سے متاثر ہو کر نہایت اخلاص کے ساتھ توبہ نامہ تحریر فرمادیا۔

جب یہ توبہ نامہ حضرت حجۃ الاسلام، حضرت مفتی اعظم اور ان کے رفقاء کے پاس پہنچا تو ان کی خوشی کی انتہا نہ رہی۔ سب کی آنکھوں میں مسرت کے آنسو چھلکنے لگے۔ ادھر مولانا عبدالباری نے فوراً کاروں کا اہتمام فرمایا اور حجۃ الاسلام، مفتی اعظم اور ان کے رفقاء کو نہایت محبت واحترام کے ساتھ اپنے دارالعلوم میں لائے۔ اس موقعہ پر جب حضرت حجۃ الاسلام اور مولانا عبدالباری کا آپس میں معانقہ ومصافحہ ہوا تو وہ منظر نہایت ہی پُر کیف، ایمان افروز اور

(۱۴) مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا بریلوی نے اس مراسلت کو "الطاری الداری لھفوات عبد الباری" کے نام سے تین حصوں میں جمع کیا اور جماعت رضائے مصطفیٰ بریلی نے ۱۹۲۰ء میں اسے شائع کیا۔ فقیر قادری عفی عنہ

قابلِ دید تھا۔ حضرت حجۃ الاسلام کی استقامت علی الشریعت، حضرت صدر الافاضل کی پُر خلوص مساعی اور مولانا عبد الباری کی للّٰہیت نے مل کر ایک عجیب نورانی سماں باندھ دیا۔ بعد ازاں مولانا عبد الباری کے زیر اہتمام محفل میلاد ہوئی۔ حضرت حجۃ الاسلام کے ہمراہ دار العلوم منظر اسلام بریلی کے طالب علم (جو بعد میں شیخ الحدیث بنے) مولانا محمد سردار احمد بھی تھے۔ حضرت حجۃ الاسلام کے ارشاد پر حضرت شیخ الحدیث نے مولانا عبد الباری کی خدمت میں فتاویٰ رضویہ کی جلد اول پیش کی۔ جسے مولانا عبد الباری نے نہایت مسرت و احترام کے ساتھ قبول کیا۔ (۱۵)

فخر المدرسین حضرت مولانا معین الدین اجمیری علیہ الرحمۃ کا انہماک اور ذوق چونکہ تدریس میں تھا۔ اس لئے انہیں ابتداً علماء دیو بند کی وہ تصانیف کے مطالعہ کا وقت نہ ملا جن کی توہین آمیز عبارات پر علماء حرمین شریفین نے ان پر فتویٰ کفر صادر فرمایا۔ اس لئے مولانا اجمیری ابتداً علماء دیو بند کی تکفیر میں خاموش تھے۔ بلکہ جن علماء نے برصغیر میں ان عبارات کے قائل کو کافر کہا ان سے ان کے روابط نہ تھے۔ تکفیر کے قائل علماء سے یک گونہ اظہار ناراضی فرماتے۔ امام احمد رضا ان علماء میں تھے جن سے مولانا اجمیری بوجہ تکفیر ناراض تھے۔ ۱۳۳۷ھ / ۱۹۱۹ء میں حجۃ الاسلام غالباً اجمیر میں تشریف فرما ہوئے۔ مسئلہ تکفیر پر مولانا اجمیری سے مراسلت ہوئی۔ جس کا نتیجہ یہ نکلا کہ مولانا اجمیری مسئلہ تکفیر میں دیگر علماء حرمین و برصغیر کے ہم نوا ہو گئے۔ حجۃ الاسلام اور مولانا اجمیری کی مراسلت سے چند مکتوبات پیش خدمت ہیں۔ (۱۶)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

نَحْمَدُهٗ وَنُصَلِّيْ عَلٰى رَسُوْلِهِ الْكَرِيْمِ

جناب مولوی معین الدین صاحب۔ مَاهُوَ الْمَسْنُوْنُ۔ گرامی نامہ ملا۔ مجھے اگر آپ صاف صاف الفاظ میں یہ تحریر فرمادیں کہ

"دیو بندی و گنگوہی وغیرہ انفار کے وہ کلمات جو حسام الحرمین میں ان کی کتابوں سے بحوالہ صفحہ وسطر

---

(۱۵) ا ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۱۸ / جمادی الاولی ۱۳۷۹ھ ص ۷

ب مکتوب مولانا تقدس علی بریلوی از پیر گوٹھ بنام فقیر قادری عفی عنہ۔ محررہ یکم صفر المظفر ۱۴۰۷ھ

(۱۶) مراسلت کے یہ مکتوبات حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے کتب خانہ میں محفوظ ہیں۔

پیش کئے۔آپ نے ایسا مسکت جواب دیا کہ ان کے پاس سوائے خاموشی کے اور کوئی جواب نہ تھا۔بے شمار مطالبات کے باوجود وہ دیوبندی آپ کی تحریر کا جواب نہ دے سکے، نہ تحریری نہ تقریری۔اس تحریری مناظرہ کے بعد آپ کے علاقہ میں دیوبندیت کو کافی ذلت اٹھانا پڑی۔(۱)

تحریک خاکسار (بیلچہ پارٹی) اگرچہ ایک نیم فوجی اور سیاسی تحریک تھی، مگر یہ لوگ اپنے بانی علامہ مشرقی کے زیر اثر عقائد حقہ سے بھی برگشتہ ہو گئے تھے۔دھاری وال ضلع گورداسپور میں خاکساریوں نے سیاست کے روپ میں اپنے عقائد کی تبلیغ شروع کر دی۔حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ خود وہاں پہنچے تا کہ وہاں کے سادہ لوح مسلمانوں کو ان کے باطل نظریات سے آگاہ کریں۔خاکساریوں نے آپ کو مناظرہ کا چیلنج دیا۔آپ نے فوراً قبول کیا۔وہیں مناظرہ منعقد ہو گیا۔اس مناظرہ میں انہیں شکست فاش ہوئی۔جب لوگوں پر ان کے عقائد واضح ہوئے تو وہ ان سے متنفر ہو گئے۔اس طرح خاکساریوں نے وہاں سے چلے جانے میں عافیت دیکھی۔یہ مناظرہ بھی غالباً ۱۹۴۶ء میں ہوا۔(۲)

---

(۱) روایت چوہدری محمد اسمٰعیل مقیم چک ۲۰۸ فیصل آباد۔

(۲) ایضاً

# تاجدارِ کشورِ ولایت

ایمان وایقان کی ایسی پختگی کہ اعمالِ صالحہ بلاتکلف صادر ہوں، کے نتیجے میں حاصل ہونے والا عرفان اور قلبِ صافی پر اللہ کریم جل وعلا اور مصطفیٰ کریم ﷺ کی جناب سے وارد ہونے والا فیضان جس قدر عام اور متواتر ہوگا درجہ ولایت اسی قدر بلند ہوگا۔ مگر ولی کے قلبِ صافی کے واردات اور احوال کا علم وادراک درجہ ولایت سے کم کسی شخص کے لئے ممکن نہیں۔ عنوان مذکور پر درج ذیل سطور ایک ظاہر بین طالب علم کی کوشش ہے۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو نہ صرف اقلیم علوم میں اقتدار حاصل تھا بلکہ کشورِ طریقت کے بھی آپ تاجدار تھے۔ احکامِ شریعت اور سنتِ نبوی پر عمل سب سے بڑی کرامت ہے اور اسی کا نام ولایت اور طریقت ہے۔ حضور اقدس سیّد عالم ﷺ کے اقوال کا نام شریعت ہے۔ آپ کے اقوال وارشادات پر عامل شریعت پر عامل ہے۔ طریقت حضور ﷺ کے افعال ہیں۔ آپ کی اتباع میں آپ کے افعال کا ادا کرنا طریقت کا حاصل کرنا ہے۔ حقیقت حضور ﷺ کے احوال کا نام ہے۔ جو احوالِ مصطفیٰ کے کسی حصہ سے بہرہ ور ہوا وہ اسی مناسبت سے حقیقت کی منازل طے کر گیا اور بے مثال علومِ مصطفیٰ کا نام معرفت ہے۔ اگر کسی خوش بخت کو ان علوم سے کچھ حصہ ملا ہو تو وہ معرفت کے مقام پر فائز ہوگیا۔ الحمد للہ ولایت کے تمام مراتب حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو حاصل تھے۔

شریعت، طریقت، حقیقت اور معرفت میں باہم تخالف نہیں۔

غوث الامت، اسی صدی کے مجدد، امام احمد رضا قدس سرہ نے اس بارے میں اپنے رسالہ ''مقال العرفاء'' میں جو کچھ لکھا ہے اس کا خلاصہ یہ ہے۔

''شریعت اصل ہے اور طریقت فرع، شریعت منبع ہے اور طریقت اس سے نکلا ہوا دریا، شریعت پر ہی طریقت کا مدار ہے۔ شریعت سے دوری اللہ سے دوری ہے، بے دینی ہے اور زندقہ ہے''

''حضرت علی رضی اللہ عنہ فرماتے ہیں۔

قَصَمَ ظَهْرِیْ رَجُلَانِ جَاهِلٌ مُتَنَسِّکٌ وَعَالِمٌ مُتَهَتِّکٌ

دو شخصوں نے میری پیٹھ توڑ دی، جاہل عابد اور عالم بے عمل"

"حضور غوث پاک فرماتے ہیں۔

"ولی کی کرامت یہ ہے کہ اس کا فعل نبی ﷺ کے قول کے قانون پر ٹھیک اترے۔"

اکابر صوفیہ کرام کے ان ارشادات کی روشنی میں جب حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی مبارک زندگی کی طرف دیکھتے ہیں تو یوں محسوس ہوتا ہے کہ اس دور میں آپ بے مثال صاحبِ طریقت ولی اللہ تھے۔ زہد و تقوی اور اتباع سنت آپ کی طبیعت ثانیہ تھا، آپ کے تمام اقوال و افعال، حرکات و سکنات اور نشست و برخاست میں اتباعِ سنت کی جلوہ گری ہوتی۔ اور بلا تکلف اتباعِ سنت کی یہ کیفیت زمانہ طالب علمی سے ہی ضرب المثل بن گئی تھی۔

حافظ الحدیث مولانا عبدالعزیز شیخ الحدیث مبارک پور، اعظم گڑھ (انڈیا) آپ کے ہم درس ساتھی ہیں، وہ آپ کے بارے میں فرماتے ہیں۔

"اجمیر مقدس کا پورا دور طالب علمی میرے سامنے ہے۔ زمانہ طالب علمی میں پاک اور ستھری زندگی ہے جو ریاضت و مجاہدہ کے بعد بھی دشوار ہے۔ کم کھانا، کم بولنا، کم سونا، شب و روز تحصیلِ علم میں مصروف رہنا، آپ کا معمول تھا۔ سلسلہ کے وظائف اور نماز با جماعت کے پابند تھے۔ خشیت ربانی کا یہ عالم تھا کہ نماز میں جب امام سے آیت ترہیب سنتے تو آپ پر لرزہ طاری ہو جاتا، حتی کہ پاس والے نمازی کو محسوس ہوتا تھا۔ یہ طالب علمانہ مقدس زندگی کی کیفیات ہیں۔ اس سے آپ کی روحانیت کا اندازہ ہو سکتا ہے اور آپ کے مقامِ رفیع کا پتہ چل سکتا ہے۔ بلاشبہ حضرت موصوف مجمع البحرین تھے۔ جامع منقول و معقول تھے۔ علم و عمل کے جامع تھے۔ کمالات ظاہری و باطنی سے آراستہ تھے۔ بزرگان دین سلف صالحین کے نمونہ تھے۔ الباقیات الصالحات سے تھے۔"(۱)

(۱) ماہنامہ نوری کرن بریلی۔ مارچ و اپریل ۱۹۶۳ء، ص ۲۸

مشہور دانشور جناب پروفیسر جناب محمد اسحٰق گورنمنٹ کالج لائل پور نے کچھ عرصہ آپ کی زندگی کے معمولات کو دیکھا۔انہوں نے جو کچھ آپ کے بارے میں تاثر لیا اس کا ایک حصہ یہ ہے۔

''مولانا مرحوم (حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) صرف ایک عالم دین ہی نہ تھے، بلکہ بہت بڑے صوفی بھی تھے۔ان کے الفاظ تصوف کی چاشنی سے مزین ہوتے تھے۔موجودہ ماحول میں جبکہ اکثر صوفی شریعت مطہرہ کی لفظی پابندیوں کے قائل نہیں ہوتے۔مولانا کی شخصیت علم وعمل اور قول وفعل میں ایک حسین امتزاج تھی۔ان کی شخصیت کا تصور کرتے ہوئے مجھے امام مالک علیہ الرحمۃ کے وہ الفاظ نہیں بھولتے جو انہوں نے ایک مکمل صوفی اور باکمال فقیہ کے بارے میں ارشاد فرمائے تھے۔ فرماتے ہیں۔

"مَنْ تَصَوَّفَ وَلَمْ تَفَقَّهْ فَقَدْ تَذَنْدَقَ وَمَنْ تَفَقَّهَ وَلَمْ تَصَوَّفْ فَقَدْتَفَسَّقَ وَمَنْ جَمَعَ بَيْنَهُمَا فَقَدْ تَحَقَّقَ"

فرمایا جو انسان تصوف کا دعویدار تو ہوگیا مگر تفقہ فی الدین کی منزل طے نہ کی تو بے شک اس نے زندقہ کی روش اختیار کی اور جو صرف فقیہ ہوگیا فقہ میں مہارت تامہ حاصل کرگیا مگر تصوف کی آمیزش سے سوز دروں حاصل نہ کرسکا تو یقیناً فاسقوں کی راہ چلا۔مگر جو انسان تصوف کی حلاوت اور فقہ کی ملاحت کو پالیتا ہے اور تصوف وفقہ کا امتزاج حاصل کرلیتا ہے تو صحیح معنوں میں محقق ہوجاتا ہے۔

حضرت علی کرم اللہ وجہہ نے فرمایا تھا۔

"اَلْعَمَلُ بِدُوْنِ الْعِلْمِ مَلَالٌ وَالْعِلْمُ بِدُوْنِ الْعَمَلِ وَبَالٌ"

حقیقت ہے کہ علم اور عمل دونوں ہی معرفتِ خداوندی کے لئے ضروری ہیں، کہا جاتا ہے کہ تصوف وفقہ کا امتزاج ایسا ہیولیٰ ہے جس کا اس مادیت کے دور میں متشکل ہونا محال ہے۔مگر مولانا مرحوم (حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) کی شخصیت اس کلیہ سے ایک اہم استثناء ہے۔آپ کا وجود اس مادیت کے دور میں علم وعمل کے اجتماع کا حسین مظہر تھا۔

اللہ اللہ! سارادن قال اللہ تعالیٰ اور قال رسول اللہ ﷺ کہنے والی زبان ساری ساری رات سراپا نیاز ہوکر اپنی عبدیت کا نہایت خشوع وخضوع سے اظہار کیا کرتی تھی ۔ دیکھنے والے حیران وپریشان تھے کہ انتھک انسان کیا آرام کے مفہوم سے بھی شناسا ہے یا نہیں اور یہی پیہم مشقت اور عشقِ نبوی کی شدت آخری ایام تک قائم رہی ۔'' (۲)

اولیاء اللہ کی کرامت اور استقامت حضور اقدس سلطان رسالت ﷺ کی اتباع سے ہوتی ہے حضور اکرم ﷺ نے سلطان عالم ہونے کے باوجود ہمیشہ آخرت کو دنیا پر ترجیح دی ۔ دنیا سے بے رغبتی اور توشہءِ آخرت کی فکر اولیاء اللہ کی سب سے بڑی ممتاز نشانی ہے ۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ ہمیشہ اسی طریق پر قائم رہے ۔ خاندانی طور پر زمیندار تھے مگر کبھی بھی اس طرف توجہ نہ دی ۔ آپ کے بھائی ہی زمین کا انتظام واہتمام کرتے ۔ اعراض عن الدنیا اور اقبال علی العقبیٰ کے ایسے کمال مرتبہ پر فائز تھے کہ شاید وباید ۱۹۴۷ء میں بے سروسامانی کے عالم میں ہجرت فرمائی ۔ ہجرت کے بعد نانِ شبینہ اور اہلِ خانہ کے سر چھپانے کے لئے معمولی مکان مہیا کرنا ہر مہاجر کی سب سے بڑی ضرورت ہوتی ہے ۔ سالہا سال اس کے حصول میں صرف ہوجاتے ہیں ۔ مگر اللہ اللہ! حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے پاکستان میں آتے ہی بھکھی شریف (ضلع منڈی بہاؤالدین) اور پھر ساروکی (ضلع گوجرانوالہ) میں درس وتدریس کا سلسلہ شروع فرمادیا ۔ صبح وشام قال اللہ وقال الرسول کا وظیفہ رہا، اس افراتفری، بے سکونی اور اضطرابی حالات میں بھی بھکھی شریف جمعرات کو پہنچ کر دوسرے روز کمال اطمینان سے جمعہ کا خطبہ دیا ۔

اہلِ کمال کے لئے یہ ایک مشکل نمونہ ہے، اہل وعیال کی گذر اوقات کے لئے مکان اور زمین کی الاٹ منٹ کے لئے کبھی خود کوشش نہ فرمائی جو میسر آیا اسی پر قناعت فرمائی ۔ ہجرت کے چند ماہ بعد جب خونی فسادات میں کمی آئی تو اہل وعیال کو پاکستان چھوڑ کر مرکز علم وعرفان بریلی میں دوبارہ تشریف لے گئے اور وہاں اسی طرح درس حدیث شروع کردیا جیسا کہ تقسیم سے چند ہفتے پہلے تک جاری تھا ۔ کچھ وقت کے بعد پاکستان وہندوستان کی حکومتوں نے آزادانہ

(۲) ماہنامہ نوری کرن، بریلی، مارچ واپریل ۱۹۶۳ء ۔ ص ۵۰

آمدورفت پر ویزا کی پابندی عائد کردی۔اس طرح آپ کو مجبوراً پاکستان واپس آنا پڑا۔مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ خاں بریلوی اور صدر الشریعۃ مولانا محمد امجد علی اعظمی علیہما الرحمۃ کے ایما واشارہ پر لائل پور کو مستقل طور پر مرکز علم وعرفان بنایا۔ فیصل آباد (لائل پور) کے قیام کے ابتدائی ایام میں کرایہ کے معمولی مکان میں اہل وعیال کو ٹھہرایا اور خود محلّہ سنت پورہ اور پھر گول باغ میں تدریس شروع فرمادی ۔طبیعت میں کمال استغناء تھا، بے سروسامانی کا عالم، اجنبی ماحول اور غیروں کی بھرپور رکاوٹوں کے باوجود توکلاً علی اللہ کام شروع کردیا۔ان دنوں نہ طلباء کی رہائش اور خوراک کا معقول بندوبست تھا اور نہ دیگر اساتذہ کے مشاہرہ کا خاطر خواہ انتظام ہوسکا تھا۔بعض اساتذہ اپنی مجبوریوں سے بغیر مشاہرہ کے کام نہ کرسکے اور رخصت واجازت لے کر دیگر مقامات کو چلے گئے۔اگر آپ چاہتے تو ابتداء سے ہی حالات بہتر ہوسکتے تھے۔مگر طبیعت کا استغناء دست سوال کرنے سے منع کرتا تھا۔(۳)

اعراض عن الدنیا اور اقبال علی العقبیٰ کے صلہ میں اللہ تعالیٰ اپنے بندوں پر جو انعامات فرماتا ہے وہی انوار و برکات آپ پر بھی وارد ہوئے اور تھوڑے ہی عرصہ بعد لوگوں نے دیکھا کہ مخلوق سے اعراض کرنے والا یہ بندۂ خدا مخلوق کا مخدوم بنا۔عزت ودولت اس کے قدموں پر نثار تھی۔مگر اس حال میں بھی وہ اللہ کی طرف متوجہ رہا۔

علوم ظاہری سے ممتاز علماء نے آپ کو اپنا ماویٰ وملجا بنالیا اور اس دور کے سربرآوردہ مشائخ عظام نے آپ کے وجود مسعود کو نشانِ کرامت سمجھا۔اپنی نجی مجالس میں اور اجلاس عام میں اس امر کا ظہار فرمایا کہ شیخ الحدیث مولانا محمد سردار

---

(۳) مولانا عبدالکریم سابق مدرس جامعہ رضویہ فیصل آباد، حال خطیب راولپنڈی کینٹ اپنے ایک مکتوب محررہ ۸ رمضان مبارک ۱۴۰۴ھ /۸ جون ۱۹۸۴ء میں لکھتے ہیں۔

''جب یہ ناچیز شروع شروع میں حضرت صاحب (شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) کے پاس بطور مدرس حاضر ہوا حضرت صاحب نے میری تعلیم، عقیدہ ، استاد صاحب کے بارے میں پوچھا۔یقین آنے پر مجھے مدرس کی حیثیت سے رکھ لیا گیا۔نہ تو میں نے تنخواہ کی مقدار کا ذکر کیا اور نہ ہی حضرت صاحب نے تنخواہ کا تعین فرمایا۔چونکہ بندہ عیال دار تھا اور مدرسہ، مسجد اور طلباء کے خرچ اخراجات سے بھی واقف تھا اور اپنے بچوں کا میں خود کفیل تھا۔ذریعہ معاش اور کوئی نہیں تھا، شرم کے مارے ان حالات میں حضرت صاحب سے کچھ عرض بھی نہ کرسکا۔آخر ایک روز رہا نہ گیا حضرت صاحب سے عرض کردیا۔مجھے حضرت صاحب نے بیس روپے عطا فرمائے اور سارے حالات بھی بیان فرمائے، مگر میرے اخراجات کے لئے اتنی رقم کافی نہ تھی۔لہٰذا مجبوراً میں نے ساری کیفیت عرض کرکے رخصت لے لی۔''

احمد اللہ تعالٰی کی نشانیوں میں سے ایک نشانی ہیں۔علم وعمل کے حسین امتزاج، شریعت وطریقت کے مرج البحرین اور سب سے بڑھ کر اپنے آقا ومولا جناب رسالت مآب ﷺ کے عاشق صادق اپنے دور میں بے مثیل و بے عدیل تھے۔

حکیم الامت مولانا مفتی احمد یار خاں بدایونی (م ۱۳ رمضان ۱۳۹۱ھ / نومبر ۱۹۷۱ء) علیہ الرحمۃ نے اپنے صاحبزادہ مولانا اقتدار احمد خاں کو وصیت فرمائی۔

''..........تمہارے ہاتھ میں دو دامن ہوں گے اور تم دونوں کے قدموں سے لگے رہو گے تو کامیاب ہو گے۔شریعت میں ہمارے حکم پر عمل کرنا اور طریقت میں حضرت شیخ الحدیث مولانا محمد سردار احمد مدظلہ کے طریقہ پر عمل کرنا..........'' (۴)

شیخ الاسلام خواجہ محمد قمر الدین سیالوی (م ۱۷ رمضان ۱۴۰۱ھ / ۲۰ جولائی ۱۹۸۱ء) نے بھی دیگر اکابر کی طرح کوشش کی کہ پاکستان بننے کے بعد حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سیال شریف میں رہ کر تدریس کا کام شروع کریں۔لیکن آپ نے فیصل آباد کو اپنی توجہ کا مرکز بنالیا۔اس کے بعد جب بھی حضرت شیخ الاسلام فیصل آباد تشریف لاتے تو فیصل آباد والوں کو ہمیشہ حضرت کی عظمت کا احساس دلاتے اور فرماتے۔

''لائل پور والو! تم بڑے خوش قسمت ہو کہ تمہارے شہر میں شیخ الحدیث حضرت مولانا محمد سردار احمد مدظلہ جیسی علم وعرفان کی جامع ہستی موجود ہے۔تمہیں اس پر فخر کرنا چاہئے۔''

ایک مرتبہ دن کو حضرت شیخ الاسلام علیہ الرحمۃ جامعہ رضویہ فیصل آباد میں تشریف لائے۔مدرسہ میں اسباق شروع تھے۔آپ نے مدرسہ میں داخل ہونے سے پہلے ہی اپنا جوتا اتار لیا۔خدام نے عرض کیا کہ حضور! مدرسہ تو ابھی آگے ہے۔آپ نے فرمایا۔

''تمہیں معلوم نہیں، یہ وہ مقام ہے جہاں ہمیشہ قال اللہ اور قال رسول اللہ کی صدائیں بلند ہوتی ہیں۔یہاں عشقِ مصطفٰی ﷺ کی لازوال دولت تقسیم ہوتی ہے۔دیکھو تو سہی اور ذرا غور سے سنو۔اس

(۴) قلمی یادداشت مفتی اقتدار احمد خاں نعیمی مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

وقت بھی یہی آواز پہنچ رہی ہے۔ یہ آواز عاشق رسول، اللہ کے ولی حضرت مولانا محمد سردار احمد مدظلہ کی ہے۔ ہر مسلمان پر ان کی توقیر و تعظیم واجب ہے۔'' (۵)

اولیاء اللہ عموماً اپنی کرامات کو حتی المقدور مخفی رکھتے ہیں۔ کسی خاص موقعہ پر غیروں پر اتمامِ حجت، اپنوں کی تسکینِ خاطر یا مناسب مصلحت کے تحت ہی ان سے کرامات کا ظہور ہوتا ہے۔ یہی حال اور مسلک حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کا تھا۔ آپ کی انتہائی کوشش ہوتی کہ شریعت پر استقامت رہے (اگرچہ یہ خود بہت بڑی بلکہ سب سے بڑی کرامت ہے) تاہم بعض مواقع پر آپ سے دیگر کرامات کا صدور بھی ہوا۔

مولانا سید محمد جلال الدین شیخ الحدیث دار العلوم محمدیہ نوریہ رضویہ بھکھی شریف ضلع منڈی بہاؤالدین بیان کرتے ہیں۔ کہ میرے طالب علمی کے دور میں ہمارے استاد جامع معقول و منقول علامہ سلطان احمد مدظلہ نے شرح ملا جامی کی تدریس کے دوران مجھ سے فرمایا کہ تم اپنے پیر و مرشد حضرت سید نور الحسن شاہ صاحب کیلانوالہ سے عرض کرنا کہ سماعِ موتی سے کلام باری کا مسئلہ کس طرح حل ہوتا ہے۔ ان کا اشارہ اس طرف تھا کہ جس طرح کلام ذات باری بے مثل اور بے صوت ہے۔ کچھ ایسا ہی معاملہ سماع موتی سے ہے۔ یہاں کلام اور سماعت اسبابِ عادی پر موقوف ہوتے ہیں۔ عرض کرنے پر حضرت پیر و مرشد نے فرمایا کہ مسئلہ سمجھنے کے لئے مولانا خود تشریف لائیں۔ حضرت شاہ صاحب کا بیان ہے جب میں دورہ حدیث پڑھنے بریلی حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے حضور حاضر ہوا تو ایک روز دورانِ سبق سماعِ موتی کی بات چل نکلی۔ آپ نے اس پر قرآن و حدیث اور کلمات علماء سے بے شمار دلائل دیئے۔ میں نے عرض کیا۔

''یہ تو قال تھا۔ حال سے مسئلہ کی وضاحت فرمائیں''

اس پر حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے تبسم کناں صرف اتنا فرمایا کہ ''پھر کسی وقت......''

(۵) ا قلمی یادداشت مولانا بشیر احمد مالک رضی کتب خانہ ارشد مارکیٹ فیصل آباد، مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور۔
ب مکتوب مولانا علی احمد سندیلوی، لاہور بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۳۰ نومبر ۱۹۸۵ء

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بریلی سے فیصل آباد آ گئے۔ اکثر ملاقات ہوتی مگر یہ مسئلہ سامنے نہ آیا۔ آپ کے وصال کے چھ ماہ بعد میں آپ کے مزار پرانوار پر حاضر ہوا۔ مراقبہ کیا۔ مراقبہ میں آپ نے مجھ سے کافی دیر تک کلام فرمایا اور پھر مجھے یاد دلایا کہ شاہ صاحب! دیکھئے یہ آپ کے اس سوال کا جواب ہے جو آپ نے آج سے پندرہ سال پہلے بریلی میں دورہ حدیث پڑھتے ہوئے کیا تھا۔"

پھر فرمایا۔

"اولیاء اللہ زندہ ہوتے ہیں۔ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کے توسل سے ان پر احوال پیش کئے جاتے ہیں۔ اس کی نشانی یہ ہے کہ چند ماہ ہوئے کیا آپ کو وہ فلاں واقعہ پیش نہیں آیا۔"

شاہ صاحب فرماتے ہیں کہ جس واقعہ کی طرف حضرت نے اشارہ فرمایا وہ آپ کے صال کے بعد مجھے پیش آیا تھا۔

اس کے بعد آپ نے فرمایا۔

"اَلْآنَ كَمَا كَانَ . یعنی جس حالت میں ہم اولیاء اللہ وصال سے پہلے ہوتے ہیں وہی حالت بعد وصال ہوتی ہے۔" (۶)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی عادت یہ تھی کہ جس جگہ بھی جاتے وہاں کے اولیاء اللہ کے مزارات پر ضرور حاضری دیتے۔ لاہور میں حضور داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ تو اکثر حاضری ہوتی۔ مہینے میں دو تین بار تو معمول کی حاضری تھی۔ ایسا محسوس ہوتا تھا صاحبان مزار بالخصوص حضور داتا گنج بخش رحمۃ اللہ علیہ سے آپ کو ایک خاص نسبت قلبی تھی۔ اہلِ نظر کا کہنا ہے کہ داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ کے حضور مراقبہ میں آپ پر عجیب روحانی کیفیات وارد ہوتیں۔ ایسا محسوس ہوتا کہ آپ اپنی معروضات پیش کر رہے ہیں۔

---

(۶) حضرت مولانا سید محمد جلال الدین (بھکھی) نے یہ واقعہ فقیر غفرلہ القدیر سے ۲۲ ربیع الاول ۱۴۰۴ھ کو محبت بھرے لہجہ میں یوں بیان فرمایا کہ حاضرین کی آنکھوں سے آنسو آ گئے۔

نوٹ: افسوس کہ ۱۴ ربیع النور ۱۴۰۶ھ/۲۷ نومبر ۱۹۸۵ء کو شاہ صاحب موصوف کا انتقال ہو گیا ہے۔ فقیر قادری عفی عنہٗ

بقیہ السلف مولانا مفتی عزیز احمد بدایونی مقیم گڑھی شاہو لاہور اپنے ایک بیان میں فرماتے ہیں۔

''داتا دربار میں آپ خاص مراقبہ فرماتے۔ وہیں سے فیض لیتے۔ انہی کے اشارہ سے جامعہ رضویہ قائم ہوا۔''(۷)

حضرت مفتی صاحب یہ حقیقت بیان کرتے ہوئے بڑے محتاط معلوم ہوتے تھے۔ نہ معلوم ان الفاظ کے پس پردہ کتنے حقائق پوشیدہ ہیں۔

اسی سلسلہ میں صوفی محمد قمر الدین فیصل آباد کا بیان بھی قابل توجہ ہے۔

''حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ داتا دربار میں ایسے مودب کھڑے ہوتے کہ گویا ان سے ہم کلام ہو رہے ہیں۔''(۸)

اسی تعلق قلبی اور روحانی نسبت کی پختگی کے سبب حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے جنازہ مبارکہ میں جہاں ہزاروں علماء و مشائخ اور لاکھوں مسلمانوں نے شرکت فرمائی وہاں اہلِ نظر نے اکثر اولیاء اللہ کو بھی آپ کے جنازہ مبارکہ میں تشریف فرما پایا۔ مولانا صاحبزادہ سید فیض الحسن زیب سجادہ آلومہار (ضلع سیالکوٹ) نے بیان کیا۔

''آپ کے جنازہ میں حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ بھی تشریف فرما ہوئے۔''(۹)

---

(۷) حضرت عزیز احمد قادری بدایونی نے یہ واقعہ مولانا عبدالحکیم شرف قادری علیہ الرحمہ کی موجودگی میں ۲۱ صفر ۱۴۰۴ھ کو فقیر غفرلہ القدیر سے بیان فرمایا۔

(۸) قلمی یادداشت صوفی قمر الدین فیصل آباد۔ مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

(۹) روزنامہ غریب، لائل پور ۹ مارچ ۱۹۶۳ء، ص ۳

نوٹ: حضور داتا گنج بخش قدس سرہ کی جنازۂ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ میں بطور برکت، شرکت اور جنازہ پر بارش انوار محسوس کرنے کی خبر جب مشہور ہوئی تو بعض احباب نے اسے حیرت انگیز نگاہوں سے دیکھا اور اس کو بصورت استفتاء علماء کے سامنے پیش کیا کہ کیا ایسا ممکن ہے؟ مولانا ابوسعید محمد امین سابق مفتی جامعہ رضویہ لائل پور نے شرعی دلائل سے ثابت کیا کہ ایسا ممکن ہے، بلکہ واقع ہے اور بعض اولیاء اللہ سے ایسا منقول ہے۔ تفصیلی فتویٰ ملاحظہ ہو۔ (ہفت روزہ محبوب حق لائل پور، مجریہ ۳ جنوری ۱۹۶۴ء۔ ص ۵

اولیاء کاملین اکثر و بیشتر اپنے حالات و مقامات سے متعلق سکوت اختیار فرمایا کرتے ہیں، لیکن گاہے گاہے ان کی زبان فیض ترجمان سے حقیقت کے بارے میں چند واضح اشارات مل جاتے ہیں۔ ایسا ہی ایک مرتبہ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سے ہوا۔ مشہور محقق اور دانشور چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ (حال مقیم اسلام آباد) اپنے ایک مکتوب میں لکھتے ہیں۔

''ایک وقت ایسا آیا کہ آپ نے خطبہ جمعہ میں فرمایا کہ وہ تو داتا صاحب کی طرف سے چوکیدار مقرر ہیں اور چوکیدار کا فرض ہے کہ بتائے، فلاں دین کا چور ہے، اس سے بچو۔'' (۱۰)

عشقِ مصطفیٰ ﷺ کی دولت وہ نعمت ہے جس کی بدولت عاشقانِ مصطفیٰ بارگاہِ مصطفیٰ ﷺ کے حضوری بنتے ہیں اور اصطلاح صوفیہ کے مطابق انہیں فنافی الرسول کا عظیم مقام و منصب نصیب ہوتا ہے۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کا آقائے کون ومکان جناب رحمۃ للعالمین ﷺ سے عشق محبت ضرب المثل بن چکا تھا۔ دوست و دشمن سبھی اس کے معترف تھے۔ اسی عشق مصطفیٰ ﷺ کی برکت سے آپ فنافی الرسول کی منزل پر فائز تھے۔

چنانچہ آپ کے معاصر جلیل القدر مشائخ عظام نے اس کا اعتراف کیا ہے۔ اسی سلسلہ میں حضرت خواجہ محمد قمر الدین سیالوی حضرت میاں جمیل احمد شرقپوری، حضرت مولانا سید احمد سعید کاظمی، حضرت مولانا ابوالبرکات سید احمد قادری، مولانا سید زاہد علی لائل پوری اور مولانا مفتی محمد عبدالقیوم ہزاروی وغیرہ مشائخ و علماء کا متفقہ بیان ہے کہ

''حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ فنافی الرسول کے مقام پر فائز تھے۔'' (۱۰۔ا)

عشقِ مصطفیٰ ﷺ میں آپ کو ایسی فنائیت حاصل تھی کہ اس کے اثرات آپ کی مجلس کے حاضرین پر محسوس ہوتے۔ حدیث پاک کی تدریس کے وقت طلباء اور علماء اور جلسہ عام میں ذکر مصطفیٰ ﷺ کی مجلس میں عوام الناس پر وہی اثرات مرتب ہوتے جو آپ کے قلب مبارک پر وارد ہوتے۔ یہ عشق مصطفیٰ ﷺ کی برکت ہے کہ سنت مصطفیٰ پر عمل نہ صرف

---

(۱۰) مکتوب چوہدری مختار احمد انور ایڈووکیٹ۔ بنام فقیر قادری عفی عنہ محررہ ۱۲ مئی ۱۹۸۵ء

(۱۰۔ا) تفصیل کے لئے مذکورہ اکابر کے قلمی بیانات مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور دیکھے جاسکتے ہیں۔

آسان ہوتا ہے بلکہ ان کی ادائیگی میں لذت بھی محسوس ہوتی ہے۔آپ کی مجلس کے حاضرین اور سفر و حضر کے خدام کا بیان ہے کہ

''حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ شریعت کی اس قدر پاسداری فرماتے کہ مستحبات تک کو یوں ادا فرماتے کہ گویا ضروری ہیں۔''(۱۱)

مولانا سید حسین الدین شاہ مہتمم جامعہ غوثیہ رضویہ سبزی منڈی راولپنڈی نے ۸ ربیع الاول ۱۴۰۴ھ کو ایک ملاقات میں فرمایا۔

''حضرت قبلہ شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سنت کی ادائیگی بلا تکلف اور بلا تصنع فرماتے۔یوں محسوس ہوتا تھا کہ فعل سنت آپ کی طبیعت کا حصہ بن چکا ہے۔شعوری اور غیر شعوری طور پر آپ کے تمام کام سنت کے مطابق ہوتے۔''

سنت مصطفیٰ ﷺ کی بلا تکلف مکمل اتباع صرف اولیاء اللہ کو حاصل ہوتی ہے۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے انہی بلند پایہ علمی وروحانی کمالات سے نہ صرف برصغیر کے مسلمان مستفیض ہوئے بلکہ عالم اسلام کے علماء نے آپ کو قبولیت کی نگاہوں سے دیکھا اور آپ سے استفاضہ کیا۔مولانا محمد معین الدین شافعی مہتمم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد فرماتے ہیں۔

''۱۹۵۶ء میں جب آپ دوسری مرتبہ حرمین شریفین میں حاضر ہوئے تو مصر،حجاز،اور شام وغیرہ کے علماء نے آپ سے سند حدیث اور سلاسل طریقت میں اجازت حاصل کی۔''(۱۲)

سوانح نگاری میں محض خواب کی بنیاد پر کسی واقعہ یا حقیقت کا تعین نہیں کیا جا سکتا تاہم نیک لوگوں کے خواب مبشرات کا درجہ رکھتے ہیں۔ایسے خواب کسی حقیقت کے تعین میں دیگر خارجی دلائل کے ساتھ بطور شواہد پیش ہو سکتے ہیں۔

---

(۱۱) قلمی یادداشت مولانا شمس الزمان قادری،مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

(۱۲) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین شافعی،مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ ایک کامل ولی اللہ تھے۔ یہ بات شک سے وراء ہے۔ گذشتہ سطور میں آپ نے اس بارے میں جو پڑھا۔ وہ اس سلسلہ میں کافی ہے۔ تاہم اس مقام پر ان چند خوابوں کا تذکرہ دلچسپی سے خالی نہ ہوگا جن کا تعلق آپ کی ذات سے ہے۔

جناب بابا کریم بخش مقیم گؤشالہ کچی آبادی، فیصل آباد نے مولانا مفتی محمد امین مہتمم جامعہ امینیہ رضویہ فیصل آباد سے بیان کیا کہ میں نے خواب میں ایک شخص کو تانگے پر کچھ اعلان کرتے دیکھا۔ جب میں تانگے کے قریب ہوا تو اعلان کرنے والے نے نیچے اتر کر مجھے کہا کہ

"بابا! تو بھی اعلان سن لے کہ جو شخص نجات چاہتا ہے مولانا محمد سردار احمد صاحب کا دامن تھام لے۔" (۱۳)

جناب صوفی عبدالخالق مقیم خانیوال کا بیان ہے کہ جب میں حضرت قبلہ محدث اعظم دامت برکاتہم العالیہ کا مرید ہوا تو آپ نے مجھے مذہب اہل سنت و جماعت پر قائم رہنے اور مذاہب باطلہ سے کلیتہً مجتنب رہنے کی تلقین فرمائی............مرید ہونے کے کچھ عرصہ بعد میں نے خواب میں دیکھا کہ جامعہ رضویہ لائل پور میں بھاری اجتماع ہے۔ حضرت محدث اعظم مدظلہ کی نشست گاہ میں دو بزرگ حضرت جنید بغدادی اور حضرت ابوبکر شبلی جلوہ گر ہیں۔ میں نے ان دونوں بزرگوں سے عرض کی کہ آپ صاحبان تو اولیاء سابقین میں تھے۔ زمانہ حال کے ایک بزرگ حضرت مولانا سردار احمد مدظلہ کے متعلق آپ کا کیا خیال ہے............دونوں بزرگوں نے بیک زبان فرمایا۔

"مولانا سردار احمد حق پر ہیں۔ حق پر ہیں۔ حق پر ہیں۔" (۱۴)

مولانا محمد سلیم ناظم مکتبہ اویسیہ حامد آباد بہاولپور اپنے ایک دوست کا خواب بیان کرتے ہیں کہ انہوں نے خواب میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو دیکھا کہ حضور نبی کریم ﷺ نے آپ کو اپنی گود میں لیا ہے۔ اور آپ کی ڈاڑھی کو اپنا دست مبارک لگا کر صحابہ کرام علیہم الرضوان سے تعارف کرا رہے ہیں اور صحابہ کرام بہت خوش ہو رہے ہیں۔" (۱۵)

---

(۱۳) ماہنامہ نوری کرن بریلی، مارچ واپریل ۱۹۶۳ء ص ۱۰۴

(۱۴) ماہنامہ نوری کرن بریلی، مارچ واپریل ۱۹۶۳ء ص ۱۰۴

(۱۵) ماہنامہ نوری کرن بریلی، مارچ واپریل ۱۹۶۳ء ص ۸۵ (بقیہ اگلے صفحہ پر)

اولیاء اللہ کی بعض باطنی کیفیات کا ظہوران کے وصال کے بعد ہوتا ہے۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے وصال پر بھی بعض کرامات کا ظہور ہوا۔ جن کا مشاہدہ کرنے والے بیان کرتے ہیں کہ عاشق رسول اکرم، نبراس المحدثین حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کا جنازہ مبارکہ کچہری بازار (فیصل آباد) (۱۵۔ا) سے بطور جلوس پورے جاہ وجلال کے ساتھ خراماں خراماں گذر رہا تھا کہ خاص کیفیت نے لوگوں کو اپنی طرف متوجہ کرلیا۔ عقیدت سے نظریں جھکا کر چلنے والے بھی تابوت کی طرف دیکھنے لگے اور اپنے پرائے سب اس نورانی منظر کو دیکھ کر رقت اور عجیب تاثر کے ساتھ عش عش کر اٹھے کہ حضرت کے تابوت پر ''محسوس نور'' کی چھما چھم بارش ہورہی تھی۔ دن کے اجالے اور سورج کی روشنی میں عقیدت منداور بیگانے سب اس نورانی پھوہارسر کی آنکھوں سے دیکھ رہے تھے۔ اس نظارے سے متاثر ہوکر سبھی کہہ رہے تھے۔ ''سبحان اللہ! کیا نور برس رہا ہے''

قریب کے ساتھیوں نے نہایت عجیب حقیقت افروز جواب دیا۔

''اوپر سے نور برس رہا ہے تو اس میں حیرت کی کیا بات ہے۔ اندر بھی نور ہی ہے۔'' (۱۶)

---

(بقیہ ۱۵) نوٹ: اسی نوعیت کا ایک خواب حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ نے حضرت امام اعظم علیہ الرحمۃ کے متعلق دیکھا اور اپنی مبارک کتاب کشف المحجوب میں درج فرمایا۔ اس خواب کی تعبیر حضور داتا گنج بخش علیہ الرحمۃ فرماتے ہیں کہ حضرت امام اعظم قدس سرہ فنافی الرسول کے مرتبہ پر فائز تھے...... اور کیا بعید ہے کہ ان ائمہ ذی شان اور اولیاء کاملین کی محبت وخدمت کے صدقہ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بھی ان مقامات پر فائز ہوں۔

ایں سعادت بزور بازو نیست تانہ بخشد خدائے بخشندہ

(۱۵۔ا) جنازہ کا جلوس کئی فرلانگ لمبا تھا۔ دور سے دیکھنے والے اس نورانی فوار کو دیکھ کر معلوم کرتے تھے کہ جنازہ کہاں ہے، چنانچہ میں کمیٹی ہال کے پاس سے معلوم کررہا تھا کہ اس وقت جنازہ گھنٹہ گھر کے پاس ہے، کیونکہ نورانی فوار آسمان سے چارپائی تک باران نور بنی ہوئی تھی۔ دور میرے پاس اردگرد تمام لوگ یہی تعجب انگیز منظر دیکھ رہے تھے۔ میں اسٹیشن تا کمیٹی ہال تک چارپائی کے نیچے تھا۔ کمیٹی ہال کے پاس میں ایک طرف ہوا تو پیچھے رہ گیا۔ کیونکہ بھیڑ تھی۔ پیچھے والے تمام یہ نظارہ دیکھ رہے تھے۔ چنانچہ تمام اخباری رپورٹروں نے اس منظر کو نوٹ کیا اور اخبارات میں شائع کیا۔

(مولانا مفتی) عبدالقیوم (ہزاروی رحمۃ اللہ علیہ)

(۱۶) تفصیل کے لئے ملاحظہ ہو۔

(ا) روزنامہ سعادت لائل پور ۳۱ دسمبر ۱۹۶۲ء (ب) روزنامہ عوام لائل پور ۳۱ دسمبر ۱۹۶۲ء

(ج) ماہنامہ نوری کرن بریلی، مارچ واپریل ۱۹۶۳ء (د) ہفت روزہ محبوب حق لائل پور ۳ جنوری ۱۹۶۳ء

آسمان سے نور افشانی ہوئی تابوت پر
کیا مقدس بندہ غفار تھے شیخ الحدیث
دیکھ کر منظر جنازہ کا یہ ظاہر ہو گیا
اہل حق کے سید و سردار تھے شیخ الحدیث
عرش پر دھومیں مچیں وہ مومن صالح ملا
فرش سے ماتم اٹھا وہ طیب وطاہر گیا

اولیاء اللہ کے سینے علم وعرفان کے ایسے خزینے ہوتے ہیں جن تک رسائی ہر کس وناکس کا کام نہیں۔قدرت کاملہ کے رازہائے سربستہ ان سینوں میں محفوظ ہوتے ہیں۔گہرے سمندر کی طرح معرفت سے بھرپور وجودوں میں ٹھہراؤ ہوتا ہے۔سکون وخاموشی ہوتی ہے۔دعویٰ سے بے نیاز ہوتے ہیں۔لیکن کبھی کبھار ان کی زبانوں پر کچھ ایسے کلمات جاری ہوجاتے ہیں، جو ان کے مراتب ولایت کے غماض ہوتے ہیں۔حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ سے متعلق ایک واقعہ اسی نوعیت کا مولانا اسد نظامی (جہانیاں منڈی) نے ۲۸ ذی قعدہ ۱۴۰۳ھ کو حکیم اہل سنت الحاج محمد موسیٰ امرتسری ضیائی مدظلہ کی موجودگی میں بیان کیا۔

''۱۹۵۸ء میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے ہمراہ مولانا محمد حنیف فیصل آباد، مولانا حسن علی رضوی میلسی اور میں نے جہانیاں سے میلسی تک سفر کیا۔میلسی سے ادھر کوئی پانچ چھ میل کے فاصلہ پر ڈھمکی نہر کے پل کے قریب بس خراب ہوگئی۔سواریاں نیچے اتر آئیں۔مولانا حسن علی رضوی نے کمبل بچھادیا۔اس پر حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بیٹھ گئے۔تھوڑی دور ایک جاٹ ہل چلا رہا تھا۔

آپ نے دوران گفتگو اس جاٹ کی طرف اشارہ کرتے ہوئے فرمایا۔کہ

''وہ حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کا حضوری ہے۔''

وہ جاٹ ہل چھوڑ کر آ گیا اور آتے ہی پنجابی زبان میں کہنے لگا کہ

''مولوی صاحب! آپ نے میرا پردہ فاش کردیا ہے۔لیکن اپنے بارے میں بھی کہئے۔آپ تو مجھ

سے بھی پہلے وہاں دربار رسالت میں حاضر ہوتے ہو۔"

زمیندار کے چلے جانے کے بعد ہم نے آپ کو مزید کریدنا چاہا لیکن آپ خاموش ہو گئے۔

اسی نوعیت کا ایک واقعہ مولانا بشیر احمد سیالوی بیان کرتے ہیں کہ ایک مرتبہ آپ نے دور سے آنے والے اجنبی کی طرف اشارہ کر کے فرمایا کہ

"آنے والا بندہ وقت کا ولی ہے"

جب وہ پاس آیا تو اس نے عرض کیا۔

"حضرت! کسی کا راز فاش نہیں کرنا چاہئے۔" (۱۷)

کسی مشہور و معروف خانوادہ کا سجادہ نشین ہو کر کسی اعلیٰ مقام پر پہنچنا اتنا کمال نہیں۔ علمی خاندان کے کسی فرد کا علمی اعتبار سے بلند مرتبہ پالینا اتنا بڑا کمال نہیں، خاندانِ سادات سے ہو کر قبولیتِ عامہ حاصل کر لینا کوئی بڑا کمال نہیں۔ کیونکہ انہیں بہت سی چیزیں پہلے ہی حاصل ہوتی ہیں، جس میں ان کی محنت کا کوئی عمل دخل نہیں ہوتا۔ ان کی شہرت پہلے سے موجود ہوتی ہے۔ ہزاروں ان کے چاہنے والے پہلے سے موجود ہوتے ہیں۔ اس ابتدائی بنیادی پس منظر میں ان کے کردار و عمل کا کوئی حصہ نہیں ہوتا۔ بلکہ ان کے اسلاف کی برکت سے ان کا وہ سفر طے ہوتا ہے جو اوروں کو ابھی طے کرنا ہوتا ہے، ان کی طرف سے تھوڑی سی محنت بہت کچھ پیدا کر دیتی ہے............ درحقیقت کمال تو اس کا ہے جو نہ سادات کے گھرانے سے متعلق ہو، نہ کسی پیر طریقت کے اخلاف سے ہو، نہ کسی علمی خاندان کا فرد ہو، نہ سرمایہ دار یا جاگیردار ہو، نہ صاحبِ اقتدار کے خاندان سے متعلق ہو، بلکہ متوسط زمیندار گھرانے میں پیدا ہوا اور وہ اتنے بڑے منصب پر فائز ہو کہ بڑے بڑے مشائخ عظام اس سے اظہارِ عقیدت کریں۔ مقتدر علماء اس کی زیارت باعثِ برکت جانیں۔ وہ مخلوقِ خدا کی رشد و ہدایت کے لئے سلسلہ بیعت شروع کرے تو اس کے مریدوں کی تعداد بڑے صاحبان طریقت کے مریدوں سے کہیں بڑھ جائے۔ فنون کی تعلیم دے تو بڑے بڑے علماء اسے فخر المدرسین کہہ کر پکاریں، درسِ حدیث کی

(۱۷) قلمی یادداشت مولانا بشیر احمد سیالوی۔ مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

مسند پر تشریف فرما ہو تو جلیل القدر محدث اسے علی الاطلاق محدث اعظم اور شیخ الحدیث کے پیارے القاب سے یاد فرمائیں۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ ان پیروں سے قطعاً مختلف تھے جو صرف مریدوں کی تعداد کی کثرت پر فخر کریں۔ انہیں اپنے مریدوں کی اصلاح و تربیت سے کوئی دلچسپی نہیں ہوتی، بلکہ آپ ایسے شیخ کامل تھے جو صاحبِ حال تھے، صاحبِ کردار و عمل تھے، جن کی زیارت سے ہی انقلاب آجاتا کہ گناہوں سے نفرت پیدا ہو جاتی ......اور یہی بہت بڑا کمال ہے۔

عام طور پر یہ تاثر ہے کہ تقسیمِ ملک کے بعد جب آپ پاکستان تشریف لائے تو آپ نے سلسلہ بیعت شروع کیا۔ حقیقت حال یہ ہے کہ آپ کا یہ سلسلہ تقسیم ملک سے بہت پہلے، بریلی شریف کے قیام کے دوران ہی شروع ہو چکا تھا۔ ماسوائے رمضان المبارک کی سالانہ تعطیلات کے آپ اپنے وطن مالوف میں کبھی کبھی تشریف فرما ہوتے۔ آپ کا اکثر و بیشتر وقت بریلی شریف میں تدریس میں گذر جاتا۔ تاہم آپ کے وطن کے لوگ اور بالخصوص آپ کے گاؤں کے بہت سے لوگ آپ سے باقاعدہ بیعت ہو چکے تھے۔ آپ کے ان ارادت مندوں میں خوش حال متوسط اور غریب، سبھی شامل تھے۔ (۱۸)

---

(۱۸) بروایت قاری غلام نبی دیال گڑھی، حال مقیم فیصل آباد
قاری غلام نبی، حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کے تقسیم ہند سے قبل کے حالات بیان کرتے ہوئے بڑے محتاط معلوم ہو رہے ہیں۔۔۔مگر آپ سے عقیدت و محبت کی فراوانی نے آپ کو گلوگیر کر رکھا تھا۔ فقیر قادری عفی عنہ

# ہجرت

رمضان المبارک ۱۳۶۶ھ جولائی، اگست ۱۹۴۷ء کے موقعہ پر دارالعلوم مظہر اسلام بریلی کے شیخ الحدیث (حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ) اپنے وطن مالوف دیال گڑھ ضلع گورداسپور تشریف فرما تھے۔ آپ نے حسبِ عادت سابقہ رمضان المبارک دیال گڑھ میں ذکر و تبلیغ عبادت وریاضت میں گذرا۔ رمضان المبارک کی آمد سے پہلے آپ نے نمازِ تراویح میں قرآن مجید کی تلاوت کے لئے مولانا سید محمد جلال الدین بھکھی ضلع گجرات کو خط لکھ کر دیال گڑھ بلا بھیجا، لیکن ان دنوں فسادات کی آگ بھڑک اٹھی تھی۔ حضرت شاہ صاحب قرآن سنانے کے لئے دیال گڑھ نہ جا سکے۔ (۱)

دیال گڑھ میں آپ ہر سال رمضان المبارک کے عشرہ اخیرہ میں سنت اعتکاف ادا فرماتے۔ اس سال بھی آپ نے اعتکاف ادا فرمایا۔ (۲)

برصغیر کی تقسیم کے اعلان (۱۴ اگست ۱۹۴۷ء) سے پہلے عام طور پر مشہور ہو گیا تھا کہ متحدہ پنجاب کے اضلاع امرتسر اور گورداسپور وغیرہ علاقے پاکستان کی حدود میں شامل ہوں گے۔ اس لئے ان اضلاع کے باشندے اپنے آپ کو ہجرت کے پُر خطر مصائب سے محفوظ سمجھتے تھے۔ وہ مطمئن تھے کہ بغیر کسی پریشانی کے ہم پاکستان کے باسی شمار ہوں گے۔

رمضان المبارک کے جمعہ کے خطبات میں آپ نے قیام پاکستان پر اطمینان کا اظہار فرمایا اور لوگوں کو نئے اسلامی ملک کے قیام پر مبارکباد دی۔ (۳)

---

(۱) قلمی یادداشت مولانا سید جلال الدین بھکھی، مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

(۲) روایت مولانا مفتی محمد مختار احمد دیال گڑھی حال مقیم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

(۳) قلمی یادداشت صوفی اللہ رکھا دیال گڑھی حال مقیم فیصل آباد۔ مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

اعلانِ تقسیمِ برصغیر سے قبل ہی سکھوں کی طرف سے قتل و غارت کے واقعات اتنے بڑھ چکے تھے کہ پورا متحدہ پنجاب اور دیگر علاقے ان کی لپیٹ میں تھے۔ کوئی بستی بھی ان کے حملہ سے محفوظ نہ تھی۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے اپنے قصبہ کی حفاظت کے لئے اذانیں دلوائیں۔ خود گھوڑی پر سوار ہو کر قصبہ کے گرد گشت فرماتے اور قصبہ کو کلامِ الٰہی سے حصار کر دیا۔ جس کے نتیجے میں آپ کا قصبہ ہر قسم کے فسادات اور حملوں سے محفوظ رہا۔ سکھ اگر حملہ آور ہوتے تو ہنسی والی نہر کے پار آتے ہی اندھے ہو جاتے۔ پل پار نہ کر سکتے۔ سکھوں نے دیال گڑھ پیغام بھیجا کہ پیر صاحب (شیخ الحدیث) نے قصبہ کو دم کر رکھا ہے، اس لئے ہمارے حملے ناکام ہو جاتے ہیں۔ آپ کی برکت و کرامت سے اہلِ قصبہ ہر قسم کے فسادات سے حفاظتِ الٰہی میں رہے۔ (۴)

قیامِ پاکستان کے اعلان کے ساتھ ہی فسادات کا خطرہ بھی کھل کر سامنے آ گیا۔ گورداسپور اور امرتسر کے اضلاع کے بھارت میں شامل ہو جانے سے فسادات کے پیشِ نظر، ہجرت کے سوا اور کوئی چارہ کار نہ رہا۔ چنانچہ ۲ شوال المکرم ۱۳۶٦ھ بمطابق ۲۰ اگست ۱۹۴۷ء کو آپ نے اپنے وطنِ مالوف کو ہمیشہ کے لئے خیر باد کہہ دیا اور پاکستان میں نامعلوم منزل کی طرف سفر اختیار فرمایا۔ آپ کے ہمراہ آپ کے اہلِ خانہ، آپ کے بھائی، خاندان والے اور دیگر اہلِ قصبہ تھے۔ دیال گڑھ سے قلعہ گلاں والی ہوتے ہوئے بٹالہ میں غازی شمشیر خاں کے مزار کے قریب انارکلی تالاب کے کنارے کیمپ میں آپ نے قیام فرمایا۔ اس وقت آپ کے ہمراہ ایک سو دس افراد تھے۔ اگلے روز ۴ شوال المکرم ۱۳٦٦ھ / ۲۲ اگست ۱۹۴۷ء جمعہ المبارک کا خطبہ کیمپ میں دیا۔ اس جمعہ کے اجتماع میں علاوہ مہاجرین کے فوجی محافظ دستہ کے سپاہی اور افسر بھی تھے۔ آپ نے کیمپ میں جمع شدہ مہاجرین، سپاہیوں اور بلوچیوں کو اخوتِ اسلامیہ کا درس یاد دلا کر صبر و تحمل، اجتماعی شکل میں آنے والی مشکلات سے نپٹنے کے لئے آمادہ کیا۔ تمام حاضرین آپ کے وعظ سے متاثر ہوئے۔ ہجرت کے اس قیامت نما ماحول میں آپ نے جس صبر و تحمل اور ایثار کا مظاہرہ کیا، وہ تاریخِ عالم میں ایک مثال ہے۔ (۴)

(۴) روایت قاری غلام نبی دیال گڑھی مقیم غلام محمد آباد فیصل آباد۔ ۷ رجب ۱۴۰۵ھ

(۴) روایت مولانا قاری غلام نبی دیال گڑھی، مقیم فیصل آباد۔ ۷ رجب ۱۴۰۵ھ

جمعہ کے بعد قافلوں کو نوزائیدہ اسلامی ملک پاکستان روانہ کرنے کے لئے آپ نے فوجی افسروں سے مل کر پروگرام بنایا۔ طے پایا کہ کل ہفتہ ۵ شوال المکرّم ۱۳۶۶ھ/۲۳ اگست ۱۹۴۷ء کو علی الصبح قافلے براستہ ڈیرہ بابا نانک، جسڑ، نارووال، روانہ ہوں۔ دوسرے روز آپ نے قافلوں کو نہایت محبت آمیز انداز میں روانہ فرمایا۔ یہ قافلے آپ کے نام سے موسوم ہوئے۔ کیمپ میں آپ کی ملاقات ایک مدنی سے ہوئی۔ انہوں نے اس پُر خطر سفر کے بخیر و عافیت مکمل کرنے کے لئے دعا فرمائی۔ روانہ ہونے والے قافلوں نے پل ڈیرہ بابا نانک سے دریائے راوی کو پار کیا اور پاکستان کی سرحد میں داخل ہو گئے ان قافلوں میں آپ کے بھائی ان کی اولاد اور دیگر اہلِ قصبہ شامل تھے۔

فوجی حفاظتی دستہ میں حسنِ اتفاق سے آپ کا ایک ہم وطن، آپ کا ہم نام سردار محمد ڈرائیور آپ کا مرید بھی تھا۔ جب اُسے اس کیمپ میں آپ کی موجودگی کا علم ہوا تو حاضر ہوا اور ایک فوجی ٹرک آپ کے اہل وعیال کو پاکستان پہنچانے کے لئے پیش کیا۔ چنانچہ آپ اپنے اہل وعیال سمیت اس فوجی ٹرک میں سوار ہو کر بحفاظت پاکستان کی سرحد پار کر کے لاہور تشریف لے آئے۔ مولانا عبدالقادر احمد آبادی (م ۱۷ رمضان المبارک ۱۳۸۳ھ/۲ فروری ۱۹۶۴ء) جو اس وقت جامعہ رضویہ مظہر اسلام بریلی میں آپ کے پاس زیرِ تعلیم تھے اور رمضان المبارک کی تعطیلات میں دیال گڑھ میں آپ کے پاس مقیم تھے، کو آپ نے اپنے ٹرک میں سوار کر لیا۔

لاہور پہنچ کر آپ نے بھکھی، ضلع گجرات میں مولانا سید محمد جلال الدین کو پیغام بھیجا کہ میں مع اہل وعیال لاہور پہنچ چکا ہوں، حضرت شاہ صاحب نے اپنے چند آدمیوں کو لاہور روانہ کیا تا کہ وہ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو بھکھی لے آئیں۔ شاہ صاحب نے علاقہ کے معززین کے ہمراہ آپ کا استقبال کیا۔ تمام افراد کو نہایت عقیدت ومحبت سے بھکھی ٹھہرایا۔ رہائش کے لئے مکانات پیش کئے اور خورد ونوش کی جملہ ضروریات مہیا کیں۔ (۵)

ہجرت کے بعد عارضی قیام کے لئے آپ نے بھکھی کا انتخاب اس لئے کیا کہ قیام بریلی کے زمانہ میں آپ اس علاقہ میں ہر سال دعوت وارشاد کے لئے تشریف لاتے۔ مزید برآں اس سال بھکھی کے مولانا سید محمد جلال الدین،

(۵) قلمی یادداشت مولانا سید محمد جلال الدین بھکھی، مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ، لاہور

مولانا محمد نواز اور کیراں والا سیداں کے مولانا سید محمد یعقوبؒ نے دار العلوم مظہر اسلام بریلی میں آپ سے دورہ حدیث مکمل کیا تھا۔ اس سے پہلے اسی علاقہ کے موضع مانگٹ کے مولانا محمد سعید اور مولانا غلام قادر نے آپ سے دورہ حدیث مکمل کیا تھا اور ان کی دعوت پر آپ متعدد بار اس علاقہ میں وعظ کے لئے تشریف لائے تھے۔ اس اعتبار سے بھکھی آپ کے لئے مانوس جگہ تھی۔

بھکھی، ضلع منڈی بہاؤالدین پہنچ کر آپ نے اپنے دیگر اعزا و اقارب کی خیریت معلوم کرنے کے لئے مولانا عبدالقادر احمد آبادی اور بھکھی کے جناب بہادر خاں کو ضلع سیالکوٹ کے علاقہ نارووال روانہ کیا۔ تا کہ وہ انہیں تلاش کر کے اپنے ساتھ بھکھی لے آئیں یا علی پور سیداں ضلع سیالکوٹ میں مولانا عبدالرشید رضوی صدر المدرسین جامعہ نقشبندیہ کے سپرد کر آئیں۔ چنانچہ آپ کے بھائی جناب دین محمد ان کے اہل خانہ اور دیگر چند خاندانوں کو مولانا عبدالرشید رضوی کے سپرد کیا گیا۔ اور دوسرے بھائیوں اور ان کے اہل خانہ کو لے کر بھکھی آ گئے۔ یہ حضرات، سیالکوٹ سے بذریعہ ریل بھکھی کے قریب آہلہ سٹیشن پر پہنچے۔ وہاں سٹیشن پر حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ موجود تھے۔ (۶)

چونکہ درس و تدریس آپ کی روحانی غذا تھی، اس لئے بھکھی پہنچ کر ہجرت سے پیدا شدہ صورتِ حال کا مقابلہ کرنے کی بجائے آپ نے دار العلوم محمدیہ نوریہ رضویہ بھکھی کے طلباء کو پڑھانا شروع کر دیا۔ تقریباً چار ماہ آپ نے فوقانی درجہ کی متعدد کتابیں (توضیح تلویح، میرزاہد، مختصر معانی وغیرہ) کے اسباق پڑھائے (۷)

ہجرت کے بعد پاکستان کے متعدد مقتدر علماء مشائخ نے خواہش ظاہر کی کہ آپ مستقل طور پر ان کے ہاں قیام فرمائیں اور درس و تدریس ان کی سرپرستی میں جاری فرمائیں۔ اسی سلسلہ میں مولانا محمد عبدالغفور ہزاروی خطیب جامع مسجد وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ (م ۱۳۹۰ھ / ۱۹۷۰ء) نے آپ کو وزیر آباد آنے کی دعوت دی کہ ایک جمعہ کے موقعہ پر آپ خطبہ ارشاد فرمائیں۔ ساتھ ہی مولانا موصوف نے وزیر آباد کے تحصیل دار کو، جو ان کا عقیدت مند تھا، جمعہ میں بلا

---

(۶) روایت جناب محمد اسمٰعیل برادر خورد حضرت شیخ الحدیث، مقیم فیصل آباد۔ ۱۰ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

(۷) روایت مولانا سید محمد جلال الدین، بھکھی۔ ۲۲ صفر ۱۴۰۵ھ

بھیجا۔ آپ نے وعظ فرمایا۔ تحصیل دار وعظ سنتے ہی آپ کا گرویدہ بن گیا۔ مولانا عبدالغفور نے تحصیل دار مذکور کو فرمایا کہ مولانا کا وزیر آباد کے قریب قیام اسی صورت میں ممکن ہے کہ انہیں اور ان کے خاندان کے لئے یہاں مکان اور زمین الاٹ کردی جائے۔ تحصیل دار مذکور نے نہایت عقیدت وچاہت سے سارو کی نزد وزیر آباد ضلع گوجرانوالہ میں آپ اور آپ کے خاندان کے لئے مکان اور زمین الاٹ کردی۔ اس طرح سارو کی میں آپ کے قیام کی صورت پیدا ہوئی (۸)

۷ امحرم الحرام ۱۳۶۷ھ / یکم دسمبر ۱۹۴۷ء سے پہلے آپ سارو کی میں تشریف لا چکے تھے (۹)

چونکہ آپ کے خاندان کے کچھ افراد ابھی تک بھکھی میں مقیم تھے، اس لئے آپ اس دوران بھکھی بھی آتے جاتے رہے۔ ۱۲ اصفر المظفر ۱۳۶۷ھ / ۲۶ دسمبر ۱۹۴۷ء کو آپ نے منڈی بہاؤالدین، ضلع گجرات میں الجمہوریۃ الاسلامیۃ (سنی کانفرنس) کے ایک اجلاس سے خطاب فرمایا۔ (۱۰)

۶ ربیع الاول ۱۳۶۷ھ / ۱۹ جنوری ۱۹۴۸ء بروز شنبہ اور ۵ ربیع الاخر ۱۳۶۷ھ / ۱۶ فروری ۱۹۴۸ء کو بھی آپ بھکھی آئے۔ (۱۱)

ہجرت کے چند دنوں بعد آپ نے صوفی اللہ رکھا دیال گڑھی کو جو اس وقت سوہدرہ ضلع گوجرانوالہ میں آ کر مقیم ہو گئے تھے، بلا بھیجا۔ اور ایک قرآن مجید مترجم (کنز الایمان) دے کر فرمایا کہ ہجرت سے قبل، مجھے قصبہ یوسف والا کے برکت علی نے اس کا ہدیہ دیا تھا کہ میرے لئے خرید لینا۔ چنانچہ میں نے اس کے لئے قرآن مجید اس وقت خرید لیا تھا۔ اب اس کی امانت اس کے حوالہ کر کے سبکدوش ہو جانا چاہتا ہوں۔ جناب برکت علی مذکور تک اس قرآن مجید کو پہنچا آئیں۔ صوفی اللہ رکھا نے یہ امانت برکت علی تک پہنچائی۔ (۱۲)

---

(۸) روایت صوفی اللہ رکھا دیال گڑھی، مقیم فیصل آباد

(۹) صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی نے ۷ امحرم ۱۳۶۷ھ کو آپ کے نام آپ کی خیریت معلوم کرنے کے لئے ایک مکتوب روانہ کیا تھا۔ اس مکتوب گرامی پر سارو کی کا پتہ درج ہے۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۱۰) روایت مولانا سید محمد جلال الدین بھکھی ۲۲ صفر ۱۴۰۵ھ

(۱۱) ملاحظہ ہو بیاض حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمہ، مخزونہ کتب خانہ حضرت شیخ الحدیث فیصل آباد

(۱۲) روایت صوفی اللہ رکھا دیال گڑھی، مقیم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

نوٹ: صوفی اللہ رکھا بیان کرتے ہیں کہ ہجرت کے وقت آپ کے پاس آپ کا مجموعہ وظائف اور دو قرآن مجید تھے، ایک اپنے تلاوت کے لئے اور دوسرا جناب برکت علی کے لئے۔ فقیر قادری عفی عنہ

آل انڈیا سنی کانفرنس کے مقاصد میں سے ایک مقصد استخلاصِ وطن اور قیامِ پاکستان کا مطالبہ تھا۔ بنارس میں آل انڈیا سنی کانفرنس کے عظیم الشان اجلاس میں علماء اہل سنت نے متفقہ طور پر کانگرس کی مخالفت کی تھی اور قیامِ پاکستان کے مطالبہ کی پر جوش حمایت کی تھی۔ اب قیامِ پاکستان اور ہندوستان میں کانگرس کی حکومت بن جانے کے بعد ہندوستان میں آل انڈیا سنی کانفرنس کی بقا ممکن نہ رہی تھی۔ آل انڈیا سنی کانفرنس کی پاکستان میں اس کی تشکیلِ جدید، نئے انتظامات اور نئے حالات سے مقابلہ کے لئے نئے لائحہ عمل مرتب کرنے کے لئے ۱۵۔۱۷ جمادی الاولیٰ ۱۳۶۷ھ/۲۵۔۲۷ مارچ ۱۹۴۸ء کو دارالعلوم انوار العلوم ملتان کے سالانہ جلسہ کو بہترین موقعہ سمجھا گیا۔ علماء و مشائخ اہل سنت کی کثیر تعداد اس اجلاس میں شریک ہوئی اور سنی کانفرنس کو نئے لائحہ عمل کے تحت جمعیت علماء پاکستان کے نئے نام سے منظور کیا گیا۔ جمعیت کے اس تاسیسی اجلاس میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بھی شریک تھے۔ (۱۳)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ اپنی علمی ثقاہت اور روحانی عظمت کے باعث ایسی پُر کشش شخصیت تھی کہ جس نے بھی آپ کو دیکھا وہ آپ کا گرویدہ ہو گیا۔ ساروکی پہنچ کر اس نئے ماحول میں بھی لوگ آپ کے گرد پروانہ وار جمع ہونے شروع ہوئے۔ ساروکی کے نمبردار چوہدری غلام حیدر اس علاقہ کے پیر بھلے شاہ اور نادر شاہ وغیرہ معززین نے خوب چاہت کا مظاہرہ کیا۔ ان لوگوں نے آپ کے آرام و سکون کے لئے ممکنہ حد تک کوشش کی۔ آپ نے مولانا عبد القادر احمد آبادی نمبردار غلام حیدر اور چند سر برآوردہ حضرات پر مشتمل، مہاجرین کی فلاح و بہبود کے لئے ایک اصلاحی کمیٹی بنادی۔ جس کے ذمہ علاقہ بھر میں ٹھہرے ہوئے مہاجرین کی دیکھ بھال خورد و نوش اور رہائش وغیرہ ضروریات کو حتی الامکان پورا کرنا تھا۔ اور جن معاملات میں حکام کا عمل دخل ہوتا وہ معاملات حکام تک پہنچا کر مناسب حل کرواتے۔ اس اصلاحی کمیٹی کا فائدہ یہ ہوا کہ علاقہ بھر کے مہاجرین کی مشکلات بہت حد تک کم ہو گئیں۔ انہیں مناسب مکان اور زمینیں الاٹ ہو گئیں۔ اس طرح یہ لوگ معاشی طور پر جلد ہی اپنے پاؤں پر کھڑے ہونے کے قابل ہو گئے۔ (۱۴)

---

(۱۳) روایت مولانا مفتی عبد اللطیف سابق مدرس انوار العلوم ملتان

(۱۴) روایت مولانا معین الدین شافعی، مہتمم جامعہ قادریہ رضویہ، فیصل آباد، ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

ساروکی کے قیام کے ساتھ ہی آپ نے درس و تبلیغ کا سلسلہ شروع کر دیا۔ لیکن بریلی شریف کی یاد نے آپ کو بے چین کر رکھا تھا۔ ان دنوں بغیر پاسپورٹ کے پاکستان اور ہندوستان کی سرحد پار کرنا ممکن تھا۔ چنانچہ آپ جمادی الاخری ۱۳۶۷ھ کے اواخر میں براستہ سندھ بونی جنکشن ہوتے ہوئے عازم بریلی ہوئے۔ چونکہ ان دنوں میں اجمیر مقدس کا سالانہ عرس (۴۔۶ رجب) بھی قریب تھا۔ اس لئے آپ نے پہلے اجمیر مقدس حاضری دی اور عرس میں شرکت فرمائی۔ آپ کے استاذ مکرم صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی نے اپنے ایک مکتوب میں مفتی اعظم مولانا مصطفیٰ رضا بریلوی کو لکھا۔

''......عزیزم مولوی سردار احمد صاحب سلمہ کا بھی کل ہی ایک خط آیا ہے جس سے معلوم ہوا کہ وہ غالباً کل ہی بریلی کے ارادہ سے روانہ ہو گئے ہوں گے۔ انہوں نے لکھا ہے کہ سندھ کے راستے سے بونی جنکشن ہوتا ہوا آؤں گا۔ میرا خیال ہے کہ وہ اجمیر شریف ضرور اتریں گے اور عرس کر کے وہاں سے بریلی آئیں گے۔ میرا یہ خط محفوظ رکھئے۔ جب وہ آجائیں تو انہیں دکھایا جائے......'' (۱۵)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے دار الخیر اجمیر پہنچ کر اپنے استاذ گرامی حضرت صدر الشریعہ کو خط لکھا۔ جس میں اپنے آئندہ بریلی آنے کے پروگرام کا لکھا۔ اس کے جواب میں حضرت صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی نے (غالباً) ۱۳ رجب ۱۳۶۷ھ/۲۲ مئی ۱۹۴۸ء کو بریلی کے پتہ پر آپ کو خط لکھا جس میں تحریر تھا۔

''عزیزم سلمہ۔ دعا۔ تمہارا ایک خط پنجاب سے آیا تھا۔ جس میں تم نے بریلی کی روانگی کا قصد ظاہر کیا تھا۔ اب یہ دوسرا خط اجمیر شریف سے آیا۔ خیریت معلوم ہوئی۔ غالباً اب تم بریلی پہنچ گئے ہو گے۔ پہلے خط کے آنے کے بعد میں نے ایک خط چھوٹے مولانا صاحب (مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا بریلوی) کے نام روانہ کیا، جس میں تمہیں بھی کچھ لکھ دیا تھا۔ غالباً انہوں نے وہ خط تمہیں دکھایا ہوگا۔ میں نے ایک سخت غلطی کی کہ اپنا پرانا مکان گروا کر از سرِ نو تعمیر کرانا شروع کر دیا۔

(۱۵) مکتوب صدر الشریعہ بنام مفتی اعظم مصطفیٰ رضا بریلوی محررہ ۲۲ جمادی الاخری ۱۳۶۷ھ/۳ مئی ۱۹۴۸ء۔

نہ عمارتی سامان دستیاب ہوتا ہے اور نہ معمار و مزدور آسانی سے ملتے ہیں۔ اس غلطی پر سخت نادم ہوں اور نہایت درجہ پریشان۔ دیواریں آج کل مکمل ہوگئی ہیں۔ اب ڈاٹ لگنا اور اوپر کا کام باقی ہے، دعا کرو کہ جلد اس سے فرصت ملے اور میں کہیں آنے جانے کے قابل ہو جاؤں۔ اگر یہ دشواری نہ ہوتی تو اجمیر شریف حاضر ہوا ہوتا۔ اور پالی بھی جاتا اور ممکن تھا کہ بریلی بھی آتا۔ تمہارے دیکھنے کو بہت جی چاہتا ہے اور یہاں کے سب لوگ تمہارے مشتاق ہیں۔ یہ تحریر کرو کہ تم کب یہاں آؤ گے۔ نہایت خلوص کے ساتھ دعا کرو کہ مولیٰ تعالیٰ افکار حاضرہ سے مجھے جلد اطمینان دے کر نجات بخشے۔ چھوٹے حضرت صاحب کو سلام کہہ دو۔ فقط" (۱۶)

متحدہ ہندوستان کی تقسیم کے وقت جو فسادات شروع ہوئے انہوں نے پورے برصغیر کو اپنی لپیٹ میں لے رکھا تھا۔ بالخصوص وہ علاقے فسادیوں کے زیر عتاب تھے، جن کے رہنے والوں نے قیام پاکستان کی کھل کر حمایت کی تھی چنانچہ بریلی بھی ان فسادزدہ علاقوں میں سرِ فہرست تھا۔ ان خونی فسادات کے نتیجے میں یہاں دینی درس گاہوں کے طلباء اور مدرسین اپنے اپنے وطن کو تشریف لے جا چکے تھے۔

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے بریلی پہنچ کر مظہر اسلام میں تدریس کا سلسلہ شروع کر دیا۔ چند ہی دنوں میں آپ کی تدریس کی خبر ملک بھر میں پھیل گئی۔ طلباء دوبارہ جمع ہونے شروع ہو گئے۔ مولانا تحسین رضا بریلوی اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں۔

"ابتدائی دور میں دونوں ملکوں کے درمیان پاسپورٹ کی پابندی نہ تھی اہل و عیال کو چھوڑ کر پھر ایک مرتبہ بریلی آئے، آپ کے آتے ہی طلبہ بھی جمع ہو گئے۔ اور تعلیم شروع ہوگئی، اسی زمانہ میں میں نے آپ سے شرح عقائد کے کچھ اسباق بھی پڑھے تھے۔ مگر یہ سلسلہ زیادہ دن نہ چل سکا۔ جلد ہی

(۱۶) مکتوب صدر الشریعہ بنام حضرت شیخ الحدیث، بریلی۔ محررہ ۱۳ رجب ۱۳۶۷ھ ۲۲ مئی ۱۹۴۸ء

نوٹ: صدر الشریعہ علیہ الرحمۃ کے یہ مکتوب مولانا سبحان اللہ امجدی کے قلم سے لکھے ہوئے ہیں۔

آپ کو واپس پاکستان جانا پڑا، آپ کو گئے ہوئے کچھ عرصہ گزرا ہوگا کہ حکومت نے پرمٹ کی پابندی لگادی جو بعد میں پاسپورٹ کی شکل میں باقی رکھی گئی۔ آپ نے جب بریلی آنے میں دشواریاں دیکھیں تو وہیں تدریس کا سلسلہ شروع کر دیا۔" (۱۷)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے بریلی پہنچ کر اپنے استاذ مکرم صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی کو یہاں پہنچنے، تدریس شروع کرنے اور اپنے آئندہ کے پروگرام سے متعلق ایک عریضہ لکھا۔ اس کا جواب استاذ محترم نے یوں لکھا۔

"عزیزم سلمہ۔ ادعیہ وافرہ کے بعد واضح ہو کہ تمہارا خط بریلی کا بھیجا ہوا وصول ہوا، خیریت معلوم ہوئی کہ تم مع الخیر بریلی پہنچ گئے، تمہارے ہر خط کا جواب میں نے روانہ کیا ہے۔ پاکستان سے جو خط تم نے بھیجا تھا اس کا جواب چھوٹے مولانا صاحب کے خط میں لکھ دیا تھا۔ اجمیر شریف سے جو خط بھیجا اس کا جواب بریلی محلہ سوداگراں کے پتہ سے تمہارے نام روانہ کیا۔ پچھلے خط کا جواب آج روانہ کرتا ہوں۔ مکان کی وجہ سے اتنی زیادہ مشغولیت ہے کہ فرصت نہیں ملتی اور پریشانی اتنی کہ عمر بھر کبھی اتنا پریشان نہ ہوا۔ میں بالکل تنہا اور مجبور۔ ایسی حالت میں اس کام کو شروع کر دینا یہ (میری) سخت غلطی ہے۔ جس پر میں نادم ہوں۔ دعا کرو کہ جتنا ضروری کام ہے جلد انجام پا جائے، تا کہ اطمینان حاصل ہو۔ بریلی شریف ہم تمام اہل سنت کے لئے مرکز ہے اور وہ تقریباً کام کرنے والے سے خالی ہے۔ وہاں کسی بلکہ کئی اچھے کارکنان کی سخت ضرورت ہے، میرا خیال ہے کہ چھوٹے مولانا صاحب ہرگز تمہیں نہیں چھوڑیں گے۔ پہلے تم گورداسپور میں رہتے تھے اور اب گوجرانوالہ میں رہو

(۱۷) ماہنامہ نوری کرن، بریلی (محدث اعظم نمبر) مارچ اپریل ۱۹۶۳ء ص ۴۲
اسی سلسلہ کی اخبار دبدبہ سکندری رامپور کی ایک خبر ملاحظہ ہو۔
"معلوم ہوا ہے کہ ستمبر ۴۸ء کے وسط میں ہندوستان سے پاکستان جانے والوں کے لئے حکومت پاکستان پرمٹ سسٹم جاری کر دے گی۔ یہ بھی معلوم ہوا کہ پاکستان کے ہائی کمشنر متعینہ دہلی کو اس قسم کے پرمٹ دیئے جانے کا اختیار دے دیا جائے گا۔ مشرقی پاکستان جانے والوں کے لئے پرمٹ جاری کرنے کا انتظام کلکتہ میں کیا جائے گا۔" (اخبار دبدبہ سکندری، رامپور۔ مجریہ ۱۳ ستمبر ۴۸ء۔ ص ۸)

گے۔ کچھ بہت زیادہ فرق نہیں صرف راستہ کی بے امنی ہے۔ جس کی وجہ سے وہ جگہ دور ہو گئی۔ کچھ دنوں کے بعد یہ بات جاتی رہے گی۔ مسبب الاسباب کوئی سبب پیدا فرما دے گا۔ یہ تو ظاہر ہے کہ بال بچوں کے پاس رہنا یا قریب رہنا ہر شخص پسند کرتا ہے مگر دیندار کے لئے خدمت دین و ضروریاتِ دین کا خیال سب پر مقدم ہوتا ہے۔ میں مجبور نہیں کرتا مگر اتنا ضرور کہوں گا کہ تم خود غور کرو اور جو صورت زیادہ تر دین کے لئے مفید ہو اسے اختیار کرو۔ فقیر تمہارے دیکھنے کا بہت زیادہ مشتاق ہے۔ دیکھنا چاہئے کہ کب تم سے ملاقات ہوتی ہے۔ مفتی اعظم کی خدمت میں میرا اسلام عرض کر دینا اور جملہ مدرسین وطلبہ کو سلام و دعا۔" (۱۸)

پاکستان و ہندوستان کی حکومتوں نے بغیر پرمٹ اور پاسپورٹ آمدورفت کی سہولتیں جلد ہی ختم کر دیں۔ اس لئے حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی دوبارہ بریلی کی تدریس کا سلسلہ زیادہ عرصہ جاری نہ رہ سکا۔ چند ماہ بعد ۸ رمضان المبارک ۱۳۶۷ھ/۱۵ جولائی ۱۹۴۸ء آپ کو اہل وعیال کے پاس واپس ساروکی آنا پڑا۔ (۱۸۔ا)

ساروکی میں واپس آکر پڑھانا شروع کیا۔ طلبہ جمع ہو گئے۔ استاذ محترم حضرت صدر الشریعہ مولانا محمد امجد علی اعظمی (م ۲ ذی قعدہ ۱۳۶۷ھ/ ۷ ستمبر ۱۹۴۸ء) اور صدر الافاضل حضرت مولانا سید محمد نعیم الدین (م ۱۸ ذی الحجہ ۱۳۶۷ھ/۲۲ اکتوبر ۱۹۴۸ء) قدس سرہما کے وصال پر ملال کی اطلاعات آپ کو ساروکی میں ملیں۔ ان جاں گداز خبروں نے آپ کو نڈھال کر دیا۔ مگر سرحدوں پر پابندیوں کے باعث آپ دوبارہ ہندوستان نہ جا سکے۔ (۱۹)

مولانا سید محمد جلال الدین، شیخ الحدیث دارالعلوم جامعہ محمدیہ نوریہ رضویہ بھکھی ضلع گجرات کے عقد مسنون کے موقعہ پر آپ ساروکی سے بھکھی تشریف لائے تھے۔ (۲۰)

(۱۸) مکتوب صدر الشریعہ بنام شیخ الحدیث، بریلی۔ محررہ ۲۰ رجب ۱۳۶۷ھ/۳۰ مئی ۱۹۴۸ء بقلم مولانا سبحان اللہ امجدی

(۱۸۔ا) روایت مولانا عبدالرشید رضوی جھنگوی۔ ۱۴ ربیع الآخر ۱۴۰۶ھ

(۱۹) روایت مولانا معین الدین شافعی، مہتمم جامعہ قادریہ رضویہ فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

(۲۰) روایت صوفی اللہ رکھا دیال گڑھی، مقیم فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

رمضان المبارک ۱۳۶۷ھ/جولائی اگست ۱۹۴۸ء میں نماز تراویح کے لئے مولانا حافظ محمد عبدالرشید رضوی جھنگوی (سابقہ خطیب سنی رضوی جامع مسجد فیصل آباد) کو بلا بھیجا۔ چنانچہ سارو کی میں نماز تراویح میں انہوں نے قرآن مجید پڑھا۔(۲۱)

مولانا عبدالرشید رضوی بیان فرماتے ہیں کہ استاذ محترم حضرت شیخ الحدیث قبلہ علیہ الرحمۃ ۸ رمضان المبارک ۱۳۶۷ھ کو بریلی سے واپس سارو کی تشریف لائے۔ اس وقت تک میں نماز تراویح میں سورہ انفال سے پہلے کی منزل پڑھ چکا تھا، ۹ رمضان المبارک کی شب کو میں نے سورہ انفال شروع کی۔ منزل ہوتی رہی۔ کچھ دنوں بعد مجھے فرمایا کہ

> ''مولانا! رمضان المبارک کی تراویح میں ختم قرآن مجید سے سورہ انفال سے میری پہلی منزل باقی رہ گئی ہے۔ اگر یہ بھی مکمل ہو جائے تو خوب ہوگا۔''

مولانا عبدالرشید رضوی فرماتے ہیں کہ روز کی معمول کی منزل کے علاوہ میں نے ابتداء سے روزانہ تھوڑی سی منزل اور پڑھنی شروع کردی تا آنکہ آپ کی باقی ماندہ منزل بھی تراویح میں مکمل ہوگئی۔

۲۷ رمضان المبارک، لیلۃ القدر کو فرمایا کہ کیا ہی اچھا ہو کہ

> ''کچھ منزل اور ہو جائے ایک رکعت میں نصف پارہ یا تین چوتھائی پڑھا جائے۔ ایک رکعت میں ایک پارہ سے زیادہ نہ ہو، کہ لوگ تھکن محسوس کریں گے۔ اس طرح لطف نہیں رہتا۔''

نوافل میں، میں نے سوا سولہ پارے پڑھے۔ آپ بڑے خوش ہوئے۔ دوسرے روز ۲۸ رمضان المبارک کو پانچ پارے اور پڑھے۔ ۲۹ رمضان المبارک کو فرمایا۔ ''اگر میرا دوسرا ختم قرآن مجید بھی مکمل ہو جائے تو کیا ہی اچھا ہو۔''

چنانچہ میں نے باقی پارے ۲۹ رمضان المبارک کو پڑھے۔ مہاجرت کے اس دور میں جبکہ بیشمار مشکلات کا سامنا ہوتا تھا۔ عبادات میں ایسا انہماک کم دیکھنے میں آیا۔(۲۲)

---

(۲۱) روایت مولانا معین الدین شافعی، فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

نوٹ: مولانا محمد عبدالرشید رضوی نے سارو کی میں نماز تراویح میں قرآن پڑھنے کی تصدیق ۱۴ ربیع الآخر ۱۴۰۶ھ کو فرمادی۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۲۲) یہ واقعات مولانا محمد عبدالرشید رضوی مدظلہ نے ۱۴ ربیع الاخر ۱۴۰۶ھ کو فقیر سے بیان فرمائے۔

رمضان المبارک ۱۳۶۷ھ کے عشرہ اخیرہ میں آپ نے ساروکی میں سنت اعتکاف ادا فرمائی، اس دوران ذکر و فکر، خشیتِ الٰہی اور حسنِ عبادت کا یہ عالم ہوتا تھا کہ مصلّٰی مبارک آنسوؤں سے تر ہو جاتا۔ (۲۳۔ا)

دورانِ اعتکاف آپ نے ایک روز دن کو غسل فرمایا۔ یہ غسل للتبرید و النظافة تھا۔ صحن مسجد سے متصل وضو کی جگہ اس کے لئے استعمال کی۔ اس خدشہ سے بچنے کے لئے کہ پانی کی چھینٹیں صحن مسجد میں نہ پڑیں وہاں صحن مسجد میں گدّا بچھوالیا۔ (۲۳ب)

حکیم اہل سنت الحاج حکیم محمد موسیٰ امرتسری ضیائی بیان کرتے ہیں کہ تقسیم برصغیر سے پہلے ایک مرتبہ میں امرتسر سے دیال گڑھ حاضر ہوا۔ یہ زمانہ رمضان المبارک کا تھا۔ چونکہ سال کا باقی عرصہ آپ بریلی میں تدریس میں صرف فرماتے۔ رمضان المبارک میں آپ کا قیام دیال گڑھ ہوتا۔ میں نے مشاہدہ کیا کہ ضروری امور کی ادائیگی کے علاوہ آپ کا اکثر حصہ مسجد میں ذکر و اذکار میں گزرتا۔ ملاقاتیوں سے گفتگو فرماتے، مگر نہایت مختصر، مدرسین، واعظین، علماء میں ایسا ذوق عبادت، آپ جیسا، نظر نہ آیا۔ یہی وجہ ہے کہ آپ شریعت و طریقت کے جامع تھے۔ مقبول و محبوبِ الٰہی بنے۔ مقتدر مشائخ عظام کی صف اول میں آپ کا شمار ہوا۔ آپ نے اپنے عمل سے ثابت فرمادیا کہ ایک عالم کی وفات کے بعد بھی اس کا مزار اسی طرح مرجع خلائق بن سکتا ہے، جس طرح ایک پیر طریقت کا مزار۔ طریقت، شریعت سے علیحدہ کوئی اور شے نہیں۔ شریعت مطہرہ کی پابندی کا نام ہی طریقت ہے۔ مزار مقدس حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ پر زائرین کی کثرت سے حاضری اس امر کا بین ثبوت ہے کہ آپ ولایت کے اعلیٰ مقام پر فائز تھے۔ (۲۳ج)

ساروکی میں قیام کے دوران تھوڑے ہی عرصہ میں آپ مرجع خلائق بن گئے۔ طلبہ کی تعلیم و تدریس، وعظ و تبلیغ، دعوت و ارشاد کے علاوہ علاقہ بھر کے لوگ بکثرت آپ سے دینی مسائل دریافت کرنے کے لئے حاضر ہوتے اور روحانی

---

(۲۳۔ا) روایت مولانا مفتی محمد مختار احمد دیال گڑھی، حال مقیم فیصل آباد۔ ۹ ربیع الاول ۱۴۰۵ھ

(۲۳ب) روایت مولانا محمد عبدالرشید رضوی جھنگوی، ۱۴ ربیع الاخر ۱۴۰۶ھ

(۲۳ج) روایت حکیم محمد موسیٰ امرتسری ضیائی رحمۃ اللہ علیہ۔ مدفون لاہور۔ ۱۵ ربیع الاخر ۱۴۰۶ھ

☆ ۲۴شوال ۱۳۷۷ھ/۱۴/مئی ۱۹۵۸ء سیدوالہ ضلع شیخوپورہ تبلیغی جلسہ سے خطاب۔(۳۵)

☆ ۲۶۔۲۸شوال ۱۳۷۷ھ/۱۶۔۱۸/فروری ۱۹۵۸ء انجمن خدام المسلمین خانیوال کے زیر اہتمام مدرسہ عربیہ جامع العلوم خانیوال کے آٹھویں سالانہ اجلاس میں شرکت اور خطاب۔ دیگر شرکاء۔ مولانا مفتی عبدالحفیظ (ملتان)، مولانا محمد عمر اچھروی، مولانا محمد شریف نوری قصوری، مولانا حافظ منظور احمد ملتان، مولانا قاری غلام رسول لاہور اور دوسرے علماء۔(۳۶)

☆ ۲/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ/۲۲/مئی ۱۹۵۸ء صدر بازار لاہور چھاؤنی کے اہل سنت دکاندار حضرات کی دعوت پر تبلیغی جلسہ سے خطاب۔ ۱/۲،۲ بجے رات تک بیان جاری رہا۔(۳۷)

☆ ۱۲۔ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ/۳۰/مئی ۱۹۵۸ء بھکھڑے والی ضلع فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے خطاب(۳۸)

☆ ۲۵/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ/۱۴/جون ۱۹۵۸ء بروز ہفتہ جامعہ غوثیہ رضویہ سکھر کے افتتاحی اجلاس میں شرکت۔ دیگر شریک علماء۔ مولانا سید احمد سعید کاظمی ملتان، مولانا مفتی ظفر علی کراچی وغیرہ(۳۹)

☆ ۲۔۳ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ/۲۰/۲۱,جون ۱۹۵۸ء میلسی میں دو خطاب(۴۰)

☆ ۲۷/ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ/۲۶,مئی ۱۹۵۸ء بزم رضائے مصطفیٰ ملتان کے زیر اہتمام عظیم الشان جلسہ سے خطاب۔ دیگر شریک علماء۔ مولانا محمد عنایت اللہ سانگلہ ہل، مولانا محمد صادق گوجرانوالہ، دوسرے روز علی الصبح مدرسہ عربیہ انوار الابرار ملتان کا سنگ بنیاد رکھا۔(۴۱)

---

(۳۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۳/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(۳۶) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۷/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(۳۷) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۲۴/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(۳۸) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۸/ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(۳۹) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲۴/ذی قعدہ ۱۳۷۷ھ، ص۵

(۴۰) (ا) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(ب) ایضاً ۱۵/ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ، ص۶

(۴۱) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۷/محرم ۱۳۷۸ھ، ص۶

☆ ۱۶۔ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ/۴/جون ۱۹۵۸ء چک جھمرہ، ضلع فیصل آباد میں جلسہ عام سے خطاب۔ جلسہ سے مولانا محمد بشیر کوٹلی لوہاراں والوں نے بھی خطاب فرمایا۔ ۱۷/ذی الحجہ کو مدرسہ نوریہ رضویہ کا آپ نے سنگ بنیاد رکھا۔ (۴۲)

☆ ۲۶/صفر ۱۳۷۸ھ/۱۱/ستمبر ۱۹۵۸ء جامع مسجد سرگودہا روڈ فیصل آباد میں حضرت مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہ کے عرس سے خطاب۔ (۴۲)

☆ ۲۸۔۲۹صفر ۱۳۷۸ھ/۱۳۔۱۴ستمبر ۱۹۵۸ء چک ۲۶۴ فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے خطاب (۴۳)

☆ ۶۔۱۵ربیع الاول ۱۳۷۸ھ/۲۰۔۲۹ستمبر ۱۹۵۸ء نواب شاہ میں میلاد کے جلسوں میں سے ایک سے خطاب (۴۵)

☆ ۱۸/ربیع الاول ۱۳۷۸ھ/۲۔اکتوبر ۱۹۵۸ء فلیمنگ روڈ نزد مسجد ٹھنڈی کھوئی بازار لاہور میں میلاد شریف کے عظیم الشان جلسہ سے خطاب۔ (۴۶)

☆ ۲۸۔۲۹/ربیع الاول ۱۳۷۸ھ/۱۱۔۱۲نومبر ۱۹۵۸ء چک نمبر ۲۶۴ (ا۔ب) ناگ بٹہ والی میں میلاد شریف کے تیسرے سالانہ اجلاس سے خطاب۔ اس موقعہ پر عوام نے آپ کا شاندار استقبال کیا۔ (۴۷)

☆ ۱۳/جمادی الاخری ۱۳۷۸ھ/۲۵/دسمبر ۱۹۵۸ء فیکٹری ایریا فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے خطاب (۴۸)

☆ ۱۷/جمادی الاخری ۱۳۷۸ھ/۲۹/دسمبر ۱۹۵۸ء جامع مسجد بغدادی فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے خطاب۔ (۴۹)

☆ رجب ۱۳۷۸ھ/فروری ۱۹۵۹ء خانیوال میں جلسہ عام سے خطاب (۵۰)

☆ ۲۸رجب ۱۳۷۸ھ/۷/فروری ۱۹۵۹ء انجمن غوثیہ گڑھی شاہو لاہور کی دعوت پر معراج شریف کے موضوع پر ۲/۱،۲ اڑھائی گھنٹے کا خطاب۔ (۵۱)

---

(۴۲) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۲۹/ذی الحجہ ۱۳۷۷ھ، ص۶ (۴۳) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۱۶ جمادی الاولی ۱۳۷۸ھ

(۴۴) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۶۔جمادی الاول ۱۳۷۸ھ

(۴۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۲۵/ربیع الاول ۱۳۷۸ھ، ص۳

(۴۶) ایضاً۔ص۴ (۴۷) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور، ۵/دسمبر ۱۹۵۸ء، ص۶

(۴۸) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲۸/جمادی الاخری ۱۳۷۸ھ ص۶ (۴۹) ایضاً۔مجریہ، ۷جمادی الاخری ۱۳۷۸ھ

(۵۰) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲۰/رجب ۱۳۷۸ھ، ص۶

(۵۱) ا ایضاً۔مجریہ، ۴/شعبان ۱۳۷۸ھ ص۶ ب مکتوب شیخ الحدیث قدس سرہ بنام مختار احمد۔محررہ ۱۹۔رجب ۱۳۷۸ھ

☆ ۲۳۔شعبان ۱۳۷۸ھ/۴/ مارچ ۱۹۵۹ء مدرسہ سلطانیہ غوثیہ رضویہ اڈا مرید والا میں ظہر اور عصر کے درمیان جلسہ عام سے خطاب (۵۲)

☆ شعبان ۱۳۷۸ھ/ مارچ ۱۹۵۹ء نواب شاہ (سندھ) میں جلسہ عام سے خطاب۔حاجی عبدالرحیم اجمیری مٹھائی والے کی طرف سے دعوت تھی۔مولانا سید غلام محی الدین گیلانی رینالہ خورد اور مولانا محمد احسان الحق فیصل آباد بھی شریک سفر تھے۔حسب دستور سابق حاجی عبدالرحیم اجمیری ءنے علماء میں سے کسی کی نقدی خدمت نہ کی۔راستہ میں جب خانیوال سے مولانا سید غلام محی الدین گیلانی گاڑی بدلنے لگے تو حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے ان کی خدمت نہ ہونے کے باعث دلی قلق کو محسوس کرتے ہوئے یوں فرمایا۔جس کا مفہوم یہ تھا۔

''شاہ صاحب! علماء پر تبلیغ فرض ہے۔لوگ جلسوں کا انتظام کر کے علماء کو تبلیغ کی دعوت دیتے ہیں اگر عوام جلسوں کا اہتمام نہ کریں تو خود علماء پر جلسوں کا اہتمام کر کے تبلیغ کرنا ضروری ہے۔عوام سے مالی خدمت کی توقع نہ رکھو۔بلکہ غنیمت جانو کہ وہ ایک گونہ آپ کا بار اٹھائے ہوئے ہیں۔''

شاہ صاحب یہ سن کر آبدیدہ ہوئے اور دلی قلق پر معذرت چاہی۔مولانا محمد احسان الحق، فیصل آباد فرماتے ہیں کہ حضرت شیخ الحدیث ہر سال نواب شاہ تقریر کے لئے تشریف لے جاتے اور حاجی عبدالرحیم اجمیری نے کبھی بھی نقدی خدمت نہ کی۔(۵۳)

☆ ۹۔۱۰ شوال ۱۳۷۸ھ/ ۱۸۔۱۹/ اپریل ۱۹۵۹ء مدرسہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم گوجرانوالہ کے پانچویں سالانہ عظیم الشان اجلاس میں شرکت وخطاب۔جلسہ میں دیگر شریک علماء، مولانا سید فیض الحسن آلومہار، مولانا پیر سید اختر حسین علی پوری، مولانا محمد عمر اچھروی، مولانا محمد عبدالرشید مدرس علی پور سیال، مولانا سید مراتب علی شاہ عارف والا۔(۵۴)

---

(۵۲) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۳/ رمضان ۱۳۷۸ھ، ص ۶

(۵۳) روایت مولانا احسان الحق، فیصل آباد۔۲۲/ صفر ۱۴۰۴ء

(۵۴) ا ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۸ شوال المکرم ۱۳۷۸ھ، ص ۲ ب ایضاً، مجریہ ۲۲/ شوال ۱۳۷۸ھ، ص ۴

☆ ۱۶۔۱۷ شوال ۱۳۷۸ھ/۲۵۔۲۶/اپریل ۱۹۵۹ء جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور کے دوسرے سالانہ اجلاس میں شرکت وخطاب۔ دیگر علماء جو جلسہ میں شریک ہوئے۔ مولانا عبدالغفور ہزاروی، مولانا محمد بشیر کوٹلی لوہاراں، مولانا محمد عمر اچھروی، مولانا غلام دین لاہور، مولانا محمد صادق گوجرانوالہ، مولانا محمد احسان الحق فیصل آباد۔(۵۵)

☆ ۲۳/شوال ۱۳۷۸ھ/۲/مئی ۱۹۵۹ء دارالعلوم امجدیہ کراچی میں دورہ حدیث کے طلباء کو خطاب۔ دورۂ حدیث مولانا عبدالمصطفیٰ ازہری نے اس سال دارالعلوم امجدیہ میں شروع کیا۔(۵۶)

☆ ۲۷/شوال ۱۳۷۸ھ/۶/مئی ۱۹۵۹ء نواب شاہ میں احباب اہل سنت کی دعوت پر مختلف مجالس سے خطاب (۵۷)

☆ ۱۳/ذی قعدہ ۱۳۷۸ھ/۲۱ مئی ۱۹۵۹ء مدرسہ نوریہ رضویہ چک جھمرہ، ضلع فیصل آباد میں گیارہویں شریف کی مجلس سے خطاب (۵۸)

☆ ۲۳/ذی قعدہ ۱۳۷۸ھ/یکم جون ۱۹۵۹ء شرق پور (شیخوپورہ) میں عرس حضرت مولانا غلام اللہ علیہ الرحمۃ میں شرکت وخطاب۔(۵۹)

☆ ۲۷۔۲۹/ذی قعدہ ۱۳۷۸ھ/۵۔۷ جون ۱۹۵۹ء جامعہ شرقیہ رضویہ ساہی وال کے سالانہ جلسہ میں شرکت و خطاب، مولانا محمد ابراہیم خوشتر داعی تھے۔ اجلاس میں ان دیگر علماء نے بھی شرکت فرمائی۔ مولانا عبدالغفور ہزاروی، مولانا سید احمد سعید کاظمی، مولانا محمد بشیر کوٹلی لوہاراں، مولانا سید فیض الحسن آلومہار، مولانا غلام محی الدین گیلانی (۶۰)

---

(۵۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۲۹ شوال ۱۳۷۸ھ/ص ۶ مطبوعہ اشتہار

(۵۶) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۱۳/ذی قعدہ ۱۳۷۸ھ ص ۶

(۵۷) ایضاً (۵۸) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۲۷/ذی قعدہ ۱۳۷۸ھ، ص ۶

(۵۹) مطبوعہ اشتہار عرس شرقپور ۱۹۵۹ء

(۶۰) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۱/ذی الحجہ ۱۳۷۸ھ، ص ۶ مطبوعہ اشتہار

☆ ۱۴۔ ذی الحجہ ۱۳۷۸ھ/ ۲۱/ جون ۱۹۵۹ء میں مولانا محمد حسن علی رضوی کی دعوت پر میلسی میں خطاب۔ اس کے علاوہ مولانا غلام محی الدین گیلانی نے بھی خطاب فرمایا۔ (۶۱)

☆ ربیع الثانی ۱۳۷۸ھ/ اکتوبر ۱۹۵۸ء گوکھووال (فیصل آباد) میں یوم وصال حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ کے موقع پر بڑی گیارھویں کے جلسہ سے خطاب۔

مولانا احسان الحق فیصل آباد شریک جلسہ فرماتے ہیں کہ جلسہ کے دوران بادل گھر آئے دکھائی دیتا تھا کہ بارش کی وجہ سے مجمع منتشر ہو جائے گا۔ اس موقعہ پر آپ نے حضور غوث پاک رضی اللہ عنہ کی اسی نوعیت کی کرامات بیان فرما کر بادل کو انگلی کے اشارہ سے فرمایا غوث پاک کی اتباع اور برکت سے تجھے کہتا ہوں۔ "اَنَا اَجْمَعُ وَ اَنْتَ تَفَرَّقُ" (مخلوق خدا کو ہدایت کے لئے میں جمع کرتا ہوں اور تو برس کر انہیں منتشر کرنا چاہتا ہے۔) آپ کا یہ کہنا تھا کہ بادل پھٹ گیا اور جلسہ کی کاروائی تک ایک بوند نہ گری۔ جونہی جلسہ ختم ہوا، ایسی بارش ہوئی کہ سب کے کپڑے بھیگ گئے۔ آپ کی کرامت اس علاقہ میں کافی شہرت رکھتی ہے۔ (۶۲)

☆ ۱۳۷۸ھ/ ۱۹۵۹ء مولانا تقدس علی قادری بریلوی کے صاحبزادہ میاں اختر رضا کے انتقال پر ملال پر اظہار تعزیت کے لئے پیر گوٹھ (سندھ) تشریف لے گئے۔ (۶۳)

☆ ۲۷۔ ۲۸/ صفر ۱۳۷۹ھ/ ۱۔ ۲ ستمبر ۱۹۵۰ء دارالعلوم انوارالقرآن ملتان اور دارالعلوم انوار الابرار ملتان میں مختلف مجالس سے خطاب (۶۴)

---

(۶۱) ا۔ ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۱/ ذی الحجہ ۱۳۷۸ھ، ص۲

(۶۲) روایت مولانا احسان الحق، فیصل آباد ۲۲/ صفر ۱۴۰۴ھ

اس واقعہ کی تصدیق مولانا محمد فضل رسول فیصل آباد نے بھی فرمائی۔ فقیر قادری عفی عنہ

(۶۳) روایت مولانا مفتی عبدالرحیم شاہ پورہ پاکر (سندھ) اس سفر کی تصدیق مولانا مفتی تقدس علی خاں نے بھی ۲۰/ صفر ۱۴۰۴ھ کو فرمائی۔ فقیر قادری عفی عنہ

میاں اختر رضا کا وصال ۲۴/ شوال ۱۳۷۷ھ کو ہوا۔

(۶۴) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور، ۲۱/ ربیع الاول ۱۳۷۹ھ، ص ۶

☆ ۱۶۔ ربیع الاول ۱۳۷۹ھ/۱۹۔ ستمبر ۱۹۵۹ء نواب شاہ میں دارالعلوم عربیہ رضویہ غوثیہ کے افتتاحی اجلاس میں شرکت وخطاب (۶۵)

☆ ۱۵/ربیع الاول ۱۳۷۹ھ/۱۸ستمبر ۱۹۵۹ء میلاد شریف کے جلسہ میں خطاب (۶۶)

☆ ۷/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ/۱۰۔ اکتوبر ۱۹۵۹ء دیال گڑھ چک نمبر ۱۱۵ ج۔ب، فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے خطاب (۶۷)

☆ ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ/اکتوبر ۱۹۵۹ء جامعہ شرقیہ رضویہ ساہی وال میں عرس حامدی رضوی سے خطاب۔ (۶۸)

☆ ربیع الثانی، جمادی الاول ۱۳۷۹ھ/اکتوبر، نومبر ۱۹۵۹ء خانیوال، ملتان، پاکپتن میں مختلف اجتماعات سے خطابات اور مزارات مقدسہ پر حاضری (۶۹)

☆ ۱۰۔۱۱/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ/۱۳۔۱۴/اکتوبر ۱۹۵۹ء چک نمبر ۶۱ دھروڑ میں میلاد النبی ﷺ کے جلسہ سے خطاب (۷۰)

☆ ۲۹۔۳۰/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ/۱۔۲/نومبر ۱۹۵۹ء دارالعلوم انوار غوثیہ رضویہ اوکاڑہ کے پہلے سالانہ اجلاس میں شرکت وخطاب۔ اس جلسہ میں مولانا سید غلام محی الدین گیلانی، مولانا سید فیض الحسن آلومہار نے بھی خطاب فرمایا۔ حضرت میاں جمیل احمد شرقپوری نے صدارت فرمائی۔ (۷۱)

☆ ۱۲/جمادی الاول ۱۳۷۹ھ/۱۳/نومبر ۱۹۵۹ء مزنگ لاہور میں تبلیغی جلسہ سے خطاب (۷۲)

☆ ۱۹ جمادی الاول ۱۳۷۹ھ/۲۰ نومبر ۱۹۵۹ء مصری شاہ لاہور میں خطاب (۷۳)

---

(۶۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲۶/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ، ص ۶

(۶۶) مطبوعہ اشتہار جلسہ میلاد شریف (۱۹۷۹ھ)

(۶۷) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور، ۲۰/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ، ص ۶

(۶۸) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۰/جمادی الاول ۱۳۷۹ھ، ص ۶

(۶۹) ایضاً (۷۰) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۱/جمادی الاول ۱۳۷۹ھ، ص ۶

(۷۱) ایضا اور ۲۶/ربیع الثانی ۱۳۷۹ھ، ص ۲

(۷۲) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲/جمادی الاخری ۱۳۷۹ھ/ص ۶

(۷۳) ایضاً

☆ ۲۸۔۲۹/رجب، اشعبان ۱۳۷۹ھ/۲۸۔۳۰/جنوری ۱۹۶۰ء مولانا محمد فیض احمد اویسی کے زیر اہتمام دار العلوم منبع الفیوض اویسیہ رضویہ حامد آباد کے پانچویں سالانہ جلسہ دستار فضیلت میں آخری روز شرکت وخطاب۔ (۷۴)

☆ ۲۸/رجب ۱۳۷۹ھ/۲۸/جنوری ۱۹۶۰ء ڈجکوٹ ضلع فیصل آباد میں تبلیغی جلسہ سے ۲/۱، ۳ساڑھے تین گھنٹے خطاب فرمایا۔(۷۵)

☆ ۱۹۔۲۰ شوال ۱۳۷۹ھ/۱۶۔۱۷/اپریل ۱۹۶۰ء مدرسہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم گوجرانوالہ کے چھٹے سالانہ اجلاس میں شرکت وخطاب۔ دیگر شریک علماء، مولانا محمد عمر اچھروی، مولانا عارف اللہ راولپنڈی، مولانا سید مراتب علی عارف والا (۷۶)

☆ ۲۴ شعبان ۱۳۷۹ھ/۲۲/فروری ۱۹۶۰ء مولانا محمد حسن علی رضوی کی دعوت پر میلسی میں ایک عظیم الشان جلسہ سے خطاب۔ دیگر مقررین۔ مولانا محمد عنایت اللہ سانگلہ ہل، مولانا محمد بشیر منٹگمری، مولانا محمد حنیف جہانیاں، (۷۷)

☆ ۲۵۔۲۶ شعبان ۱۳۷۹ھ/۲۳۔۲۴/فروری ۱۹۶۰ء مدرسہ رضویہ انوار الابرار ملتان کے دوسرے سالانہ اجلاس میں خطاب۔ دیگر مقررین مولانا محمد عنایت اللہ سانگلہ ہل، مولانا سید غلام محی الدین گیلانی اوکاڑہ، مولانا مفتی محمد حسین سکھروی، مولانا عطا محمد فاضل جامعہ رضویہ (۷۸)

☆ ۴شوال/۱۳۷۹ھ/یکم اپریل ۱۹۶۰ء اسماعیل آباد میں مدرسہ غوثیہ رضویہ کا افتتاح فرمایا۔ بکثرت احباب نے آپ کی بیعت کی۔ بعد ازاں ملتان تشریف لے گئے۔ وہاں مزارات پر حاضری دی۔ پھر وہاں سے خانیوال تشریف لے گئے۔(۷۹)

---

(۷۴) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۳۱/شعبان ۱۳۷۹ھ/ص ۲، ۱۰/جمادی الاخری ۱۳۷۹ھ

(۷۵) ایضاً

(۷۶) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ۔ ۱۱شوال ۱۳۷۹ھ ص ۱، ۹/ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ ص ۵

(۷۷) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۲/رمضان ۱۳۷۹ھ/ص ۶ (۷۸) ایضاً

(۷۹) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ، ۱۸/شوال ۱۳۷۹ھ ص ۶

☆ ۱۱/شوال ۱۳۷۹ھ/۸/اپریل ۱۹۶۰ء دربار قادریہ گجرات میں معراج شریف کے جلسہ زیر سرپرستی سید حسین شاہ عرف ننگے شاہ میں خطاب۔(۸۰)

☆ ۱۲۔۱۳/جمادی الاول ۱۳۷۹ھ/۱۴۔۱۵/نومبر ۱۹۵۹ء شرق پور میں حضرت ثانی لا ثانی کے عرس میں شرکت و خطاب (۸۱)

☆ ۱۹۔۲۰/شوال ۱۳۷۹ھ/۱۶۔۱۷/اپریل ۱۹۶۰ء دارالعلوم عزیزیہ رضویہ سمندری ضلع فیصل آباد کے پہلے سالانہ اجلاس میں شرکت و خطاب۔ دیگر مقررین۔ مولانا سید فیض الحسن آلومہار، مولانا حافظ غلام رسول فاضل جامعہ رضویہ فیصل آباد۔ مولانا محمد سردار علی پیرمحل، مولانا نذیر احمد فاضل حزب الاحناف، مولانا غلام حسین گوجرہ اور دیگر علماء۔(۸۲)

☆ ۲۳۔شوال ۱۳۷۹ھ/۲۰/اپریل ۱۹۶۰ء مدرسہ نوریہ رضویہ چک جھمرہ (فیصل آباد) کے دوسرے سالانہ اجلاس میں خطاب۔ دیگر مقررین، مولانا منظور احمد فیصل آباد، مولانا عاشق حسین جھنگوی (۸۳)

☆ ۳۔۴ ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ/۳۰/اپریل، یکم مئی ۱۹۶۰ء جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور کے سالانہ اجلاس میں خطاب۔ دیگر شریک علماء۔ مولانا سید فیض الحسن آلومہار، مولانا محمد عمر اچھروی، مولانا عبدالغفور ہزاروی، مولانا غلام محی الدین اوکاڑہ، مولانا غلام رسول رضوی داعی تھے۔(۸۴)

☆ ۷/ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ/۴/مئی ۱۹۶۰ء کراچی سے واپسی پر حیدر آباد کے احباب اہل سنت کی دعوت پر حیدر آباد میں مختلف مجالس سے خطاب (۸۵)

---

(۸۰) مطبوعہ اشتہار معراج شریف دربار قادریہ گجرات ۱۹۶۰ء

(۸۱) مطبوعہ اشتہار عرس لا ثانی شرقپور (۱۳۷۹ھ)

(۸۲) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ ۹/ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ ص ۶ (۸۳) ایضاً

(۸۴) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۸ شوال ۱۳۷۹ھ، ص ۶، ۲۳/ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ

(۸۵) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۲۳/ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ، ص ۶

☆ ۲۔۴ ذی قعدہ ۱۳۷۹ھ/ ۲۹۔ ۳۰ اپریل، یکم مئی ۱۹۶۰ء جامعہ شرقیہ رضویہ ساہی وال میں تبلیغی اجلاس سے خطاب۔(۸۶)

☆ ذی قعدہ/ ذی الحجہ ۱۳۷۹ھ/ مئی/ جون ۱۹۶۰ء مدرسہ سعیدیہ مصباح العلوم میلسی میں جلسہ سے خطاب (۸۷)

☆ شوال ۱۳۷۹ھ/ اپریل ۱۹۶۰ء جامع مسجد غوثیہ، رام نگر گلی جی لاہور میں مقام مصطفیٰ ﷺ کے موضوع پر خطاب۔ مولانا الٰہی بخش خطیب مسجد مذکور نے جلسہ کا اہتمام کیا تھا۔(۸۸)

☆ محرم/ صفر ۱۳۸۰ھ/ جولائی اگست ۱۹۶۱ء جامع مسجد مدینہ واربرٹن ضلع شیخوپورہ میں تبلیغی جلسہ سے خطاب۔ مولانا محمد شریف رضوی خطیب مسجد نے جلسہ کا اہتمام کیا تھا۔ نماز عصر آپ نے غلہ منڈی والی مسجد میں ادا فرمائی۔ شیخ نذیر احمد کے ہاں قیام کا انتظام تھا۔(۸۹)

☆ ۱۱۔۱۲ صفر ۱۳۸۰ھ/ ۴۔۵ اگست ۱۹۶۰ء میلسی میں عرس امام احمد رضا قدس سرہ کی مجلس سے خطاب (۹۰)

☆ ۳ شعبان ۱۳۸۰ھ/ ۲۱/ جنوری ۱۹۶۱ء جامع حنفیہ وسن پورہ لاہور میں معراج النبی ﷺ کے جلسہ سے خطاب (۹۱)

☆ ۱۸ شعبان ۱۳۸۰ھ/ ۵/ فروری ۱۹۶۱ء جامع مسجد فاروقیہ، آخری بس سٹاپ، کرشن نگر لاہور میں معراج النبی ﷺ کے جلسہ سے خطاب گیارہ بجے سے ظہر تک، ظہر سے عصر تک خطاب فرمایا۔(۹۲)

☆ ۲۶۔۲۸ شعبان ۱۳۸۰ھ/ ۱۳۔۱۵/ فروری ۱۹۶۱ء دارالعلوم غوثیہ رضویہ نواب شاہ (سندھ) کا سالانہ جلسہ میں شرکت اور خطاب (۹۳)

---

(۸۶) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور، ۲۹/ اپریل ۱۹۶۰ء

(۸۷) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور ۲۸/ ۲۰ ذی الحجہ ۱۳۷۹ھ

(۸۸) روایت مولانا الٰہی بخش لاہور ۲۸/ صفر ۱۴۰۴ھ

(۸۹) روایت مولانا نور محمد رضوی، واربرٹن۔ ۲۴/ صفر ۱۴۰۴ھ

(۹۰) ہفت روزہ رضائے مصطفیٰ گوجرانوالہ، ۱۱/ صفر ۱۳۸۰ھ ص ۶

(۹۱) ''ریڈیو کے بارے میں ایک مغالطہ کا انکشاف'' ناشر تعمیر ملت وسن پورہ لاہور ص ۳

(۹۲) مطبوعہ اشتہار جلسہ مذکورہ۔ ۲۸/ صفر ۱۴۰۴ھ

(۹۳) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور۔ ۲۹/ رمضان ۱۳۸۰ھ

☆ ۳۔۴شوال ۱۳۸۰ھ/۲۱۔۲۲ مارچ ۱۹۶۱ء مدرسہ حنفیہ رضویہ سراج العلوم گوجرانوالہ کے ساتویں سالانہ اجلاس میں شرکت۔(۹۴)

☆ ۶۔۸شوال ۱۳۸۰ھ/۲۴۔۲۶ مارچ ۱۹۶۱ء دارالعلوم جامعہ حنفیہ قصور کے سالانہ جلسہ میں شرکت۔(۹۵)

☆ ۱۱۔۱۴ذی الحجہ ۱۳۸۰ھ/۲۸۔۳۰ مئی ۱۹۶۰ء جامعہ شرقیہ رضویہ ساہی وال کے جلسہ میں شرکت(۹۶)

☆ صفر ۱۳۸۱ھ/۱۹۶۱ء دارالعلوم امجدیہ میں عرس رضوی کے موقعہ پر خطاب، واپسی پر ٹھٹھہ میں مزارات کی زیارت کے لئے بذریعہ کار تشریف لے گئے۔اس سفر میں مولانا عبدالمصطفیٰ ازہری۔مولانا مفتی ظفر علی، مولانا عبدالقادر، مولانا معین الدین ہمراہ تھے۔کراچی میں قیام عبدالشکور، جمال بھائی کے ہاں تھا۔ان دنوں مولانا ابوالبرکات سید احمد لاہور، حزب الاحناف کے لئے لال کوٹھی کی خریداری کے سلسلہ میں زراعانت کے لئے کراچی موجود تھے۔(۹۷)

☆ ۲۷ذی قعدہ ۱۳۸۱ھ/۳/مئی ۱۹۶۲ء صحت کے بعد کراچی سے واپسی ہوئی۔جامعہ رضویہ مظہر اسلام فیصل آباد میں اس مسرت میں جلسہ تہنیت ہوا۔(۹۸)

☆ ذی الحجہ ۱۳۸۱ھ محرم ۱۳۸۲ھ جون، جولائی ۱۹۶۲ء۔جب آپ کی علالت ونقاہت بڑھ گئی تو احباب کے اصرار پر مری، ایبٹ آباد اور ہری پور، راولپنڈی کے صحت افزا مقامات پر کچھ وقت گذارا۔(۹۹)

---

(۹۴) مطبوعہ اشتہار مدرسہ حنفیہ سراج العلوم گوجرانوالہ (۱۳۸۰ھ)

(۹۵) مطبوعہ اشتہار مدرسہ حنفیہ قصور (۱۳۸۰ھ) (۹۶) ہفت روزہ سواد اعظم لاہور ۲۳/۱۶ ذی قعدہ ۱۳۸۰ھ

(۹۷) مولانا حافظ محمد سلیمان خانیوال کی قلمی یادداشت مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور

(۹۸) مطبوعہ اشتہار جلسہ تہنیت (۱۹۶۲ء)

(۹۹) فقیر قادری عفی عنہ نے دارالعلوم اہل سنت و جماعت جہلم میں تدریس کے دوران جہلم ریلوے سٹیشن پر آپ کی زیارت کی جب کہ آپ مری سے واپس لائل پور بذریعہ ریل تشریف لے جارہے تھے۔

مولانا مفتی عبدالقیوم اپنی ایک یادداشت میں لکھتے ہیں۔

''میری یاد کے مطابق بیماری کے دوران دومرتبہ ہری پور تشریف لے گئے۔''

# سوئے حرم

محرم الحرام ۱۳۵۴ھ/اپریل ۱۹۳۵ء میں مناظرہ بریلی میں حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی اپنے مدمقابل پر عظیم اور واضح فتح پر علماء اعلام نے آپ کو کلمات تحسین ودعا سے نوازا آپ کے استاذ گرامی، حجۃ الاسلام مولانا حامد رضا بریلوی قدس سرہ نے آپ کو تاج الفتح پہنایا اور فرمایا۔

''سردار احمد سُرّ بدار احمد''

یعنی مولانا سردار احمد اپنے آقا ومولیٰ پیارے احمد مجتبیٰ ﷺ کے گھر (مدینہ منورہ) کی زیارت سے مشرف ہوں۔

یہ دعا ایسی تھی جس میں دو جہاں کی عظیم دولت کی خوش خبری تھی۔ آپ اس دعا سے انتہائی مسرور ہوئے۔ وجد میں آکر فرمایا۔

''استاذ محترم نے دعا دی ہے۔ اب ان شاء اللہ دربار رسالت کی حاضری ضرور نصیب ہوگی۔''

بالآخر وہ مبارک ساعت آگئی جس میں آپ کی روحانی تمنا برآئی اور دعا کی قبولیت کا ظہور ہوا۔ ۲۷ شوال ۱۳۶۴ھ/۱۵ اکتوبر ۱۹۴۵ء کے بعد کراچی سے بذریعہ بحری جہاز آپ عازم حرمین ہوئے۔ (۱)

یہ رضوانی نامی بحری جہاز مغل لائن کمپنی کا تھا۔ (۲)

اس سال حج میں آپ کے ساتھ بیس کے قریب علماء اور بھی تھے۔ چند ایک کے اسماء گرامی یہ ہیں۔

☆ مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا نوری بریلوی

---

(۱) حج پاسپورٹ نمبر ۳۶۷۶، مجریہ کراچی، سال ۱۹۴۵ء۔ آپ کا ٹکٹ نمبر ۷۸۶۴ ہے۔

(۲) روایت حاجی اللہ دتہ (نعت خواں) ستیانہ روڈ فیصل آباد    نوٹ: حاجی صاحب مذکور آپ کے ساتھ حج کے سفر میں ہم سفر تھے۔

☆ مولانا مفتی محمد مظہر اللہ امام وخطیب جامع مسجد فتح پوری، دہلی

☆ مولانا محمد عبد العلیم صدیقی میرٹھی

☆ مولانا ابو الحسنات محمد احمد قادری لاہور

☆ مولانا سید محمد عبد الرب قادری جبل پوری

☆ مولانا ابو الحامد سید محمد عبد المسجود قادری، جبل پوری (۳)

☆ مولانا عبد الحامد قادری بدایونی

☆ مولانا حمید الدین کوٹ نجیب اللہ (خلیفہ سرکار گولڑوی)

☆ مولانا اشتیاق احمد کانپوری (۴)

☆ مولانا پیر سید مرتضیٰ امرتسری (استاذ جان محمد امرتسری)

☆ جناب حیرت وارثی نعت خواں (مرید بیدم وارثی)

☆ جناب بدیع احمد اسد (نعت خواں امام احمد رضا) (۵)

رضوانی نامی جہاز ۱۰ ذی قعدہ ۱۳۶۴ھ/ ۱۷ اکتوبر ۱۹۴۵ء کو جدہ پہنچا۔ (۶)

بحری سفر کے دس بارہ دنوں میں جہاز پر اور اس کے بعد حرمین شریفین میں امامت کے فرائض کبھی آپ کے استاذ محترم حضرت مفتی اعظم بریلوی انجام دیتے اور کبھی آپ کو حکم ہوتا کہ امامت کرائیں۔ چنانچہ آپ امامت کراتے۔

---

(۳) اخبار دبدبہ سکندری، رامپور، ۲۸ فروری ۱۹۴۶ء۔ ص ۹

(۴) ہفت روزہ الفقیہ، امرتسر ۲۱/ ۲۸ نومبر ۱۹۴۵ء۔ ص ۶

(۵) روایت حاجی اللہ دتہ، ستیانہ روڈ، فیصل آباد

(۶) حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کا حج پاسپورٹ نمبر ۳۶۷۶ مجریہ کراچی۔ سال ۱۹۴۵ء

چونکہ حرمین طیبین میں وہابی عقائد کے نجدی امام مقرر تھے، اس لئے آپ نے کبھی بھی ان کے اقتداء میں نماز ادا نہ کی، ہمیشہ اپنی جماعت علیحدہ کرواتے۔(۷)

حرمین شریفین میں آپ کے دن رات عبادات اور طاعات میں صرف ہوتے، مناسک حج کی ادائیگی کے ساتھ ساتھ دوسرے حجاج کرام کی دینی راہنمائی اور مذہبی خدمات بھی بڑے ذوق وانہاک سے سرانجام دیتے۔ عالم اسلام سے آئے ہوئے جلیل القدر مشائخ کرام اور علماء اعلام سے علمی مذاکرات فرماتے۔ طالبانِ مدارسِ حرمین آپ کے پاس حاضر ہوکر علمی استفادہ کرتے۔ آپ کا ایک ایک لمحہ یادالٰہی اور کیف وجذب سے معمور رہتا۔

حرم مکی میں آپ کی مصروفیات کا اجمالی تذکرہ شریک حج مولانا اشتیاق احمد کانپوری نے ۴ ذی الحجہ ۱۳۶۴ھ ۱۰/ نومبر ۱۹۴۵ء کو درج ذیل الفاظ میں کیا۔

> ''فاضل اجل حضرت مولانا مولوی سردار احمد خاں صاحب قادری رضوی صدر المدرسین منظر اسلام بریلی مدظلہ العالی تقریباً ہر وقت حرم میں حاضر رہتے ہیں۔ اور جگہ جگہ لوگوں کو مسائل سمجھاتے رہتے ہیں۔ شب میں آپ کے پاس حرم شریف کے مدارس دینیہ کے طلباء جمع ہوجاتے ہیں اور درسیات سے متعلق آپ کے فیوض علمی سے استفادہ کرتے ہیں۔''(۸)

حج ادا کرنے کے بعد آپ نے چندروز مکہ معظمہ میں قیام فرمایا۔ اس عرصہ میں آپ نے یہاں پر موجود عالم اسلام کے علماءِ اعلام سے ملاقاتیں کیں۔ ان میں سے بعض سے آپ نے استفادہ بھی کیا اور اکثر نے آپ سے اکتساب فیض کیا۔

---

(۷) روایت حاجی اللہ دتہ، ستیانہ روڈ، فیصل آباد

(۸) ہفت روزہ الفقیہ، امرتسر ۲۱/۲۸ نومبر ۱۹۴۵ء۔ ص ۶

نوٹ: کاتب کی غلطی کی وجہ سے آپ کے اسم گرامی کے ساتھ ''خاں'' کا لفظ زائد لکھا گیا ہے۔ نیز مظہر اسلام کی بجائے منظر اسلام لکھا گیا ہے۔ آپ اس وقت مظہر اسلام میں صدر المدرسین تھے۔ فقیر قادری عفی عنہ

حرمین شریفین میں آپ نے جن علماء و محدثین سے ملاقات کا شرف حاصل کیا۔ان میں سے چند ایک کے اسماء گرامی یہ ہیں۔

☆ شیخ العلماء مولانا محمد عربی مغربی مالکی۔محدث مدرسہ الفلاح مکہ معظّمہ

☆ فاضل جلیل مولانا سید یوسف حمد الخلیل قادری مدرس مدرسہ الفلاح مکہ معظّمہ

☆ فاضل اجل مولانا محمد امین کتبی مدرس مدرسہ الفلاح والمسجد الحرام

☆ الشیخ القاری احمد الفقیہ حجازی مکہ مکرمہ

☆ الشیخ محمد الحسینی الظواہری من علماء الازہر و مدرس کلیۃ اصول الدین، مصر

☆ شیخ جلیل قاری سید عباس مکی، مدنی الاصل

☆ رئیس المحدثین مولانا عمر حمدان محرسی

☆ مولانا الفاضل عبدالرحمٰن محمد عیسیٰ بلہا شرط الرملہ، مدرس مدرسہ الرملہ قلیوبیہ۔قطر المصر

☆ مولانا الفاضل عبدالرب عبدالرحیم کشوہ۔بلدہ رملہ، مرکز بلہا مدرس القلیوبیہ

☆ مولانا الفاضل السید عمر رشیدی المطوف (خلیفہ مجاز امام احمد رضا بریلوی)

☆ مولانا الشیخ جعفر الکثیری الشافعی، مدرس مدرسہ صولتیہ، مکہ مکرمہ

☆ مولانا الشیخ محمد عبدالماجد الغبشاوی شافعی، مدرس مدرسہ الفلاحیۃ مکہ مکرمہ

☆ مولانا الشیخ محمد ناجی ابوصالح۔استاذ فی مدرسہ الخسرویہ، محلّہ المشارقہ۔حلب

☆ مولانا الشیخ بکری رجب، مدیر مدرسہ رضائیہ شارع العریان۔حلب

☆ مولانا الشیخ محمد خلیلو امام و خطیب جامع الکبیر، قریۃ السفیرۃ۔حلب

☆ مولانا الشیخ محمد علی حسین صفیہ۔قریۃ السفریہ۔حلب

- ☆ مولانا الشیخ احمد الصابونی۔ معتمد الجمعیۃ الغراء ومدرس جامع بنی امیہ۔ دمشق
- ☆ مولانا الشیخ محمد یحییٰ امان حنفی۔ مدرس مدرسۃ الفلاح مکہ مکرمہ (تلمیذ علامہ صالح کمال)
- ☆ مولانا الشیخ احمد ابراہیم حمدوہ، مدرس مدرسہ الفلاح۔ مکہ مکرمہ
- ☆ مولانا الشیخ حسن محمدی، خطیب مسجد سکۃ الحدید۔ مدریہ۔ مصر
- ☆ مولانا الشیخ مصطفیٰ اسمٰعیل الموظف۔ مجلس المدیریہ۔ مصر
- ☆ مولانا الشیخ سید ہاشم۔ مدرسہ مشاص الرملہ۔ مصر
- ☆ مولانا الشیخ محمد منصور قاری مدرس مدرسہ مشاص الرملہ۔ مصر
- ☆ مولانا الشیخ عبدالعزیز آفندی۔ نقشبندی، عیون السود۔ حمص۔ سوریا
- ☆ مولانا الشیخ عبدالرحیم آفندی۔ عیون السود، حمص۔ سوریا
- ☆ مولانا الشیخ السید ابراہیم کوشک، طائف
- ☆ مولانا الشیخ السید محمد صالح المطوف۔ مکہ مکرمہ
- ☆ مولانا الشیخ حسن بن صدیق سندھی۔ سابق مدرس مدرسہ صولتیہ، حال مدرس مدرسہ سعودیہ مکہ مکرمہ
- ☆ مولانا الشیخ محمد صالح ابراہیم خطاب۔ مصر (تلمیذ الشیخ عمر حمدان محرسی)
- ☆ مولانا الشیخ محمد بن سلیمان الردوانی
- ☆ مولانا الشیخ احمد محمد بیومی آفندی۔ محکمہ عصر الوطنیۃ۔ باب الحلق۔ القاہرہ
- ☆ مولانا الشیخ سید حسن بن علوی الجفری۔ جبل الکعبہ۔ حارۃ الباب۔ مکہ مکرمہ
- ☆ مولانا الشیخ محمد بن عوض بافضل الخضری التریمی۔ حضر موت
- ☆ مولانا الشیخ فضل بن محمد بن عوض۔ حضرت موت

☆ مولانا الشیخ حسین محمد خضری۔ جدہ

☆ مولانا الشیخ سید عبدالرحمٰن بن محمد بن صالح۔ بلدہ عمد۔ حضر موت

☆ مولانا الشیخ محمد عبدالرحیم الصدیقی۔ دمام

علاوہ ازیں مدارسِ دینیہ کے جو طلباء آپ کے پاس حاضر ہوتے ان میں سے چند ایک کے نام یہ ہیں۔

☆ مولانا مسلم بن ایمان علی منشی متعلم مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ

☆ مولانا عبدالرزاق بن محمد عالی منشی متعلم مدرسہ صولتیہ مکہ مکرمہ

☆ مولانا محمد قاسم بن مفیض الدین متعلم مدرسہ صولتیہ، مکہ مکرمہ (۹)

علماءِ اعلام میں سے بعض آپ کی قیام گاہ پر بھی تشریف لائے۔ چنانچہ ۱۷ ذی قعدہ ۱۳۶۴ھ/۲۵ اکتوبر ۱۹۴۵ء بروز جمعرات حضرت استاذ العلماء المحدث الاعلیٰ رئیس المحدثین امام النحویین شیخ عمر حمدان محرسی مدنی قدس سرہ آپ کی قیام گاہ میں تشریف فرما ہوئے۔ علمی و روحانی مسائل پر مذاکرہ رہا۔ حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ نے اپنی بیاض میں اس ملاقات کی کیفیت اپنی قلم سے یوں لکھی۔

''۱۷ ذی قعدہ ۶۴ھ جمعرات۔ آج حضرت ممدوح قبلہ اس رباط میں خود تشریف لائے اور مجلس میں برکت و کیف و ذوق حاصل ہوا۔ سامعین حاضرین محظوظ ہوئے۔'' (۱۰)

اسی حج کے مبارک موقعہ پر شیخ المحدثین محمد الحافظ التیجانی اور رئیس المحدثین عمر حمدان محرسی نے آپ کو بالترتیب ۱۹ محرم الحرام ۱۳۶۵ھ/۲۳ دسمبر ۱۹۴۵ء اور ۳ صفر ۱۳۶۵ھ/۶ جنوری ۱۹۴۶ء کو جمیع مرویات کی اجازت تامہ عامہ مطلقہ کی سندیں عطا فرمائیں۔ (۱۱)

---

(۹) یہ تمام تفاصیل حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی اس بیاض سے اخذ کی گئی ہیں جو اس سفر حج میں آپ کے پاس تھی۔ یہ بیاض کتب خانہ شیخ الحدیث میں محفوظ ہے۔

(۱۰) بیاض حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

(۱۱) ملاحظہ ہو: عکس سندات، جو اسی کتاب میں درج ہیں۔

علمی مذاکرات کے دوران بعض علماء نے آپ سے ہندوستان میں طبع ہونے والی بعض کتب کی فراہمی کے لئے کہا۔ چنانچہ آپ کی بیاض کے مطابق مولانا حسن بن صدیق سندھی، مدرس مدرسہ سعودیہ، مکہ مکرمہ نے الدرالسنیہ اور مولانا محمد صالح ابراہیم مصری (تلمیذ الشیخ عمر حمدان محرسی) نے جمع الفوائد فی جامع الاصول اور مجمع الزوائد کے لئے کہا۔ ممکن ہے کئی اور فرمائشیں بھی ہوئی ہوں۔

حجاج کرام بالعموم مکہ معظمہ اور مدینہ منورہ میں قیام کرتے ہیں اور یہیں کے مقدس مقامات کی زیارت پر اکتفا کرتے ہیں۔ کیونکہ حضور اکرم ﷺ کی حیات ظاہری کا اکثر حصہ انہی مقامات پر بسر ہوا۔ اس کے علاوہ حجاز مقدس میں حضور اکرم ﷺ نے بعض اور مقامات کی طرف بھی سفر فرمایا۔

عاشق مصطفیٰ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ حضور اقدس علیہ التحیۃ والثناء کی ہر ادا کو حتی الامکان ادا کرنے کی کوشش فرماتے۔ محبت، اتباع مصطفیٰ ﷺ کی محرک اور باعث ہے۔ محبت، اتباع کرنے میں دلیل کی طالب نہیں ہوتی۔ محبت خود ایک سند اور دلیل ہے۔ اس سلسلہ میں صحابی رسول حضرت سیدنا عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما کا عمل ہمارے لئے ایک سند ہے۔ بخاری شریف میں ہے۔

"اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ ﷺ اَنَاخَ بِالْبَطْحَآءِ بِذِی الْحُلَیْفَةِ فَصَلّٰی بِهَا وَكَانَ عَبْدُاللّٰهِ بْنُ عُمَرَ یَفْعَلُ ذٰلِکَ" (۱۱)

یعنی (حج کے دوران) رسول اللہ ﷺ نے (کسی وجہ سے) وادی ذی الحلیفہ میں اپنے اونٹ کو بٹھایا وہاں آپ نے نماز پڑھی۔ حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ عنہما بھی (حضور کی اتباع میں) ایسا ہی کیا کرتے تھے۔

وادی ذی الحلیفہ میں اونٹ سے اترنا اور وہاں نماز پڑھنا مناسک حج میں شامل نہیں، مگر حضرت عبداللہ بن عمر رضی اللہ تعالیٰ عنہما ذی الحلیفہ میں اترتے اور وہاں نماز پڑھتے، ان کا یہ دوامی فعل حضور علیہ الصلوٰۃ والسلام کی اتباع میں

(۱۱) بخاری شریف۔ جلد اول۔ صفحہ ۲۰۷

تھا، کمالِ اتباع اسی کا نام ہے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کو حضور کی محبت کے صلہ میں اس اتباع کامل سے وافر حصہ عطا ہوا تھا۔

ایک مرتبہ ابتدائے تبلیغ میں آقائے دو عالم ﷺ بغرض تبلیغ طائف تشریف لے گئے۔ حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے طائف میں حاضری دی تاکہ سفر طائف کی حضور کی سنت بھی ادا ہو جائے اور ان گلی کوچوں کی زیارت بھی ہو جائے جہاں نبی رؤف و رحیم ﷺ نے تبلیغ حق کی خاطر اذیتیں برداشت کیں۔ اس سلسلہ میں آپ کی بیاض کے ایک صفحہ کی نقل حاضر ہے۔

۸۶/۹۲

## الطائف الشریف

حضرت المحترم السید ابرہیم کوشک

"۲۹ محرم (۱۳۶۵ھ) طائف حاضر ہوا، آپ نہایت حسن اخلاق سے پیش آئے اور حضرت سید عبداللہ بن عباس و حضرت سیدنا عکرمہ رضی اللہ تعالیٰ عنہم کی زیارت سے آپ کے توسط سے مشرف ہوا۔ ۳۰ محرم کو زیارت کر کے واپس مکہ معظمہ ہوا۔" (۱۲)

اسی سال آپ نے اپنی والدہ محترمہ، سلطان بی بی مرحومہ، اپنے بھائی علی محمد، اور دونوں بہنوں فاطمہ بی بی اور حیات بی بی کی طرف سے حج بدل کروایا۔ (۱۳)

مناسک حج سے فراغت کے بعد آپ مدینہ منورہ حاضر ہوئے۔ اگرچہ یہ زمانہ انتہائی گرانی کا تھا۔ جنگ عظیم دوم ابھی ابھی ختم ہوئی تھی، تاہم آپ نے مکہ مکرمہ سے مدینہ منورہ تک کا سفر لاری میں کیا۔ لاری کا کرایہ ان دنوں ایک ہزار روپے کے لگ بھگ تھا۔ (۱۳۔۱)

(۱۲) بیاض حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

(۱۳) بیاض حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ

(۱۳۔۱) اخبار دبدبہ سکندری رامپور۔ ۱۵ فروری ۱۹۴۶ء۔ ص ۸

ایک عاشق صادق کی طرح آپ کے مدینہ منورہ کے اوقات گنبد خضراء کی زیارت، مواجہ شریف میں قیام، صلوٰۃ وسلام، ریاض الجنۃ میں وقوف وقیام، جنت البقیع، قبا اور دیگر متبرک مقامات ومشاہدات کی زیارت میں صرف ہوتے۔ زیادہ وقت آپ مسجد نبوی میں گذارتے۔ ہر نماز کے بعد مواجہ شریف میں حاضری اور صلوٰۃ وسلام پیش فرماتے۔

مفتی اعظم مولانا محمد مصطفیٰ رضا بریلوی اور آپ کا قیام محمد علی، شوکت علی، لکھنؤ والوں کے مکان اصطفیٰ منزل میں تھا۔

جنت البقیع میں دیگر مزارات کے علاوہ بالخصوص امہات المومنین، حضرت عثمان ذوالنورین، فرزندان رسول حضرت ابراہیم، طاہر وقاسم، خاتون جنت حضرت فاطمہ اور ائمہ اہل بیت رضی اللہ عنہم کے مزارات پر حاضری دیتے۔

مدینہ منورہ میں آپ کا قیام پچیس روز رہا۔(۱۴)

مدینہ طیبہ کی پہلی حاضری کے موقع پر مقصود کائنات کو پاکر آپ نے جذب وکیف کے عالم میں امام اہل سنت کا یہ شعر پڑھا۔

ہم سے فقیر بھی اب پھیری کو اٹھتے ہوں گے
اب تو غنی کے در پر بستر جما دیئے ہیں۔

شاہزادہ امام احمد رضا بریلوی نے جب سنا تو فرمایا۔

"جب غنی سامنے ہو تو اب دیر کا ہے کی۔ اب بستر جما ہی کیوں نہیں دیتے۔"

چنانچہ آپ کیف وسرور کے عالم میں اپنے محبوب آقا کے قدموں میں یوں بیٹھ گئے کہ اب دامن مراد بھر کر ہی اٹھیں گے۔ مولانا محمد معراج الاسلام صدر مدرس مدرسہ محمدیہ غوثیہ بھیرہ نے دامن مراد بھرنے کا نقشہ بڑے محتاط انداز میں یوں بیان کیا ہے۔

(۱۴) مدینہ منورہ کے قیام کے واقعات حاجی اللہ دتہ، ستیانہ روڈ، فیصل آباد نے بیان کئے۔ حاجی صاحب موصوف اس سفر میں آپ کے ساتھ رہے۔

''جب تک حاضری نصیب رہی آپ پر یہی عالم رہا، اور اس دوران وہ سب کچھ پالیا، جس کی حسرت اور تمنا تھی۔ حجابات دور ہو گئے۔ انوار، قلب ونگاہ میں سمٹ آئے اور ایمان نے وہ مقام حاصل کر لیا جسے عین الیقین کہتے ہیں۔''(۱۵)

سنی رضوی جامع مسجد فیصل آباد کے خطیب مولانا محمد عبدالرشید رضوی جھنگوی اپنے ایک مکتوب میں حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کی ایک سند کے ذکر کے ضمن میں آپ کی مدینہ منورہ میں مصروفیات کا ذکر کرتے ہوئے لکھتے ہیں۔

''حضور غریب نواز شیخ الحدیث والتفسیر الشاہ ابوالفضل صاحب قبلہ رضی اللہ عنہ ۱۳۶۵ھ میں پہلی مرتبہ زیارت حرمین شریفین کو تشریف لے گئے تھے اور مدینہ منورہ زادھا اللہ شرفاً وعنایۃً کے قیام کے ایام میں اصحاب صفہ کے مقام پر قیاماً بخاری شریف کا مکمل ختم فرمایا تھا۔ کتاب بخاری شریف حضرت قبلہ مولانا محمد ضیاء الدین احمد صاحب قادری سے لی تھی۔ ختم شریف کے دن محدث شامی (غالباً ان کا اسم گرامی الحافظ عبدالقادر صاحب تھا۔(۱۶)) نے سند حدیث حضور ممدوح موصوف کو عنایت فرمائی تھی جو بخاری شریف پر تحریر تھی۔ ۱۳۴۶ھ میں فقیر کی حاضری ہوئی، حسب سنت پیرو مرشد خود فقیر نے مولانا محمد ضیاء الدین احمد رحمۃ اللہ علیہ سے پڑھنے کے لئے بخاری شریف طلب کی۔ تو آپ نے وہی نسخہ پڑھنے کے لئے عنایت فرمایا۔ اس پر وہ سند منقول تھی۔ میں نے اسے نقل کر کے حضرت پیرو مرشد قبلہ شیخ الحدیث رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی خدمت اقدس میں حاضر کیا تھا۔''(۱۷)

حاجی اللہ دتہ نعت خواں، ستیانہ روڈ فیصل آباد اس سفر حرمین شریفین میں آپ کے ہمراہ تھے۔ مدینہ طیبہ کے واقعات وہ یوں بیان کرتے ہیں۔

---

(۱۵) گنبد خضراء، ناشر مکتبہ قادریہ لاہور، ص ۴۵۵

(۱۶) صحیح نام شیخ المحدثین محمد الحافظ التیجانی ہے۔

(۱۷) مکتوب مولانا محمد عبدالرشید رضوی بنام فقیر قادری عفی عنہ۔ محررہ ۲ محرم الحرام ۱۴۰۵ھ

"آپ کی معیت میں مدینہ پاک میں پندرہ محفلیں نعت خوانی کی ہوئیں۔پہلی محفل مولانا ضیاء الدین مدنی کے گھر میں ہوئی اورآخری محفل رباط بہاول پور میں ہوئی۔جس میں محدث اعظم پاکستان کی تقریر ہوئی۔"

حاجی اللہ دتہ موصوف مزید بیان کرتے ہیں۔

"ایک دن مسجد نبوی میں میں، حیرت وارثی اور پیر مرتضی امرتسری بیٹھے تھے کہ ہمارے دل میں خیال پیدا ہوا کہ آج آخری دن ہے، ہم محفل میلاد کرلیں۔چنانچہ ہم تینوں حضرت مولانا سردار احمد صاحب کے ڈیرے پر گئے اور آپ سے کہا۔آپ نے رضامندی ظاہر کی اور فرمایا کہ تمام حضرات کو مطلع کردو کہ رباط بہاول پور میں حضرت مولانا مفتی ضیاء الدین مدنی صاحب کی صدارت میں رات کو محفل میلاد ہوگی۔اس محفل میں بے شمار پنجابی، ہندوستانی، بنگالی، مصری اور شامی شامل ہوئے۔دو ڈھائی ہزار کا مجمع ہوگا، بے شمار علماء کرام اور نعت خواں موجود تھے۔سب سے پہلے مدینہ منورہ کے نعت خواں مولانا محمد ابراہیم سمان نے عربی میں نعت شریف پڑھی۔(۱۸)

(۱۸) سمن عربی زبان میں گھی کو کہتے ہیں۔غالباً یہ صاحب گھی کا کاروبار کرتے تھے۔ترکوں کے عہد حکومت میں تہجد کی اذان دیا کرتے تھے۔نعت گو بھی تھے اور نعت خواں بھی۔عشق رسول ان کی رگ رگ میں بسا ہوا تھا۔انہوں نے حضرت محدث اعظم پاکستان کو بتایا کہ

"میں روزانہ تازہ نعت لکھتا اور تہجد سے پہلے مواجہ اقدس کے سامنے کھڑے ہوکر حضور اکرم ﷺ کی بارگاہ عالیہ میں وہ نعت عرض کرتا اور پھر تہجد کی اذان دیتا تھا۔لیکن نجدیوں تسلط کے بعد انہوں نے مجھے نعت پڑھنے سے روکا اور کہا کہ تم صرف اذان دے سکتے ہو، نعت پڑھنے کی اجازت نہیں۔میں نے جواب دیا کہ جنہیں اذان سناتا ہوں انہیں ہی نعت سنانا ہوتی ہے۔اگر نعت نہیں پڑھ سکتا تو پھر میں اذان بھی نہیں دوں گا۔"

یہ بزرگ حضرت محدث اعظم پاکستان سے بڑی محبت وعقیدت کا اظہار کیا کرتے تھے۔

درج بالا معلومات مولانا معین الدین قادری فیصل آباد کے ایک بیان پر مشتمل مکتوب مولانا محمد افضل کوٹلوی محررہ ۲۴ مارچ ۱۹۸۶ء سے ماخوذ ہیں۔

نوٹ: اذان سے پہلے یا بعد نعت یا درود شریف پڑھنا عالم اسلام اور خود حرمین شریفین میں (نجدی تغلب سے پہلے تک) مقبول ومعمول بہ رہا ہے۔ادیب شہیر جناب حسن نظامی دہلوی نے ۱۹۱۲ء میں اپنے سفر حرمین کے بیان میں مدینہ طیبہ اور مسجد نبوی کے تذکرہ جو کچھ لکھا ہے اس کا ایک اقتباس ملاحظہ ہو۔

(بقیہ اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

پھر ایک مصری نے عربی میں نعت شریف پڑھی۔ قصیدہ بردہ شریف بھی پڑھا گیا۔ اس کے بعد حیرت وارثی نے تحت لفظی میں نعت پڑھی۔ پیر سید مرتضی امرتسری نے بھی نعت پڑھی، ان کی نعت کا پہلا شعر یہ تھا۔

سراجاً منیرا نگارِ مدینہ

تجلیِ مکہ بہار مدینہ

اس کے بعد میں نے نعت رسول مقبول ﷺ پڑھی۔ میری نعت کا پہلا شعر یہ تھا۔

چمک تجھ سے پاتے ہیں سب پانے والے

میرا دل بھی چمکا دے چمکانے والے

اس کے بعد وہاں موجود اٹھارہ علماءَ نے متفقہ طور پر فیصلہ کیا کہ تقریر حضرت مولانا سردار احمد صاحب کریں۔ چنانچہ آپ نے تین گھنٹے تقریر کی۔ موضوع تھا۔

"وَمَا اَرۡسَلۡنٰکَ اِلَّا رَحۡمَةً لِّلۡعَالَمِیۡنَ"

درو دیوار پر وجد تھا۔ تقریر کے دوران حاضرین پر ایک عجیب کیف طاری تھا۔ ہر شخص حضور علیہ السلام کے عشق و محبت میں آنسو بہا رہا تھا۔ ایسا معلوم ہوتا تھا کہ اس محفل پاک میں حضور علیہ الصلوٰۃ

---

(بقیہ ۱۸) "قاعدہ ہے کہ جب حرم رسول میں نماز ہو چکتی ہے تو مؤذن میناروں پر چڑھ جاتے ہیں اور بلند آواز سے درود و سلام پڑھتے ہیں۔ قرآن شریف کی تلاوت بھی کرتے ہیں۔ یہ نہایت با اثر اور عمدہ دستور ہے۔ پچھلی رات کو یہ صدائیں وہ کیفیت پیدا کرتی ہیں اور سامعین کو ان تجلیات تک پہنچاتی ہیں جن کا اظہار الفاظ میں محال ہے۔ تہجد کے وقت بھی میناروں پر درود خوانی اور قرآن خوانی ہوتی ہے۔ یہ صرف مدینہ منورہ کی نرالی رسم نہیں ہے، دمشق و بیت المقدس میں بھی اس کا رواج ہے۔ اگلے زمانہ میں اہل ہند کے ہاں بھی یہ قاعدہ جاری تھا۔ میرے آقا حضرت سلطان المشائخ محبوب الٰہی کے حالات میں لکھا ہے کہ ابتدائی عمر میں سب سے پہلا واقعہ جس نے آپ کے قلب پر الٰہیت کی پُرعظمت کیفیت ڈالی، اسی تلاوت نیم شبی سے تعلق رکھتا ہے۔ ہندوستان کی مساجد میں بھی مؤذن پچھلی رات کو میناروں پر چڑھ کر موزوں و مناسب آیات کی تلاوت کیا کرتے تھے۔ لازم ہے کہ اب پھر ہندوستان میں اس رسم کو زندہ کیا جائے۔ یہی وہ باتیں ہیں کہ جن سے مسلمانوں کے تن مردہ میں ازسر نو جان پڑ سکتی ہے۔"

(ماہنامہ صوفی، منڈی بہاؤالدین، جلد ۷، شمارہ ۴ مجریہ اپریل ۱۹۱۲ء۔ ص ۲۳، ۲۴)

والسلام کی جلوہ گری ہے۔ تقریر کے اختتام پر جناب بدیع احمد اسد بریلوی نے امام احمد رضا بریلوی کا مشہور سلام

مصطفٰی جان رحمت پہ لاکھوں سلام
شمع بزم ہدایت پہ لاکھوں سلام

پڑھا۔ آخر میں تبرک تقسیم ہوا، تبرک کھجوروں اور کھجوروں کے حلوہ پر مشتمل تھا۔" (۱۹)

حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ کو واپسی ہندوستان کے لئے ۱۹ محرم الحرام ۱۳۶۵ھ/۲۴ دسمبر ۱۹۴۵ء کو جدہ بندرگاہ پر پہنچنا تھا۔ (۲۰)

پروگرام کے مطابق آپ کا قیام حرمین شریفین میں صرف دو ماہ سات دن کا تھا۔ مگر عاشق صادق دیار حبیب میں ساڑھے تین ماہ تک قیام پذیر رہا۔ (۲۱)

آپ جب اپنے استاذ محترم حضرت مفتی اعظم قبلہ کے ہمراہ وطن تشریف لائے تو اکثر سٹیشنوں پر آپ کا شاندار استقبال ہوا۔ بریلی شریف، مضافات بریلی اور آپ کے وطن مالوف میں اس مسرت میں اظہار تبریک وتہنیت کے لئے متعدد استقبالی اجلاس ہوئے۔ (۲۲)

تقسیم ہند کے بعد ۱۳۶۸ھ/ ۱۹۴۹ء میں لائل پور میں قیام کے دوران آپ نے محنت، محبت، للّٰہیت اور ذوق وشوق سے عظمت مصطفٰی ﷺ کا درس دیا، لیکن اس دوران حضرت جامی قدس سرہ کی یہ دعا جو تمنا بن کر آپ کے لبوں پر آجاتی۔

(۱۹) قلمی یادداشت حاجی اللہ دتہ (شریک سفر)، مخزونہ جامعہ نظامیہ رضویہ لاہور
(۲۰) ملاحظہ ہو: پاسپورٹ نمبر ۳۶۷۶، مجریہ کراچی۔ سال ۱۹۴۵ء
(۲۱۔ا) روایت حاجی اللہ دتہ، ستیانہ روڈ فیصل آباد
(ب) اخبار دبدبہ سکندری، رامپور، ۱۵ فروری ۱۹۴۶ء۔ ص ۸
(۲۲۔ا) اخبار دبدبہ سکندری، رامپور، ۱۵ فروری ۱۹۴۶ء۔ ص ۱۴
(ب) اخبار دبدبہ سکندری، رامپور، ۲۸ فروری ۱۹۴۶ء۔ ص ۹

مشرف گرچہ شد جامی زلطفش

خدایا ایں کرم بار دگر کن

پوری ہوگئی۔ پہلے حج کے گیارہ برس بعد دوبارہ دربار رسالت میں حاضری کی اجازت عطا ہوگئی۔

۵ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ/۱۵ جون ۱۹۵۶ء حسب معمول آپ خطبہ جمعہ کے لئے سنی رضوی جامع تشریف لائے۔ حسین عمامہ، فاخرہ جبہ میں آپ کے نورانی چہرہ سے غیر معمولی مسرت کا اظہار ہو رہا تھا۔ اسی بشاشت کے عالم میں آپ منبر پر جلوہ گر ہوگئے۔ تمام حاضرین نہایت مؤدب اپنی اپنی جگہوں پر بیٹھ گئے۔

جمعہ کے خطبہ سے پہلے حسب معمول جامعہ رضویہ کے طلباء باری باری آپ کی تقریر سے پہلے تقریر کرتے۔ اس روز مولانا محمد معراج الاسلام حال صدر مدرس مدرسہ محمدیہ غوثیہ بھیرہ کی تقریر کی باری تھی۔ وہ منبر کے قریب موجود تھے۔ آپ نے انہیں قریب بلا کر فرمایا۔

"تمہیں معلوم ہے ہماری درخواست منظور ہوگئی ہے۔ اس لئے ہماری روانگی کا اعلان کردو، تاکہ احباب بھی خوش ہوجائیں۔" (۲۳)

مولانا محمد معراج الاسلام نے اس انداز میں اعلان کیا۔

"گرامی مرتبت حاضرین! آپ کو یہ سن کر بڑی خوشی ہوگی کہ اس سال حضرت شیخ الحدیث مدظلہ کی درخواست منظور ہوگئی ہے۔ اور آپ اس سال حج کرنے کے لئے تشریف لے جارہے ہیں۔" (۲۴)

ابھی اتنا ہی اعلان ہونے پایا تھا کہ آپ نے وہیں روک دیا اور اپنے پاس بلا لیا مولانا موصوف اس پیش آمدہ صورتِ حال کو بڑی عمدگی سے بیان کرتے ہیں۔ ان کے تاثرات انہی کے الفاظ میں پڑھئے۔

"آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرنے کا تو کسی میں یارا ہی نہ تھا۔ خمار ابروؤں کے نیچے لانبی

---

(۲۳) گنبد خضراء ناشر مکتبہ قادریہ، لاہور۔ ص ۴۵۲

(۲۴) گنبد خضراء ناشر مکتبہ قادریہ، لاہور۔ ص ۴۵۲

پلکوں کے پیچھے سمندر کی گہرائیاں اور شفق کی سرخیاں لئے ہوئے، شفاف بلوریں اور خمار آلود غلافی آنکھیں، دلوں میں دھنس جاتی تھیں اور دیکھنے والوں کو بے خود مسحور کر دیتی تھیں۔ صورتِ حال ایسی تھی کہ وجہ معلوم کرنے کے لئے نہ صرف آپ کی طرف دیکھنا پڑا بلکہ آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر بات کرنے کی ضرورت بھی محسوس ہوئی۔ اف خدایا! میں لرز گیا، بے قرار و مضطرب نگاہیں اپنے سرخ ڈوروں اور تمام گہرائیوں سمیت میرے سینے میں اتر گئیں، نہ جانے کیا بات تھی، میں مبہوت ہو گیا۔ اور کچھ بھی نہ سمجھ سکا۔" (۲۵)

آپ نے انہیں فرمایا۔

"تمہیں معلوم ہے کہ ہم فریضہ حج ادا کر چکے ہیں، اب ہمارے ذمہ وہ فرض باقی نہیں، اس دفعہ تو صرف دربار رسالت کی حاضری اور گنبد خضراء کی زیارت پاک کی نیت سے جا رہے ہیں۔ اس مقدس حاضری کے صدقے میں ارکان حج اور دیگر عبادات کی سعادت بھی حاصل ہو جائے گی۔ اس لئے اعلان کرو کہ ہم حضور نبی کریم رؤف و رحیم پیکر نور و رحمت تاجدار عرب و عجم محبوب رب العالمین ﷺ کے دربار کی حاضری کے لئے جا رہے ہیں۔" (۲۶)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کے ان کلمات کی توجیہہ ہر کس و ناکس کے بس کی بات نہیں۔ عشق و محبت کے نازک تقاضوں سے آگاہی کے بعد ہی یہ عقدہ کھلتا ہے کہ محبوب کی ذات میں فنائیت ہی ذریعہ نجات و سعادت ہے۔ اسی سے قرب و حضور نصیب ہوتا ہے۔ اور محبوب کریم میں کلی فنائیت ہی مولا کریم جل و علا کی رضا کی علامت با کرامت ہے۔ اس حقیقت کی مزید وضاحت کے لئے عاشق مصطفیٰ امام احمد رضا قدس سرہ کے دوسرے حج ۱۳۲۴ھ کے موقعہ پر کہے ہوئے نعتیہ اشعار پڑھیے۔

---

(۲۵) گنبد خضراء ناشر مکتبہ قادریہ، لاہور۔ ص ۴۵۲، ۴۵۳

(۲۶) گنبد خضراء ناشر مکتبہ قادریہ، لاہور۔ ص ۴۵۳

اس کے طفیل حج بھی خدا نے کرا دیئے
اصل مراد حاضری اس پاک در کی ہے
کعبہ کا نام تک نہ لیا، طیبہ ہی کہا
پوچھا تھا ہم سے جس نے کہ نہضت کدھر کی ہے
کعبہ بھی ہے انہیں کی تجلی کا ایک ظل
روشن انہیں کے عکس سے پتلی حجر کی ہے
ہوتے کہاں خلیل و بناء کعبہ ومنیٰ
لولاک والے صاحبی سب ترے گھر کی ہے
مولیٰ علی نے وار دی تیری نیند پر نماز
اور وہ بھی عصر سب سے جو اعلیٰ خطر کی ہے
صدیق بلکہ غار میں جان اس پر دے چکے
اور حفظ جاں تو جان فروض غرر کی ہے
ہاں تو نے ان کو جاں، انہیں پھیر دی نماز
پر وہ تو کر چکے تھے جو کرنی بشر کی ہے
ثابت ہوا کہ جملہ فرائض فروع ہیں
اصل الاصول بندگی اس تاجور کی ہے۔(۴۷)

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے اس جمعہ کے تاریخی خطبہ میں جو کچھ ارشاد فرمایا اس میں آپ کی راہ میں رکاوٹیں ڈالنے والوں کے کردار اور مولا کریم کی طرف سے آپ کی مساعی جمیلہ کی قبولیت کا تذکرہ کچھ اس قدر حقائق

---

(۴۷) حدائق بخشش، حصہ اول

ومعارف سے لبریز تھا کہ ہر آنکھ آج اشکبار تھی۔ الفاظ کے پیچھے حقائق کو سمجھنے والے آج آپ کے باطنی مقام سے قدرے آگاہی پا رہے تھے۔

آپ کا ارشاد کچھ اس طرح کا تھا۔

''اے لائل پور والو! ہم خوش ہیں کہ آج گھڑی اس سفر کی ہے جس کے لئے کئی راتیں آنکھوں میں کاٹی ہیں، درماندہ راہی کے لئے اس سے بڑا کوئی انعام نہیں کہ حضرت نبی کریم ﷺ اسے اپنے دربار میں یاد فرمالیں۔ ہم جا رہے ہیں اور خوش ہیں کہ تمنا بر آئی۔ تم نے ایڑی چوٹی کا زور لگا کر ہمیں نیچا دکھانے کی کوشش کی، مطعون کرنے کے لئے سازشوں کے جال بچھائے، غلط اور بے بنیاد پروپیگنڈا کا سہارا لیا اور ایسی حرکتیں کیں جو سنجیدہ و فہمیدہ لوگوں کے شایان شان ہی نہیں۔ مگر ہم نے تمہارا ہر وار جگر پر سہا، جہاں تک ہوسکا اپنے نبی ﷺ کی ناموس مبارک کا تحفظ و دفاع کیا۔ بحمد اللہ ہم اپنے مقصد میں سرخرو ہوئے، سرکار نے ہمیں یاد فرمالیا ہے۔ آپ خوش ہیں اس لئے ہمیں کسی کی رنجش، مخالفت، عداوت اور بغض وحسد کی کوئی پروا نہیں۔

تمہارا یہ خیال تھا کہ میں اکیلا ہوں، اس لئے مجھے دبا لوگے، لیکن یہ نہ جانا کہ حضور غوث اعظم، حضرت غریب نواز، حضور داتا صاحب، حضور پرنور فاضل جلیل امام احمد رضا رضوان اللہ علیہم ہمارے معاون و مددگار ہیں، اور ان کی نگاہ کرم اور معاونت کے باعث تم ہمارا کچھ بھی نہ بگاڑ سکو گے۔'' (۲۸)

اگلے روز بروز ہفتہ ۶ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ/۱۶ جون ۱۹۵۶ء کو لائل پور سے روانگی کا پروگرام بن چکا تھا۔ احباب اہل سنت کثیر تعداد میں جامعہ رضویہ میں جمع ہو گئے۔

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ نے درس حدیث دیا جس میں فضائل مدینہ منورہ بیان فرمائے۔ بعدہ مدارس و

(۲۸) گنبد خضراء ناشر مکتبہ قادریہ، لاہور۔ ص ۴۵۲

مساجد اہل سنت کی ترقی اور احباب اہل سنت کی دینی و دنیوی ترقی اور خیر و برکت کے لئے دعائیں فرمائیں۔شاہی مسجد اور سنی رضوی جامع مسجد میں نوافل ادا فرمائے اور جلوس کی شکل میں اسٹیشن کی طرف روانگی ہوئی۔اسٹیشن پر پہنچ کر گاڑی کے آنے تک نعت خوانی ہوتی رہی۔جب گاڑی پلیٹ فارم پر پہنچی، نعرہ ہائے تکبیر، رسالت اور غوثیت گونج اٹھا۔حضرت اپنے ساتھیوں کے ہمراہ درجہ اول کے ڈبہ میں جلوہ افروز ہو گئے۔جب گاڑی چلنے لگی تو لوگوں نے زائر مدینہ کو دھڑکتے دلوں کے ساتھ الوداع کہا۔نعرہ ہائے تکبیر، رسالت، غوثیت اور زائر مدینہ زندہ باد، محدث اعظم زندہ باد سے فضا گونج اٹھی، دوسرے روز جب گاڑی کراچی پہنچی تو کراچی کے احباب اہل سنت سے پلیٹ فارم بھرا ہوا تھا۔آپ کا شاندار استقبال ہوا۔

کراچی میں ایک ہفتہ قیام رہا۔یہاں کافی لوگ آپ سے بیعت ہوئے۔(۲۹)

۱۵ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ/۲۵ جون ۱۹۵۶ء دوشنبہ کو جدہ کے لئے روانگی ہوئی۔آپ کو الوداع کہنے کے لئے احباب اہل سنت کی کثیر تعداد بندرگاہ پر پہنچ گئی۔شام چھ بجے جہاز پر سوار ہوئے۔اور رات گیارہ بجے جہاز نے لنگر اٹھا دیا۔اس موقعہ پر حضور امام احمد رضا قدس سرہ کا یہ شعر آپ کے حال کی ترجمانی کر رہا تھا۔

آنے دو یا ڈبو دو، اب تو تمہاری جانب
کشتی تمہیں پہ چھوڑی لنگر اٹھا دیئے ہیں

پان اسلامک سٹیم شپ کمپنی کے بحری جہاز میں آپ نے درجہ اول میں نشست حاصل کر لی تھی۔آپ کے پاسپورٹ حج مجریہ کراچی مورخہ ۲۳ جون ۱۹۵۶ء کا نمبر (K-۱۳۷۵) تھا۔اور ٹکٹ نمبر IR ۱۵۴۲ ہے)

ہوائی جہاز کی سہولت کے باوجود پہلے حج کی طرح آپ نے اس دوسرے حج کے لئے بھی بحری سفر اختیار فرمایا۔دیار حبیب میں آپ غلامانہ حیثیت سے حاضر ہونے کا عزم کئے ہوئے تھے۔اور اس کے لئے یہی ذریعہ سفر موزوں تھا۔

---

(۲۹) بیاض حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ

نوٹ: یہ بیاض محترم محمد انور، توکل ٹریڈنگ کمپنی کراچی نے ۱۲ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ/۲۲ جون ۵۶ء کو پیش کی۔

حرم کی زمیں اور قدم رکھ کر چلنا
ارے سر کا موقعہ ہے او جانے والے

اس حج میں آپ کے ساتھ مولانا محمد معین الدین اور مولانا محمد ابراہیم خوشتر بھی تھے۔

علاوہ ازیں اسی سال جن حضرات نے حج کی سعادت حاصل کی ان میں سے۔

☆ مولانا عبد الباقی برہان الحق جبل پوری (خلیفہ امام احمد رضا)

☆ پیر سید حیدر حسین جماعتی، علی پوری

☆ مولانا شاہ احمد نورانی صدیقی

☆ سیٹھ عبد الشکور میمن کراچی

☆ صاحبزادہ محمد نقشبند، چورہ شریف

☆ اور میاں محمد محبوب الٰہی، چونیاں

کا علم ہوسکا ہے۔(۳۰)

جہاز میں دوران سفر میلاد پاک کی محفلیں خوب منعقد ہوئیں۔(۳۱)

یہ جہاز ۲۲ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ/ ۲ جولائی ۱۹۵۶ء دوشنبہ کو جدہ پہنچا۔(۳۲)

چونکہ اس سفر میں آپ کا ارادہ اصالتاً زیارت مدینہ تھا، حج کی سعادت تو حضور کے طفیل ہی نصیب ہو جائے گی۔

(۳۰) (ا) روزنامہ سعادت، فیصل آباد، ۱۹ جون ۱۹۸۳ء
(ب) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ
(۳۱) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین شافعی مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ
(۳۲) پاسپورٹ حج حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ

اس لئے، آپ نے جدہ اترتے ہی مدینہ طیبہ کی حاضری کی کوشش فرمائی۔ چنانچہ اسی شام کو جدہ سے مدینہ منورہ روانگی ممکن ہوگئی۔

۲۳ ذی قعدہ ۱۳۷۵ھ ۳ جولائی ۱۹۵۶ء منگل صبح آپ اپنے آقا ومولیٰ کے حضور حاضر ہوگئے۔ (۳۳)

اب دل کے وہ سارے ارمان پورے ہوگئے جس کے لئے سفر اختیار فرمایا تھا۔

۲۳ ذی قعدہ/۳ جولائی سے ۴ ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ/۱۳ جولائی ۱۹۵۶ء تک گیارہ روز مدینہ طیبہ حاضری وحضوری رہی۔ اور آپ نے جنتی فضاؤں میں شب وروز بسر فرمائے۔

ہر دردمند مسلمان کی خواہش ہوتی ہے کہ مولا کریم اگر توفیق دے تو دیار حبیب کی حاضری نصیب ہوجائے۔ اور دیار حبیب میں حاضر ہونے والا ہر عاشق یہی چاہتا ہے کہ اب حضور کے قدموں میں زندگی کی ساعتیں پوری ہوجائیں اور پس مرگ بھی خاک طیبہ میں آسودگی نصیب ہو۔

میری خاک یا رب نہ برباد جائے
پسِ مرگ کردے غبار مدینہ

حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ کی زندگی کے اکثر اوقات اسی حاضری اور حضوری میں بسر ہوئے، مگر خواص سے بڑھ کر اخص الخواص کی طرح آپ کا طرزِ عمل اس سے بلند ہے۔ آپ کے اس نرالے طرز عمل کو سمجھنے کے لئے آپ کے ایک مکتوب کا اقتباس پڑھئے جو آپ نے مدینہ منورہ پہنچتے ہی حافظ محمد شفیع صدر انجمن فدایان رسول ﷺ لائل پور کو لکھا۔

"دونوں جہاں کے بادشاہ دولھا علیہ الصلوٰۃ والسلام کے دربار میں حاضری ہے۔ انہی کی نظر کرم سے یہ سگ اس درعالی تک پہنچا ہے۔ آقا ومولیٰ کا در مل جائے تو اور کیا چاہئے۔ یہاں تو رحمت ہی رحمت ہے، جنت ہی جنت ہے، برکت ہی برکت ہے، لائل پور سے کراچی وہاں سے جدہ وہاں

(۳۳) مکتوب حضرت شیخ الحدیث علیہ الرحمۃ بنام حافظ محمد شفیع، لائل پور محررہ یکم ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ

سے مدینہ منورہ تک آرام ملا۔ صحت اچھی ہے۔ گرمی اگرچہ ہے، مگر رحمۃ للعالمین کے سایہ میں ہیں۔ جمعہ مبارکہ کو یہاں سے مکہ معظّمہ روانگی کا ارادہ ہے۔ تیس کا چاند ہوا۔ آج یکم ہے۔ اگر حکومت نے تاریخ نہ بدلی تو بدھ کا حج ہے۔ آپ کا لفافہ مع اشتہار ملا، جن جن کے آپ نے اس میں نام تحریر کئے، آپ کا روزانہ سب کا سلام دربار رسالت میں عرض کیا۔ اور سب کے واسطے زیارت حرمین وسعادت دارین، دین وایمان، کاروبار میں ترقی کے لئے دعا کی۔ چوہدری محمد کا لفافہ ملا جس میں عبدالحمید کا بھی ذکر تھا۔ ان سب کے لئے دعا کی اور ان کا سلام عرض کیا۔ انجمن کے سب نوجوانوں کے لئے دینی ودنیوی مقاصد کے لئے دعائیں کیں۔ سب عزیزوں پرسان حال کو سلام کہہ دیں محبی جناب غازی محمد حسین صاحب سے سلام کہہ دینا۔ اون کے واسطے بھی دعا کی اور اون کا سلام عرض کیا ہے۔

یہاں سے آنے کو دل نہیں چاہتا۔ موت یہاں آئے تو کیا کہنا۔ زہے نصیب، مگر ہمارا دل ہی کیا ہے اور ہمارا چاہنا کیا ہے۔ چاہنا تو محبوب خدا عزوجل کا ہے۔ اون کے چاہے کو اون کی رضا کو رب تعالیٰ چاہتا ہے۔ اون کی مرضی خدا کی مرضی۔ اگر فقیر پر ہو تو فقیر واپس کبھی نہ آئے مگر ہوگا وہی جو دونوں جہاں کے دولہا چاہیں گے............(۳۴)

حاضری وحضوری حبیب کی آخری تمنا اور اس کے حصول کے باوجود حبیب کی رضا ہی مقدم رہی تسلیم رضا کا یہ مقامِ رفیع اللہ کے برگذیدہ بندوں کا نصیبہ ہے۔ یہ حبِّ رسول کی معراج ہے اور اسی کا نام فنافی الرسول ہے۔

صَلَّی اللّٰہُ عَلٰی حَبِیْبِہٖ وَمَحْبُوْبِہٖ وَاٰلِہٖ وَاَصْحَابِہٖ وَاَتْبَاعِہٖ وَبَارَکَ وَسَلَّمَ

ایام حج قریب آگئے۔ آپ ۵ ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ/۱۳ جولائی ۱۹۵۶ء جمعہ کو عازم مکہ مکرمہ ہوئے۔ مدینہ منورہ سے ہی حج قران کا احرام باندھ لیا۔ مسنون دعاؤں کے ساتھ درود شریف کے حسین گلدستے بارگاہ رسالت میں پیش کئے۔

(۳۴) مکتوب حضرت شیخ الحدیث قدس سرہ بنام شفیع محررہ یکم ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ

۶ ذی الحجہ/۱۴ جولائی ہفتہ کو مکہ معظمہ پہنچے، طواف قدوم ادا فرمایا۔ دو روز یہیں قیام رہا۔ ۸ ذی الحجہ/۱۶ جولائی کو منی روانگی ہوئی اور ۹ ذی الحجہ کو عرفات میں وقوف فرمایا۔

مکہ مکرمہ سے منیٰ، عرفات تک کا سفر پیدل اختیار فرمایا۔ بعض احباب کا ارادہ تھا کہ سفر سواری پر کر لیں مگر آپ نے فرمایا۔

''میری تحقیق کے مطابق حضور اکرم ﷺ نے سواری ہونے کے باوجود یہ سفر پیدل فرمایا۔ لہٰذا پیدل ہی چلنے کا ارادہ ہے۔ ہاں اگر تھک گئے اور نہ چل سکے تو گاڑی پر سوار ہو جائیں گے۔'' (۳۵)

منی سے عرفات راستہ بھر آپ مسائل حج سے آگاہ فرماتے رہے۔ دعائیں پڑھتے اور پڑھاتے رہے۔ یہ سفر بخیر و خوبی پورا ہوا۔ یمنی لوگ جو پیدل سفر کر رہے تھے، ان سے آپ عربی میں گفتگو کرتے رہے۔ بعد عصر جبل رحمت کے پاس آ کر دعائیں کیں۔ اس دعا میں بہت ہی سرور و کیف رہا جو آپ کے ہمراہیوں نے بھی محسوس کیا۔

سفر حج کے ایک شریک میاں محبوب الٰہی انجینئر چونیاں بیان کرتے ہیں۔

''چند مقامات پر پانی کے نلکوں پر ''عین الزبیدیه والسعودیه'' لکھا ہوا تھا۔ آپ نے مسکراتے ہوئے فرمایا کہ اس پانی کو تو انہوں نے غیر اللہ سے منسوب کر دیا ہے، یہ ان کے لئے کیسے حلال ہے۔'' (۳۶)

میاں صاحب اپنے مضمون میں مزید لکھتے ہیں۔

''مکہ شریف میں جہاں بھی آپ قیام پذیر ہوتے وہیں محفل نعت خوانی ہو جاتی۔ گھر میں، عمرہ کے لئے میقات پر جاتے تو وہاں بھی اسی طرح خوب رونق رہتی۔ اکثر اوقات نماز عشاء کے بعد، اذان فجر سے قبل آپ حرم شریف میں معتکف رہتے اور عموماً خانہ کعبہ کا طواف کیا کرتے۔

---

(۳۵) روزنامہ سعادت فیصل آباد۔ مجریہ ۱۹ جون ۱۹۸۳ء مضمون میاں محمد محبوب الٰہی، چونیاں

(۳۶) روزنامہ سعادت فیصل آباد مجریہ ۱۹ جون ۱۹۸۳ء مضمون میاں محمد محبوب الٰہی، چونیاں

نوٹ: مولانا محمد فضل رسول حیدر فرماتے ہیں نلکوں پر یہ درج تھا ''عین الزبیدیة و العزیزیة''

ایک دن دوران طواف میں آپ کے بالکل قریب ہی تھا۔ جب آپ حجر اسود کے نزدیک پہنچے تو میں اس خیال سے کہ آپ حجر اسود کو بآسانی بوسہ دے سکیں، میں نے آگے کھڑے ہوئے آدمیوں کو ہٹانا چاہا تو آپ نے اشارہ سے مجھے روک دیا۔ جب آپ آگے بڑھے تو لوگوں نے خود ہی جگہ خالی کردی۔ اس طرح آپ نے حجر اسود کو بآسانی چوم لیا۔ اور پھر میں نے بھی۔ اسی طرح ہر چکر میں موقعہ ملتا رہا۔ بعدہٗ آپ نے فرمایا اس سے قبل میں حضرت ابوبکر صدیق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کی طرف سے طواف کر رہا تھا تو مجھے ہر چکر میں حجر اسود کو چومنے کا موقع ملتا رہا، اور اب تو یہ طواف حضرت عمر فاروق رضی اللہ عنہ کی طرف سے تھا اور مجھے پورا یقین تھا کہ اب کیوں رکاوٹ ہوگی۔ آپ کا اشارہ حضرت ابوبکر رضی اللہ عنہ کی حلیمی طبع اور حضرت عمر فاروق رضی اللہ تعالیٰ عنہ کے رعب وجلال کی طرف تھا۔

سبحان اللہ! اس کے بعد تو میں بھی آپ کے پیچھے پیچھے طواف میں شامل رہتا۔ اور حجر اسود کے بوسہ سے محظوظ ہوتا۔ یہ یقیناً آپ کی کرامت ظاہرہ تھی۔'' (۳۷)

ایک اور شریک سفر مولانا محمد معین الدین شافعی بیان کرتے ہیں۔

''۱۹۵۶ء میں جب آپ دوبارہ زیارت حرمین طیبین تشریف لے گئے، توحج سے فارغ ہونے کے بعد مکہ مکرمہ میں حضرت سید جمل اللیل کے صاحبزادہ نے مختلف ممالک کے علماء ومشائخ کے اعزاز میں جعرانہ میں دعوت کی اور وہاں صبح سے شام تک علماء ومشائخ کا قیام رہا اور تمام دن حسن قرأت ونعت خوانی کی محفلیں سجی رہیں۔ اس محفل میں حضرت محدث حرم، جو مذہباً مالکی تھے اور حرم شریف میں روزانہ صبح طلباء کو درس حدیث دیا کرتے تھے، بھی موجود تھے۔ یہاں پر بھی آپ نے تاریخ جعرانہ پر مختصر نفیس انداز میں تقریر فرمائی۔ آپ نے دوران گفتگو کئی مرتبہ حضرت کو محدث پاکستان

(۳۷) روزنامہ سعادت، فیصل آباد۔ ۱۹ جون ۱۹۸۳ء

کے خطاب سے یاد فرمایا۔ اسی طرح دوسرے ممالک مثلاً شام، عراق، مصر، وغیرہ کے علماء و مشائخ نے بھی آپ کو اسی خطاب سے یاد فرمایا۔ نیز ان علماء و مشائخ نے آپ سے سند حدیث و سند خلافت بھی حاصل کی۔"(۳۸)

اس مرتبہ بہت سے علماء وفضلاء نے آپ سے سند حدیث اور سند خلافت حاصل کی۔ اجازت پانے والوں میں سے درج ذیل اسماء گرامی دستیاب ہو سکے۔

☆ مولانا محمد علی حموی، حماہ، شام

☆ مولانا محمد تیسیر دمشقی مدرس جامع مسجد دمشق۔(۳۹)

☆ مولانا محمد منیر لطفی، امام جامع المسعود حماہ، سوریا

☆ مولانا محمد بدرالدین الحسنی الشہیر بالفلاینی مدرس وحضور رابطۃ العلماء دمشق

☆ مولانا حسین فہمی الترکی، شارع عینیہ الحر جی، المدینۃ المنورہ۔(۴۰)

مناسک حج کی ادائیگی کے چند روز بعد ۲۲ ذی الحجہ ۱۳۷۵ھ/۳۱ جولائی ۱۹۵۶ء کو دوبارہ مدینہ طیبہ میں حاضر ہوئے۔ حج کے بعد مدینہ طیبہ کی یہ دوسری حاضری وحضوری تینتالیس (۴۳) روز رہی۔ گویا حج سے پہلے کے گیارہ روز ملا کر اس مرتبہ مدینہ طیبہ کی مجموعی حاضری چون (۵۴) دن رہی۔ دوبارہ حاضری میں مدینہ منورہ میں کافی میلاد پاک کی محفلیں ہوئیں۔ جس میں دیگر ممالک کے علماء سے ملاقاتیں ہوئیں۔ ان ملاقاتوں میں علمی مباحث اور دینی مسائل پر تبصرہ رہتا۔ علماء کرام نے آپ کی علمی وسعت وثقاہت کی داد دی۔"(۴۱)

(۳۸) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین شافعی، فیصل آباد، مملوکہ فقیر قادری عفی عنہ

(۳۹) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین، فیصل آباد

(۴۰) بیاض حضرت شیخ الحدیث قدس سرہٗ

(۴۱) قلمی یادداشت مولانا محمد معین الدین شافعی، فیصل آباد

